ادبوا النفس ایھا الاصحاب
اے دوستو، اپنے آپ کو ادب سکھاؤ



طرق العشق کلها آداب
عشق کے تمام راستے آداب ہی ہیں۔

# باادب بانصیب

محبوب العلماء والصلحا

حضرت مولانا پیر ذوالفقار احمد نقشبندی مدظلہم




http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com






http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

| صفحہ نمبر | عنوانات |
|---|---|
| 292 | دورِ صحابہ رضی اللہ عنہم اور دورِ تابعین میں اسباب اختلاف ............ |
| 293 | اختلاف ائمہ کرام اور اس کے آداب ............ |
| 294 | اختلاف کی چند مثالیں ............ |
| 294 | ائمہ کرام میں محبت واحترام کی مثالیں ............ |
| 296 | امام ابوحنیفہؒ اور امام مالکؒ ............ |
| 297 | امام احمد بن حنبلؒ اور امام شافعیؒ ............ |
| 299 | سلف صالحین کا محتاط رویہ ............ |
| 300 | چوتھی صدی ہجری کے بعد کی حالت ............ |
| 301 | تقلید کی ضرورت واہمیت ............ |
| 302 | ماضی قریب کے حالات وواقعات ............ |
| 305 | دورِ حاضر کا اختلاف ............ |
| 306 | (۱) دنیادار طبقہ ............ |
| 307 | (۲) عام دیندار طبقہ ............ |
| 308 | (۳) علمائے کرام ............ |
| 309 | غیر مقلد حضرات ............ |
| 310 | اہل بدعت حضرات ............ |
| 311 | اہل حق حضرات ............ |
| 312 | صوفیائے کرام ............ |
| 312 | اہل سیاست علماء ............ |
| 314 | دورِ حاضر میں یورپی اقوام کا کردار ............ |
| 315 | آدابِ اختلاف (اصول وضوابط) ............ |





# پیش لفظ

آجکل کے مشینی دور کا عام انسان خود بھی ایک مشین کی طرح زندگی گزار رہا ہے۔ کام کاج کی زیادتی اور معاشی ومعاشرتی پریشانیوں نے اسے خوب الجھا رکھا ہے۔ پرآسائش زندگیوں کے باوجود اسے وسائل اور اطمینان قلب کی کمی کا شکوہ رہتا ہے۔ ایک طرف مادی ترقی نے اسے اپنی ذات کے خول میں بند کر دیا ہے دوسری طرف سائنسی علوم نے عقل کو اس قدر مسحور کر رکھا ہے کہ دینی علوم کی اہمیت دلوں سے نکلتی جارہی ہے۔ اپنی زبان سے ''دین ودنیا برابر'' کا نعرہ لگانے والے بھی عملاً دنیادارانہ زندگی بسر کر رہے ہیں۔ رسم ورواج ٹوٹنے پر تڑپتے ہیں اور سنت نبوی ﷺ کے چھوٹنے پر ٹس سے مس نہیں ہوتے۔ مسلمان نوجوان فرنگی تہذیب کے اس قدر دلدادہ بن چکے ہیں کہ لباس وطعام اور نشست وبرخاست میں فرنگی طور طریقوں کو اپنانا روشن خیالی کی علامت سمجھتے ہیں۔ کفر والحاد نے


http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

مسلمان معاشرے پر اپنے مکروہ سائے ڈالنے شروع کر دیئے ہیں۔ جبکہ جدید تعلیم نے جلتی پر تیل کا کام کر دیا ہے بقول اکبر الٰہ بادی:

خوش تو ہیں ہم بھی جوانوں کی ترقی سے
لب خنداں سے نکل جاتی ہے فریاد بھی ساتھ
ہم سمجھتے تھے کہ لائے گی فراغت تعلیم
کیا پتہ تھا کہ چلا آئیگا الحاد بھی ساتھ

آجکل کے مسلمان بچے ماں باپ کی گود سے ہی انگریزی زبان کے الفاظ اس طرح سیکھ رہے ہیں جس طرح ماضی میں کلمہ طیبہ اور قرآن کی آیتیں سیکھا کرتے تھے۔ جب بچے کی اٹھان ہی ایسی ہو تو کیا گلہ اور کیا شکوہ کہ بچہ بڑا ہو کر ماں باپ کا نافرمان بنتا ہے۔

طفل سے بو آئے کیا ماں باپ کے اطوار کی
دودھ ڈبوں کا ہے اور تعلیم ہے سرکار کی

بعض عورتوں کا تو یہ نظریہ ہوتا ہے کہ بچہ بڑا ہو کر خود بخود سنور جائے گا۔ لہٰذا بچے کی بری حرکات وسکنات دیکھ کر خود تھوڑا بہت ڈانٹ لیتی ہیں باپ کو روک ٹوک نہیں کرنے دیتیں۔ حالانکہ بچپن کی بگڑی عادتیں جوانی میں بھی پیچھا نہیں چھوڑتیں۔ بچہ سیال فولاد کی طرح بچپن میں جس سانچے میں ڈھل جائے ساری عمر اسی طرح رہتا ہے۔ رہی سہی کسر کالج اور یونیورسٹی کی تعلیم پورا کر دیتی ہے جس سے نوجوان طبقہ ''مان کر چلنے'' کی بجائے ''منوا کر چلنے'' کا عادی ہو جاتا ہے۔ اب اگر انہیں روک ٹوک کی جائے تو یہ ماں کو دقیانوسی سمجھتے ہیں اور باپ سے یوں نفرت کرتے ہیں جیسے پاپ سے نفرت کی جاتی ہے۔



ہم ایسی سب کتابیں قابل ضبطی سمجھتے ہیں
جن کو پڑھ کر بچے باپ کو خبطی سمجھتے ہیں

اکثر نوجوان جب یونیورسٹیوں کی تعلیم پا کر نکلتے ہیں تو دین کے ہر مسئلے کو عقل کی ترازو پر تولنا ان کا محبوب مشغلہ بن چکا ہوتا ہے۔ پھر اگر اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے لئے بیرون ملک جانے کا موقع مل جائے تو عموماً "ظلمات بعضها فوق بعض" (اندھیرے در اندھیرے) والا معاملہ ہو جاتا ہے۔ ایسے حضرات کو اپنی اصلاح کی بجائے دین کی اصلاح کی فکر زیادہ ہوتی ہے۔ میاں بیوی خود دین کے مطابق ڈھلنے کی بجائے دین کو اپنی مرضی و سہولت کے مطابق ڈھالتے رہتے ہیں۔

خدا کے فضل سے بیوی میاں دونوں مہذب ہیں
انہیں غصہ نہیں آتا انہیں غیرت نہیں آتی

دین کی سچی محبت رکھنے والے حضرات کیلئے لمحہ فکریہ ہے کہ انکی اولاد کی اچھی تربیت کیسے ہو؟ جن گھروں میں اولاد کی تربیت کے لئے کوششیں ہو بھی رہی ہیں وہاں خاطر خواہ نتائج مرتب نہیں ہو رہے۔ انہیں بھی علمی تعاون کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ دل میں خیال پیدا ہوا کہ ایک ایسی کتاب ترتیب دی جائے جو آداب زندگی سے بھری ہوئی ہو۔ جسکا مطالعہ دوسری کئی کتابوں سے بے نیاز کر دے۔ ممکن ہے کہ وہ تعلیمی اداروں کے نصاب میں شامل کر لی جائے۔

اس کتاب کا اکثر مواد عزیزی عزیزم محمد حنیف صاحب آف باغ نے اکٹھا کیا ہے ان کی شبانہ روز کوششوں سے ہی اس کتاب کی تالیف مکمل ہو سکی ہے۔ فقیر تمام معاونین کے لئے دعا گو ہے کہ اللہ تعالیٰ انہیں اپنی محبت عطا فرما کر ماسوا کی گرفتاری سے نجات عطا فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کوئی جی بھرنے کی صورت ہی نہیں میرے لئے
کیسے دنیا بھر کے ہوجائیں حسیں میرے لئے
اب تو ذوق حسن اپنا یوں کہے ہو کر بلند
حسن اوروں کے لئے حسن آفرین میرے لئے

ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم و تب علینا انک انت التواب الرحیم و صلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقه سیدنا محمد و آله و اصحابه اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین

فقیر پر تقصیر
ذوالفقار احمد نقشبندی مجددی
کان الله له عوضاً عن کل شئی
22 اکتوبر 1998 (جمعرات)




یہ تصنیف لطیف ۔ عمدۃ المحققین ۔ زبدۃ العارفین ۔ مرشد السالکین حضرت حافظ ذوالفقار احمد مدظلہ العالی کے دست فیض گستر کا شاہکار ہے۔ حضرت محترم چونکہ خود سراپا آداب اسلامی کا مرقع اور شرافت انسانی کا مجسمہ ہیں۔ لہٰذا انکی دلی تمنا ہے کہ ہر مسلمان بلکہ ہر انسان گوہر آداب آدمیت سے مرقع ہو۔ تجلی شرف انسانیت سے متجلی اور متجلی ہو۔ کیونکہ جس انسان میں آداب واکرام کا جوہر نہ ہوتو وہ انسان نما حیوان مطلق ہے۔ یہی وجہ ہے کہ غیر مسلم لوگ آج کے ترقی وعروج کے دور میں بھی حیوانی صفات کو اپنائے ہوئے ہیں۔ جانوروں کی طرح چل پھر کر کھائیں گے۔ گدھوں کی طرح سر بازار کھڑے کھڑے پیشاب کریں گے۔ نہ نجاست سے بچاؤ کا کوئی خیال، نہ غلاظت سے نفرت کا کوئی جذبہ، نہ حیا، نہ اخلاقی اقدار سے کوئی انس۔ بس دنیا کے دھندے، پیٹ کے بندے، فطرت کے گندے، باطن کے درندے، فضائل انسانی سے عاری، فضائل آدمیت سے تہی۔ حضرت مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا۔

گر قوت آدمی انسان بدے
گاؤ خر از آدمی بہتر شدے
گر بصورت آدمی انسان بدے
احمد ﷺ و بوجہل ہم یکساں بدے

یعنی اگر طاقتور چیز کا نام انسان ہوتا تو گائے۔ گدھے وغیرہ میں طاقت زیادہ ہوتی ہے لہٰذا انسان سے بہتر ہوتے اور اگر صورت وشکل کا نام انسان ہوتا تو احمد مجتبیٰ ﷺ اور ابوجہل لعین برابر کے انسان گنے جاتے۔ حالانکہ

چہ نسبت خاک را با عالم پاک

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

حضرت والا شان نے انسانی زندگی کے لئے جن آداب کی اشد ضرورت تھی۔ اس تالیف میں ذکر فرما دیئے ہیں۔ اگر کتاب میں کہیں کہیں تکرار ہے تو یہ کوئی اچنبھے کی بات نہیں۔ لقمے کو جس قدر چبایا جائے وہ زود ہضم بن کر موجب قوت بنتا ہے۔ اور جس اہم بات کو ذہن نشین کرانا ہوتا ہے اسے بھی استاد بار بار دہراتا ہے اور شاگرد کو بھی رٹنے کی تاکید کرتا ہے۔ تاکہ سبق دل ودماغ کی گہرائیوں میں اتر جائے۔ شاید الحمد شریف کا ہر رکعت میں پڑھنا اسی لئے لازم قرار پایا ہوتا کہ یہ خلاصہ قرآن مومن کے قلب کی اتھاہ گہرائیوں میں اتر جائے۔ سو تو یہ تکرار بھی اسی مقصد اور اسی غرض سے ہے۔ سالکین طریقت کے لئے یہ کتاب حصول فیض ربانی اور کمالات انسانی کے لئے ایک مرشد کا کام دے سکتی ہے۔ اگر خلوص اور حصول برکت وفیض کی غرض سے اس کا مطالعہ کیا جائے۔

میرے حضرت مکرم کا قلم گوہر رقم صفحہ قرطاس پر شہدِ معرفت کے قطرے گراتا رہتا ہے۔ جن سے اطفال طریقت مستفیض ہو کر اپنے تشنہ قلوب کو سیراب کرتے رہتے ہیں۔ اور یہ اطفال طریقت بالغان معرفت بن جاتے ہیں۔ کسی نے حضرت لقمان علیہ السلام سے پوچھا کہ انسان کس وقت بالغ ہوتا ہے۔ فرمایا دو طرح سے۔ "اول اینکہ چوں منی از مرد بیروں آید دوم اینکہ مرد از منی بیروں آید" یعنی ایک یہ کہ مرد سے "منی" باہر آئے اور دوسرا یہ کہ مرد "منی" (میں۔انا) سے باہر آئے۔ تو حضرت والا کی تمام تصانیف کا نچوڑ یہی ہے کہ مرد "منی" سے باہر آ جائے۔ تاکہ **من عرف نفسه فقد عرف ربه** کا مصداق بن جائے۔ شریعت۔ طریقت۔ حقیقت۔ معرفت اور تصوف اسی وصف کے متقاضی ہیں۔ اللہ تعالیٰ مجھے بھی یہ سعادت نصیب فرمائے۔ آمین

الحمدللہ کہ حضرت کی تمام تصانیف کے مسودات پر (نظر ثانی کیلئے) اس عاجز کو یہ سعادت بخشی جاتی ہے۔ الحمدللہ ثم الحمدللہ

خاکپائے اولیاء اللہ۔ عبدالستار نجم









انسانی زندگی کے شب وروز کے اعمال مثلاً رہن سہن، میل جول اور لین دین کے عمدہ اصول وضوابط کو آداب کہا جاتا ہے۔ ان آداب کی پابندی سے ہی انسان تہذیب یافتہ اور شائستہ لوگوں میں شمار ہوتا ہے۔ اگر معاشرے کا ہر فرد آداب زندگی کو ملحوظ رکھے تو دوسرے آدمیوں کو زیادہ آرام پہنچا سکتا ہے اور ان کی تکلیف وناگواری کا باعث نہیں بنتا۔ یہ مسلمہ حقیقت ہے کہ غیر مسلم اقوام نے مذہب ایک جگہ سے لیا اور آداب دوسری جگہ سے لئے۔ مثلاً نصاریٰ نے مذہب انجیل سے حاصل کیا مگر آداب معاشرت روم اور یونان سے حاصل کئے۔ جبکہ اسلام ایسا کامل ومکمل دین ہے کہ اس نے ایمان، عبادات، اخلاق اور آداب کے لئے سیرت نبوی ﷺ کو سرچشمہ اور ماخذ قرار دیا۔ یہی وجہ ہے کہ اسلام وحشی سے وحشی قوموں کے پاس قرآن اور اپنے پیغمبر ﷺ کا فرمان لے کر گیا اور ان کو چند روز میں مہذب اور شائستہ بنا دیا۔

دور حاضر کے اکثر مسلمانوں نے کھانے پینے، اٹھنے بیٹھنے اور زندگی گزارنے کے دوسرے طریقوں میں کفار ومشرکین کو اپنا امام وپیشوا بنا رکھا ہے۔ ان خدا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

فراموش انسانوں کا جو بھی طریقہ سامنے آتا ہے اسے لپک کر قبول کر لیتے ہیں اور بڑے فخر کے ساتھ ان پر عمل پیرا ہوتے ہیں۔ تعجب ہے کہ ایمان تو لائیں محمد عربی ﷺ پر اور طور طریقے پسند کریں ملحدوں اور نصرانیوں کے۔

ناطقہ سر بگریباں ہے اسے کیا کہیے

اپنے آقا ﷺ کی اتباع کرنے میں خفت محسوس کرنا احساس کمتری اور سراسر بیوقوفی ہے۔ ہمیں چاہیے کہ اپنے آقا ﷺ کی سنتوں پر مر مٹیں...... اہل دنیا کی نظروں میں باعزت ہونے کے خیال سے آخرت کی رفعت و عظمت کو نہ بھولیں۔ آخرت کی ذلت و رسوائی بہت بڑی اور بہت بری ہے۔

بعض لوگ آداب کو اچھا تو سمجھتے ہیں لیکن اہم نہیں سمجھتے۔ یہ بڑی نادانی ہے۔ نبی علیہ السلام کا فرمان ہے۔

اَدَّبَنِی رَبِّی فَاَحْسَنَ تَاْدِیْبِی

[مجھے میرے رب نے ادب سکھایا اور بہترین ادب سکھایا]

پس ہر مؤمن کو چاہیے کہ آداب زندگی سے اپنے عمال کو زینت بخشے۔ یاد رکھیں کہ جو عمل بھی آداب سے خالی ہوگا وہ درحقیقت حسن و جمال سے خالی ہوگا لہذا بارگاہ الٰہی میں ناپسندیدہ ہوگا۔ حدیث قدسی میں آیا ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ جَمِیْلٌ یُحِبُّ الْجَمَالَ

[اللہ تعالیٰ خوبصورت ہے اور خوبصورتی کو پسند کرتا ہے]

قرآن مجید میں موت و حیات کی تخلیق کی غرض یوں بیان کی گئی ہے کہ

خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَیٰوةَ لِیَبْلُوَکُمْ اَیُّکُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا

(الملک: ۲)

موت و حیات کو پیدا کیا تا کہ آزمایا جائے کہ تم میں سے کون اعمال کے لحاظ



[illegible] معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کو اعمال کی کثرت کی بہ نسبت اعمال کا حسن [illegible] محبوب ہے۔ پس مؤمن کو چاہیے کہ ہر عمل میں آداب کی رعایت ملحوظ [illegible] ایک روایت میں ہے۔

اَلدِّیْنُ کُلُّهٗ اَدَبٌ. (دین سراسر ادب ہے)

یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ جس کو ادب کی توفیق نصیب ہوئی اسے سعادت ملی اور جو ادب سے محروم ہوا اسے شقاوت ملی۔ گویا باادب بانصیب اور بے ادب بے نصیب۔ علمائے امت نے اہمیت ادب کے عنوان پر اس قدر خوبصورت باتیں کہی ہیں کہ ان میں بعض تو ضرب الامثال کا درجہ پا چکی ہیں۔

مثلاً

اَلْاَدَبُ جُنَّةٌ لِلنَّاسِ (ادب انسانوں کے لئے ڈھال ہے)

لَا مِیْرَاثَ کَالْاَدَبِ (ادب جیسی کوئی میراث نہیں ہے)

## ادب اکابرین کی نظر میں:

ادب کی اہمیت سے متعلق اکابرین امت کے چند اقوال نقل کیے جاتے ہیں۔

...... حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

''پہلے ادب سیکھو پھر علم سیکھو''

...... حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

ہر شے کی کوئی قیمت ہوتی ہے' انسان کی قیمت اس کا علم و ادب ہے۔

...... حضرت عبد اللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

میرے پاس ایسے شخص کا ذکر آئے جسے اولین و آخرین کا علم ہو مگر وہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

آداب نفس سے کورا ہو تو مجھے اس کی ملاقات میسر نہ ہونے پر کبھی افسوس نہیں ہوتا اور جب کبھی سننے میں آتا ہے کہ فلاں شخص آداب نفس کا حامل ہے تو اس کی ملاقات نصیب نہ ہونے پر افسوس ہوتا ہے۔

❁......حضرت مخلد بن حسین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

ہم کثرت حدیث کی بہ نسبت ادب کے زیادہ محتاج ہیں

❁......فقیہ ابو اللیث سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

اسلام کے پانچ قلعے ہیں۔ پہلا یقین، دوسرا اخلاص، تیسرا فرائض، چوتھا تکمیل سنن پانچواں حفظ آداب۔ جب تک آدمی آداب کی حفاظت ونگرانی کرتا رہتا ہے شیطان اس سے مایوس رہتا ہے اور جب یہ آداب چھوڑنے لگتا ہے تو شیطان سنتیں چھڑوانے کی فکر میں لگ جاتا ہے حتی کہ پھر فرائض' اخلاص اور یقین تک نوبت جا پہنچتی ہے۔

❁......حضرت ابو عبداللہ بلخی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

آداب نفس کا حاصل کرنا علم کے حصول سے زیادہ اہم ہے۔

❁......حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

بے ادب خالق ومخلوق دونوں کا معتوب ومغضوب ہوتا ہے۔

❁......حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ اپنی مشہور کتاب کشف المحجوب میں لکھتے ہیں:

تارک ادب اخلاق محمدی ﷺ سے بہت دور ہوتا ہے۔

❁......حضرت رویم رحمۃ اللہ علیہ نے ابو عبداللہ بن حفیف رحمۃ اللہ علیہ سے فرمایا:

یَا بُنَیَّ اِجْعَلْ عَمَلَکَ مِلْحًا وَ اَدَبَکَ دَقِیْقًا. اَیْ اِسْتَکْثِرْ مِنَ الْاَدَبِ حَتّٰی تَکُوْنَ نِسْبَۃُ الدَّقِیْقِ اِلَی الْمِلْحِ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



[اے بیٹے اپنے عمل کو نمک بنا اور ادب کو آٹا بنا۔ یعنی ادب میں اضافہ کر حتی کہ کثرت عمل وادب کی نسبت نمک اور آٹے جیسی ہو جائے۔]

## ادب شعراء کی نظر میں:

اہمیت ادب کے عنوان پر دنیا کی مختلف زبانوں میں اشعار کا بڑا ذخیرہ موجود ہے۔ یہاں پر مشتے نمونہ از خروارے کے طور پر عربی فارسی اور اردو زبان کا ایک ایک شعر درج کیا جاتا ہے۔

اَدِّبُوا النَّفْسَ اَیُّھَا الْاَصْحَابُ
طُرُقُ الْعِشْقِ کُلُّھَا آدَابُ

(اے دوستو! اپنے آپ کو آداب سکھاؤ اسلئے کہ عشق کے سب طریقے ادب ہی ادب ہیں)

خموش اے دل بھری محفل میں چلانا نہیں اچھا
ادب پہلا قرینہ ہے محبت کے قرینوں میں

ہم اللہ تعالیٰ سے ادب کی توفیق مانگتے ہیں اس لئے کہ بے ادب اللہ تعالیٰ کی مہربانیوں سے محروم رہتا ہے۔




# بارگاہ الوہیت کا ادب

سب تعریفیں اللہ کیلئے ہیں جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے۔ ہر تعریف اور ہر عبادت اسی کو زیبا ہے اور ہر قولی وفعلی ادب اسی کی جناب کے لائق ہے۔ اس کی بنیادی وجوہ ہیں۔

1. اللہ تعالیٰ اپنی ذات وصفات میں یکتا اور تنہا ہے۔ اس کا کوئی شریک نہیں۔ تاریخ انسانیت اس پر گواہ ہے کہ اس دنیا میں جس قدر اللہ تعالیٰ کو چاہا گیا۔ جس قدر اس سے محبت کی گئی، جس قدر اسے یاد کیا گیا، جس قدر اس پر جان و مال نچھاور کیا گیا۔ تنہائیوں میں بیٹھ کر جس قدر اسے پکارا گیا اور جس قدر اس کے سامنے فریادیں کی گئیں کائنات میں کوئی دوسرا اس کے ہم پایہ نہ پایا گیا۔ پس سب عظمتوں اور بلندیوں کی معراج اور محبتوں اور چاہتوں کی انتہا اللہ تعالیٰ ہی کیلئے ہے۔ انسان کو چاہیے کہ اس کی جناب میں ہر قولی وفعلی ادب کا لحاظ رکھے۔

2. یہ فطری تقاضا ہے کہ اپنے محسن و مربی کا ادب و لحاظ بہر آن و بہر شان ملحوظ رکھا جائے۔ انسان اگر غور کرے تو اپنا انگ انگ اللہ تعالیٰ کے احسانات میں ڈوبا ہوا پائے گا۔ اگر اللہ تعالیٰ عزت نہ دے تو انسان ذلیل وخوار، وہ صحت نہ دے تو

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

انسان بیمار و ناچار، وہ عقل نہ دے تو انسان دیوانہ، وہ سماعت نہ دے تو انسان بہرا، وہ گویائی نہ دے تو انسان گونگا، وہ بینائی نہ دے تو انسان اندھا، پس اللہ تعالیٰ ہی محسن حقیقی ہے۔ جبین نیاز بھی اسی کے آگے جھکے اور ہر ادب بھی اسی کی چوکھٹ پر نچھاور کیا جائے۔ جن مقدس ہستیوں کو معرفت الٰہی نصیب ہوئی ان کی زندگی کا ہر گوشہ ادب کے عطر سے معطر نظر آیا۔ ذیل میں چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں۔

## قرآن مجید سے مثالیں

### 1 حضرت نوح علیہ السلام کی مثالیں:

حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کو راہ ہدایت پر لانے کیلئے ساڑھے نو سو سال کوشش کی مگر قوم نوح اپنی ضلالت وگمراہی اور بے ادبی وشقاوت پر ڈٹی رہی چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہوا۔

اِنَّھُمْ کَانُوا قَوْمًا عَمِیْنَ (بے شک وہ اندھی قوم تھی)

ایک مرتبہ اپنی قوم کی ہٹ دھرمی اور ایذا رسانی سے دلبرداشتہ ہو کر حضرت نوح علیہ السلام نے دعا کی:

رَبِّ لَا تَذَرْ عَلَی الْاَرْضِ مِنَ الْکٰفِرِیْنَ دَیَّارًا (نوح:۲۶)

(اے پروردگار! زمین پر کافروں کا کوئی بھی گھر سلامت نہ رکھ)

اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے پیغمبر علیہ السلام کی دعا قبول فرماتے ہوئے وحی نازل فرمائی کہ آپ کشتی بنالیں عنقریب طوفان آئے گا۔ آپ کو اور آپکے اہل خانہ کو بچالیا جائے گا اور کفار کا نام ونشان مٹا دیا جائے گا۔



حضرت نوح علیہ السلام نے ایک کشتی بنائی اور لوگوں کو اس میں سوار کر لیا۔ آپ کا ایک بیٹا نافرمان نکلا اور اس نے کشتی پر سوار ہونے سے انکار کر دیا۔ حضرت نوح علیہ السلام نے بار بار سمجھایا مگر وہ اپنی ضد پر قائم رہا حتیٰ کہ طوفان میں غرق ہو گیا۔ شفقت پدری نے جوش مارا تو حضرت نوحؑ نے دعا کی

رَبِّ اِنَّ ابْنِیْ مِنْ اَھْلِیْ وَاِنَّ وَعْدَکَ الْحَقُّ وَاَنْتَ اَحْکَمُ الْحَاکِمِیْنَ (ھود:۴۵)

[اے میرے پروردگار میرا بیٹا میرے اہل خانہ سے ہے بیشک تیرا وعدہ سچا اور تو بڑا حاکم ہے]

اس دعا کا ایک ایک لفظ بارگاہ الوہیت کے ادب کی روشن مثال ہے۔ غور فرمائیں کہ حضرت نوح علیہ السلام نے یہ نہیں کہا "اے اللہ! میرا بیٹا غرق ہو گیا اور تیرا وعدہ پورا نہیں ہوا"۔ تاہم ارشاد باری تعالیٰ ہوا!

یَا نُوْحُ اِنَّهٗ لَیْسَ مِنْ اَھْلِکَ اِنَّهٗ عَمَلٌ غَیْرُ صَالِحٍ فَلَا تَسْئَلْنِ مَا لَیْسَ لَکَ بِهٖ عِلْمٌ اِنِّیْ اَعِظُکَ اَنْ تَکُوْنَ مِنَ الْجَاھِلِیْنَ

[اے نوح! وہ آپ کے اہل خانہ میں سے نہیں۔ اس کے اعمال ناشائستہ تھے۔ جس کی حقیقت تمہیں معلوم نہیں اس کے بارے میں مجھ سے سوال ہی نہ کرو۔ میں تمہیں نصیحت کرتا ہوں کہ جاہلوں میں نہ ہو جاؤ] (ھود :۴۶)

حضرت نوح علیہ السلام اس تنبیہ خداوندی پر تھرتھرا اٹھے اور یہ کہنے لگے:

رَبِّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ اَنْ اَسْئَلَکَ مَا لَیْسَ لِیْ بِهٖ عِلْمٌ وَاِلَّا تَغْفِرْلِیْ وَ تَرْحَمْنِیْ اَکُنْ مِّنَ الْخٰسِرِیْنَ (ھود:۴۷)

[اے پروردگار! میں آپ سے پناہ مانگتا ہوں کہ ایسی بات کا سوال

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کروں جس کی حقیقت مجھے نہیں معلوم۔ اگر آپ مجھے نہ بخشیں اور رحم نہ فرمائیں تو میں خسارہ پانے والوں میں سے ہو جاؤں گا ]

علامہ شبیر احمد عثمانی اس آیت کی تفسیر میں یوں لکھتے ہیں

"حضرت نوح علیہ السلام کانپ اٹھے اور توبہ کی۔ یوں نہ کہا کہ پھر ایسا نہ کروں گا کہ اس میں دعویٰ نکلتا ہے۔ بندے کو کیا مقدور ہے۔ چاہیئے کہ اس کی پناہ مانگے کہ مجھ سے پھر ایسا نہ ہو اور نہ کرنے کا دل میں عزم رکھے۔ حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت یونس علیہ السلام کی توبہ کے جو الفاظ قرآن میں نقل ہوئے ہیں ان میں بھی یہی ادب ملحوظ ہے"

## ② حضرت ابراہیم علیہ السلام کی مثال:

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی بت پرست قوم کو توحید کا درس دیا اور اپنے پروردگار کا تعارف ان سے ان الفاظ سے کروایا۔

الَّذِیْ خَلَقَنِیْ فَهُوَ یَهْدِیْنِ o وَالَّذِیْ هُوَ یُطْعِمُنِیْ وَیَسْقِیْنِ o وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ (الشعرا: ۷۹۔۸۰)

[وہ رب جس نے مجھے پیدا کیا وہی میری رہنمائی کرنے والا ہے اور وہی مجھے کھلاتا اور پلاتا ہے اور جب میں بیمار ہوتا ہوں تو وہی مجھے شفاء دیتا ہے ]

سبحان اللہ .... اس کلام میں کتنی لطافت ہے کہ صفات ( پیدا کرنا، ہدایت دینا، کھلانا، پلانا اور شفاء دینا ) کو اللہ تعالیٰ کی جانب سے قرار دیا اور بیماری کو اپنی طرف منسوب کیا۔ گو کہ بیماری بھی اللہ تعالیٰ ہی کی طرف سے آتی ہے مگر بادی النظر میں بیماری کو عیب سمجھا جاتا ہے لہٰذا بیماری کا اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب



کرنا ادب کے خلاف تھا۔ لہٰذا یوں نہ کہا "جب میں بیمار ہوتا ہوں تو وہی مجھے شفا دیتا ہے" بلاشبہ یہ کلام الٰہی اور ادب الٰہی کی بہترین مثال ہے۔

## ③ حضرت ایوب علیہ السلام کی مثال:

حضرت ایوب علیہ السلام کو ابتداء میں اللہ تعالیٰ نے ہر لحاظ سے دنیا کی آسودہ حالی عطا فرمائی تھی۔ رزق کی فراخی اس قدر کہ تین ہزار اونٹ، تین ہزار گھوڑے، ایک ہزار بکریاں، پانچ سو حشم و خدم اور پھلوں کے بہت بڑے بڑے باغات عطا کئے۔ اس پر مزید یہ کہ اولاد صالح اور نیک سیرت و خوبصورت بیوی عطا کی۔ مشیت الٰہی سے حضرت ایوب علیہ السلام پر آزمائش کا دور شروع ہوا تو باغات جل گئے' مویشی مر گئے' اولاد مکان کے حادثے میں ہلاک ہو گئی۔ شدید قسم کے بدنی امراض نے آن گھیرا۔ حضرت ایوب علیہ السلام صبر و شکر کا مجسمہ بن گئے۔ ایک موقع پر ان الفاظ میں دعا کی

وَ اَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی رَبَّهٗ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ o

[اے پروردگار! میں تکلیف میں مبتلا ہوں اور تو ہی سب سے بڑا رحم کرنے والا ہے ] (الانبیاء: ۸۳)

اس دعا میں عجز و نیاز کا عجیب انداز ہے۔ اگر اَللّٰهُمَّ عَافِنِیْ وَاشْفِنِیْ (اے اللہ مجھے عافیت بخش اور شفا عطا کر ) کے الفاظ سے دعا کرتے تو بھی جائز ہوتا مگر شان عبودیت ادب کے متقاضی تھی پس آپ نے صبر اور ادب کا ایسا حسین امتزاج پیش فرمایا کہ پروردگار کی طرف سے پیغام آیا۔

اِنَّا وَجَدْنٰهُ صَابِرًا ج نِعْمَ الْعَبْدُ اِنَّهٗ اَوَّابٌ o (ص: ۴۴)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

[ہم نے اسے صبر کرنے والا پایا۔ کتنا ہی اچھا بندہ تھا۔ وہ ہماری ہی طرف رجوع کرنے والا تھا]

اللہ رب العزت نے تین الفاظ ''ابرار'' ''نعم العبد'' اور ''اواب'' کے ذریعے حضرت ایوب علیہ السلام کی عزت افزائی فرمائی۔ قیامت تک ہر مومن تلاوت کے دوران مندرجہ بالا الفاظ سے ادب الٰہی پر ملنے والے اجر کو یاد کرتا رہے گا۔

## 4 حضرت موسیٰ علیہ السلام کی مثال:

تاریخ الرسل والملوک میں درج ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام جب مسلسل سات دن اور راتیں سفر کرنے کے بعد مدین پہنچے تو سخت تھکاوٹ اور بھوک کی حالت میں یوں دعا کی۔

رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ (القصص: ۲۴)

(اے پروردگار تو جو بھی خیر نازل فرمائے میں اس کا محتاج ہوں)

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنی دعا اَللّٰھُمَّ اَطْعِمْنِیْ (اے اللہ مجھے کھانا کھلا) کی صورت میں پیش کرتے تو بھی گنجائش تھی مگر آپ نے ایسے الفاظ سے دعا مانگی جو ادب بارگاہ الٰہی کی بہترین مثال ہے۔

## 5 حضرت خضر علیہ السلام کی مثال:

سورۃ کہف میں حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت خضر علیہ السلام کے اکٹھا سفر کرنے کا تفصیلی تذکرہ ہے۔ دوران سفر حضرت خضر علیہ السلام نے ایک کشتی میں سوراخ کر دیا۔ پوچھنے پر فرمایا۔

فَاَرَدْتُّ اَنْ اَعِیْبَھَا (الکہف: ۷۹)

(سو میں نے چاہا کہ اس میں عیب ڈال دوں)



آگے چل کر دو یتیموں کے مکان کی خستہ دیوار کو نئے سرے سے تعمیر کر دیا۔ پوچھنے پر فرمایا۔

فَاَرَادَ رَبُّکَ اَنْ یَّبْلُغَآ اَشُدَّھُمَا وَ یَسْتَخْرِجَا کَنْزَھُمَا

[آپ کے پروردگار نے ارادہ کیا کہ یہ دونوں جوان ہو کر اپنے خزانے کو نکالیں] (الکہف: ۸۲)

اگر چہ حضرت خضر علیہ السلام نے یہ دونوں کام مشیت الٰہی سے کیے تھے لیکن ادب کی انتہا دیکھیے کہ جس کام میں شر تھا یعنی کشتی میں سوراخ کرنا اسے اَنْ اَعِیْبَھَا کے الفاظ سے اپنی طرف منسوب کیا اور جس کام میں خیر تھی یعنی دیوار بنانا اسے فَاَرَادَ رَبُّکَ کے الفاظ سے اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کیا۔

## 6 حضرت یونس علیہ السلام کی مثال:

حضرت یونس علیہ السلام پر جب اللہ تعالیٰ کی طرف سے آزمائش آئی اور وہ مچھلی کے پیٹ میں گرفتار ہوئے تو انہوں نے بصد عجز و نیاز بارگاہ الوہیت میں اپنی فریاد درج ذیل الفاظ میں پیش کی۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

[اے اللہ! تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ تو بے عیب ہے، بے شک میں ہی تھا (اپنی جان پر) ظلم کرنے والوں میں سے] (الانبیاء: ۸۷)

قرآن مجید کی آیات گواہی دے رہی ہیں کہ اگر حضرت یونس علیہ السلام اس طرح ادب کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے حضور دعا گو نہ ہوتے تو قیامت تک مچھلی کے پیٹ ہی میں رہتے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

فَلَوْ لَآ اَنَّهٗ کَانَ مِنَ الْمُسَبِّحِیْنَ o لَلَبِثَ فِیْ بَطْنِهٖٓ اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ o

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

(اگر وہ اللہ تعالیٰ کی پاکیزگی بیان نہ کرتے تو روز محشر تک مچھلی کے پیٹ میں ہی رہتے) (الصآفات: ۱۴۳-۱۴۴)

اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ رب کائنات کی بارگاہ میں عجز و ادب سے جو بھی فریاد پیش کی جائے گی شرف قبولیت پائے گی۔ آج بھی اکثر اہل اللہ مصیبت زدگان کو اس آیت کریمہ کا ورد بتاتے ہیں۔ رنج و آلام کے دفعیہ کیلئے یہ آیت کریمہ اکسیر اعظم ہے۔

## 7 حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی مثال:

اللہ رب العزت قیامت کے دن عیسائیوں سے پوچھے گا کہ تم نے عیسیٰ علیہ السلام اور ان کی والدہ کو شریک کیوں بنایا؟ نصاریٰ غلط بیانی سے کام لیتے ہوئے کہیں گے کہ انہوں نے ہی ہمیں یہ کہا تھا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے پوچھیں گے۔

ءَاَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُوْنِیْ وَاُمِّیَ اِلٰهَیْنِ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

[کیا تم نے لوگوں سے کہا تھا کہ مجھے اور میری والدہ کو اللہ کے ساتھ شریک بنالو] (مائدہ:۱۱۶)

صاف ظاہر ہے کہ جب اللہ تعالیٰ پوچھیں گے ءَاَنْتَ قُلْتَ (کیا تم نے کہا تھا) تو اس کا عام جواب یہی ہے کہ لَمْ اَقُلْهُ (میں نے نہیں کہا) مگر ایسا جواب ادب کے منافی ہے لہٰذا حضرت عیسیٰ علیہ السلام منفی انداز کی بجائے مثبت انداز میں یوں جواب دیں گے۔

اِنْ كُنْتُ قُلْتُهٗ فَقَدْ عَلِمْتَهٗ ؕ تَعْلَمُ مَا فِیْ نَفْسِیْ وَلَاۤ اَعْلَمُ مَا فِیْ نَفْسِكَ ؕ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ (مائدہ:۱۱۶)



[اگر میں نے ایسا کہا ہو گے تو آپ کو معلوم ہوگا۔ (کیونکہ) جو بات میرے دل میں ہے آپ اسے جانتے ہیں اور جو آپ کے ضمیر میں ہے میں اسے نہیں جانتا، بے شک تو علام الغیوب ہے]

جب نصاریٰ کا جھوٹ واضح ہو جائے گا تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنی گنہگار امت کی بخشش کیلئے یہ نہیں کہیں گے کہ لَا تُعَذِّبْهُمْ (انہیں عذاب نہ دے) کیونکہ ایسا کہنا آداب خداوندی کے خلاف ہے۔ لہٰذا اپنی درخواست یوں پیش کریں گے

اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ ۚ وَاِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ فَاِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ (مائدہ:۱۱۸)

[اگر انہیں عذاب دے تو یہ تیرے بندے ہیں اور اگر بخش دے تو بے شک تو غالب اور حکمت والا ہے]

## 8 حضرت محمد ﷺ کی مثال:

نبی اکرم ﷺ جب معراج کے وقت بارگاہ الوہیت میں مقام "تدلّی" تک پہنچے تو اس قدر باادب اور باوقار کہ رب کائنات نے خود گواہی دی۔ مَازَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی (نہ نگاہ بہکی اور نہ حد سے بڑھی) (النجم: ۱۷)۔ علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ

"یعنی آنکھ نے جو دیکھا پورے تمکن و اتقان سے دیکھا۔ نہ نگاہ (ادب کی وجہ سے) ترچھی ٹیڑھی ہو کر دائیں بائیں ہٹی نہ حد سے تجاوز کر کے آگے بڑھی۔ بس اس چیز پر جمی رہی جس کا دکھلانا مقصود تھا۔ بادشاہوں کے دربار میں جو چیز دکھلائی جائے اسے نہ دیکھنا اور جو چیز نہ دکھلائی جائے اس کو تاکنا دونوں عیب (بے ادبی) ہیں۔ آپ ﷺ دونوں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

سے پاک تھے''

حضرت سلطان محمود غزنوی رحمۃ اللہ علیہ ولی کامل اور بادشاہ وقت تھے۔ ان کا نہایت محبوب وزیر ایاز ایک مرتبہ دربار میں حاضر تھا۔ اچانک اسے وہم گزرا کہ گریبان کا بٹن جلدی کی وجہ سے کھلا رہ گیا ہے۔ چونکہ یہ بات دربار شاہی کے آداب کے خلاف تھی لہذا فوراً اس کا ہاتھ بٹن درست کرنے کے لئے اٹھ گیا عین اسی وقت سلطان محمود غزنوی کی نظر ایاز پر پڑی تو فرمایا ایاز اور یہ حرکت؟ ایاز ساکت وصامت باادب نفس گم کردہ کھڑا رہ گیا۔ یہ تو ایک مخلوق بادشاہ کے دربار کا حال ہے۔ پھر اس احکم الحاکمین کے دربار عالی کا تقاضا ہی یہ تھا کہ نبی اکرم اس ادب سے حاضر ہوتے جس کی تصویر کشی رب کائنات مَازَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی کیا الفاظ سے کی۔ باقی اعضاء کی حرکت کا تو مذکور ہی کیا دیدار محبوب میں آنکھ کی ٹکٹکی میں بھی فرق نہ آیا۔ قلب کی توجہ بھی وہیں مرکوز رہی۔ نہ بہکے نہ بھٹکے، سبحان اللہ

امام الصوفیاء علامہ قشیری رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت میں (مَازَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی) کو ادب کی درخشندہ مثال سمجھتے ہوئے اپنی کتاب میں ''باب الادب'' کا آغاز اسی آیت سے کیا ہے۔

## سلف صالحین کے واقعات سے مثالیں

(1) حضرت بشر حافی رحمۃ اللہ علیہ ابتدائے جوانی میں محکمہ پولیس میں ملازم تھے۔ غفلت و بے پروائی کی زندگی تھی۔ کم کوش بھی تھے۔ اکثر اوقات نشے میں دھت رہتے تھے۔ ایک مرتبہ جب نشہ ہرن ہوا تو آپ کسی کام کے سلسلے میں گھر سے باہر نکلے۔ گلی میں سے گزرتے ہوئے ایک گرے ہوئے کاغذ پر نظر پڑی، دیکھا



کہ اس پر اللہ تعالیٰ کا نام لکھا ہوا تھا۔ بڑھتے ہوئے قدم رک گئے اور آپ نے اس کاغذ کو اٹھایا۔ ازراہ ادب صاف کیا اور کسی بلند جگہ پر رکھ دیا تاکہ اللہ تعالیٰ کا نام کہیں پاؤں تلے نہ آئے۔ جب آپ کام سے فارغ ہو کر واپس گھر پہنچے تو ایک ولی کامل آپ کی ملاقات کے لئے آپ کے گھر آئے اور فرمانے لگے "مجھے اللہ تعالیٰ نے الہام فرمایا ہے کہ بشر حافیؒ سے جا کر کہہ دو کہ جیسا تم نے میرے نام کو عزت بخشی اسی طرح میں بھی تمہارے نام کو دنیا میں عزت دوں گا" یہ الفاظ آپ کے دل پر بجلی بن کر گرے۔ آپ توبہ تائب ہوئے اور روحانی دنیا کے مشاہیر اولیاء میں سے ہوئے۔ اللہ کے لفظ کے ادب نے آپ کو کہاں سے کہاں تک پہنچا دیا۔

(2) حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے پوتے سالم رحمۃ اللہ علیہ ایک مرتبہ حرم مکہ میں تشریف لائے۔ مطاف میں آپ کی ملاقات وقت کے بادشاہ ہشام بن عبدالملک سے ہوئی۔ ہشام نے سلام کے بعد عرض کیا کہ حضرت! کوئی ضرورت ہو تو حکم فرمائیے تاکہ میں آپ کی کوئی خدمت کرسکوں۔ آپ نے فرمایا" ہشام! مجھے بیت اللہ شریف کے سامنے کھڑے ہو کر غیر اللہ سے حاجت بیان کرتے ہوئے شرم آتی ہے۔ ادب الٰہی کا تقاضا ہے کہ یہاں فقط اسی کے سامنے ہاتھ پھیلایا جائے۔'' ہشام لاجواب ہو کر خاموش ہوگیا۔ قدرتاً جب آپ حرم شریف سے باہر نکلے تو ہشام بھی عین اسی وقت باہر نکلا۔ آپ کو دیکھ کر قریب آیا اور کہنے لگا کہ حضرت! اب فرمائیے میں آپ کی کیا خدمت کرسکتا ہوں۔ آپ نے فرمایا، ہشام! بتاؤ میں تم سے کیا مانگوں۔ دین یا دنیا؟ ہشام جانتا تھا کہ دین کے میدان میں تو آپ کا شمار وقت کی بزرگ ترین ہستیوں میں ہوتا ہے۔ لہٰذا کہنے لگا حضرت! آپ مجھ سے دنیا مانگیں۔ آپ نے فوراً جواب دیا کہ دنیا تو میں نے کبھی خالق و مالک سے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



بھی نہیں مانگی بھلا تم سے کہاں مانگوں گا؟ یہ سنتے ہی ہشام کا چہرہ لٹک گیا۔ سچ ہے کہ جن حضرات کو بارگاہ رب العزت میں فریاد پیش کرنے کے آداب آتے ہیں وہ دنیاداروں کے سامنے دست سوال دراز نہیں کرتے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com




# بارگاہ رسالت ﷺ کا ادب

حدیث قدسی میں وارد ہے

**لولاک لما خلقت الافلاک**

[اے محبوب ﷺ! اگر آپ ﷺ نہ ہوتے تو میں کائنات کو پیدا ہی نہ کرتا]

یعنی اگر محسن انسانیت حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے دنیا میں جلوہ افروز نہ ہونا ہوتا تو یہ جن و بشر، شمس وقمر، شجر و حجر، بحر و بر، پھولوں کی مہک، چڑیوں کی چہک، سبزے کی لہک، سماء و سمک، رفعت وپستی، خوشحالی و بدحالی، زمین کی نرمی، سورج کی گرمی، دریا کی روانی، کواکب آسمانی، خزاں و بہار، بیابان و مرغزار، نباتات و جمادات، جواہر و معدنیات، جنگل کے درندے، ہوا کے پرندے، غرض کائنات کی کسی چیز کا نام ونشان بھی نہ ہوتا۔

گر عرض و سما کی محفل میں لولاک و لما کا شور نہ ہو
یہ رنگ نہ ہو گلزاروں میں یہ نور نہ ہو سیاروں میں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

فخر موجودات سید الاولین محبوب رب العالمین ﷺ وہ ذات ستودہ صفات ہیں کہ

۞ ۔جن کی خاطر کائنات ہست و بود کو وجود ملا،

۞ ۔جن کی برکت سے انسانیت کو شعور ملا،

۞ ۔جن کے گلے میں لولاک کا ہار پہنایا گیا،

۞ ۔جن کو رَفَعنَا لَکَ ذِکرَک کا تاج پہنایا گیا،

۞ ۔جن کے اسم گرامی سے جنتی درختوں کے ہر ورق کو زینت ملی،

۞ ۔جن کے نام کی برکت سے سیدنا آدم علیہ السلام کی توبہ قبول ہوئی،

۞ ۔جن کی برکت سے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو سیادت کا تمغہ ملا،

۞ ۔جن کا کلمہ حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی پر کندہ تھا،

۞ ۔جن کے حسن و جمال کا پرتو حضرت یوسف علیہ السلام کو ملا،

۞ ۔جن کے صبر کا نمونہ حضرت ایوب علیہ السلام کو ملا،

۞ ۔جن کے قرب کا ایک لحظہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو مکالمات کی صورت میں ملا،

۞ ۔جن کے مرتبے کا ایک حصہ حضرت ہارون علیہ السلام کو وزارت کی صورت میں ملا

۞ ۔جن کی نعت کا ایک مصرع حضرت داؤد علیہ السلام کا نغمہ بنا،

۞ ۔جن کی عفت کا شمہ عصمت یحییٰ علیہ السلام کا جلوہ بنا،

۞ ۔جن کے دفتر حکمت کی ایک سطر حضرت لقمان علیہ السلام کو نصیب ہوئی،

۞ ۔جن کی رفعت و بلندی کی ایک جھلک حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نصیب ہوئی،

۞ ۔جن کا وجود مسعود دعائے خلیل اور نوید مسیحا بنا،

۞ ۔جن کی آمد کی برکت سے لشکر ابرہہ کَعَصفٍ مَّاکُول بنا،

۞ ۔جن کی ولادت باسعادت سے فارس کے آتش کدے بجھے،



۞ ۔جن کی زبان فیض ترجمان سے گہوارے میں اللہ اکبر کے الفاظ صادر ہوئے

۞ ۔جن کو بعثت سے قبل ہی صادق امین کا لقب ملا

۞ ۔جن کی انگشت مبارک کے اشارے پر چاند دولخت ہوا،

۞ ۔جن کی رسالت کی گواہی جمادات نے بھی دی،

۞ ۔جن کے حصے میں معراج کی عظمت آئی،

۞ ۔جن کے در اقدس کے خاک نشین صدیق اکبر رضی اللہ عنہ بنے،

۞ ۔جن کے خرمن ایمان کے ریزہ چین فاروق اعظم رضی اللہ عنہ بنے،

۞ ۔جن کے حیا کی کرن سے عثمان رضی اللہ عنہ ذی النورین بنے،

۞ ۔جن کے بحر علم کی چھینٹوں سے علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ باب العلم بنے،

۞ ۔جن کے شہر کو رب کائنات نے ''بلد امین'' کہا،

۞ ۔جن پر نازل ہونے والی کتاب کو ''کتاب مبین'' کہا،

۞ ۔جن پر رب کریم اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں،

۞ ۔جن کی امت کو خیر الامم کے نام سے یاد کرتے ہیں،

اس خاصہ خاصان رسل کے آداب بجالانے کی تاکید کے لئے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

اِنَّآ اَرسَلنٰکَ شَاهِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّنَذِيرًا o لِتُؤمِنُوا بِاللّٰهِ وَ رَسُولِهٖ وَ تُعَزِّرُوهُ وَتُوَقِّرُوهُ o (فتح:9)

[یقیناً ہم نے تجھے گواہی دینے والا، خوشخبری سنانے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا (تاکہ اے مسلمانو!) تم اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لاؤ اور اس کی مدد کرو اور اس کا ادب کرو]

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

## قرآن مجید سے مثالیں

### مثال نمبر۱:

ادب نبوی ﷺ سے متعلق قرآن مجید میں کئی مثالیں موجود ہیں۔

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْۤا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ وَ اَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ (الحجرات:۲)

[اے ایمان والو! اپنی آوازیں نبی علیہ السلام کی آواز سے بلند نہ کیا کرو اور نہ ہی ان سے بلند آواز میں گفتگو کیا کرو۔ (ایسا نہ ہو) کہ تمہارے اعمال برباد ہو جائیں اور تمہیں خبر بھی نہ ہو]

علامہ شبیر احمد عثانی رحمۃ اللہ علیہ اس آیت کے ذیل میں لکھتے ہیں کہ
''یعنی نبی کریم ﷺ کی مجلس میں شور نہ کیا کرو۔ جیسے آپس میں ایک دوسرے سے بے تکلف چہک کر یا تڑخ کر بات کرتے ہو۔ نبی اکرم ﷺ کے ساتھ یہ طریقہ خلاف ادب ہے۔ آپ ﷺ سے خطاب کرو تو نرم آواز سے، تعظیم و اکرام کے لہجہ میں، ادب و شائستگی کے ساتھ۔ دیکھو! ایک مہذب بیٹا اپنے باپ سے، لائق شاگرد اپنے استاد سے، مخلص مرید پیر و مرشد سے اور ایک سپاہی اپنے افسر سے کس طرح بات کرتا ہے۔ پیغمبر ﷺ کا مرتبہ تو ان سب سے کہیں بڑھ کر ہے۔ آپ ﷺ سے گفتگو کرتے وقت پوری احتیاط رکھنی چاہیے کہ مبادا بے ادبی ہو جائے اور آپ ﷺ کو تکدر پیش آئے حضور ﷺ کی ناخوشی کے بعد مسلمان کا ٹھکانہ کہاں ہے۔ ایسی صورت



میں تمام اعمال ضائع ہونے اور ساری محنت اکارت جانے کا خدشہ ہے''

مسند بزار میں ہے کہ اس آیت کے نزول کے بعد حضرت صدیق اکبرؓ نے عرض کیا۔ ''یا رسول اللہ ﷺ اللہ کی قسم اب تو میں آپ ﷺ سے اس طرح بات کروں گا جس طرح کوئی سرگوشی کرتا ہے'' تفسیر درمنثور میں ہے کہ اس واقعہ کے بعد حضرت عمرؓ بہت دھیمی آواز کے ساتھ نبی اکرم ﷺ سے گفتگو کیا کرتے تھے۔ بخاری شریف میں حضرت انسؓ بن مالک سے روایت ہے کہ انصار کے بلند آواز خطیب حضرت ثابت بن قیسؓ نے جب یہ آیات سنیں تو گھر میں گوشہ نشیں ہو گئے۔ سعد بن معاذؓ نے ایک مرتبہ پوچھا۔ کیا حال ہے؟ تو کہنے لگے۔

شَرٌّ كَانَ يَرْفَعُ صَوْتَهٗ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَدْ حَبِطَ عَمَلُهٗ وَهُوَ مِنْ اَهْلِ النَّارِ

[برا حال ہے۔ میں تو نبی اکرم ﷺ کی آواز پر اپنی آواز کو بلند کرتا تھا۔ میرے اعمال برباد ہو گئے اور میں جہنمی بن گیا]

حضرت سعد بن معاذؓ نے جب یہ صورت حال نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں پیش کی تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ تم اسے جا کر کہہ دو کہ

اِنَّكَ لَسْتَ مِنْ اَهْلِ النَّارِ وَ لٰكِنَّكَ مِنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ

[آپ ہرگز جہنمی نہیں بلکہ جنتی ہیں] (بخاری: ج۲، ص۷۱۸)

یعنی قدرتاً بلند آواز شخصیت ہونے کی وجہ سے دوران گفتگو آواز قدرے بلند ہو گئی تو معاف کر دیا جائے گا تاہم اپنی طرف سے آواز پست رکھنے کی کوشش کرو کہ یہی ادب کا تقاضا ہے۔ نبی اکرم ﷺ کا یہ ادب جس طرح آپ ﷺ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کی حیات مبارکہ میں لازمی تھا آپ ﷺ کی وفات کے بعد بھی لازمی ہے۔ آج بھی مسجد نبوی ﷺ میں مواجہہ شریف کے سامنے والی دیوار پر یہ آیات لکھی ہوئی موجود ہیں۔ زائرین کو چاہئے کہ روضہ انور پر حاضری کے وقت صلوۃ و السلام پڑھتے وقت اپنی آواز کو پست رکھیں۔ شاعر نے کیا خوب کہا ہے کہ

ادب گاہیست زیر آسمان از عرش نازک تر
نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید ایں جا

## مثال نمبر۲:

قرآن مجید میں جہاں سابقہ امتوں کی اپنے اپنے انبیاء کرام سے گفتگو بیان کی گئی ہے، وہاں غور کرنے سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ وہ پیغمبر خدا کو نام لیکر مخاطب کیا کرتے تھے۔ مثلاً بنی اسرائیل نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے گفتگو کرتے ہوئے کہا۔

يَا مُوسٰى لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰى طَعَامٍ وَّاحِدٍ (البقرۃ: ٦١)

(اے موسیٰ! ہم ایک ہی طرح کے کھانے پر ہرگز صبر نہیں کریں گے)

اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں نے یوں کہا

يَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ هَلْ يَسْتَطِيعُ رَبُّكَ اَنْ يُّنَزِّلَ عَلَيْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ (مائدۃ: ١١٢)

(اے عیسیٰ ابن مریم! کیا تیرا رب ہمارے لئے آسمان سے مائدہ اتار سکتا ہے؟)

مندرجہ بالا دونوں آیات سے پتہ چلتا ہے کہ ایک تو وہ لوگ نام لے کر پیغمبر خدا سے گفتگو کیا کرتے تھے، دوسرا انداز گفتگو بھی ایسا جیسا کہ وہ ایک دوسرے



سے ہمکلامی کر رہے ہوں۔ چونکہ یہ بات سوء ادب کے زمرے میں آتی تھی لہٰذا اللہ رب العزت نے امت محمدیہ کو ایسے طرز کلام سے بچنے کی تلقین فرمائی۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ بَيْنَكُمْ كَدُعَآءِ بَعْضِكُمْ بَعْضًا

[تم رسول اکرم ﷺ کو اس طرح نہ پکارا کرو جس طرح ایک دوسرے کو پکارتے ہو] (النور:٦٣)

قربان جائیں صحابہ کرامؓ کی اطاعت و فرمانبرداری اور حسن ادب پر کہ اس آیت کے نزول کے بعد جب بھی وہ نبی اکرم ﷺ کو مخاطب کرتے تو یا نبی اللہ، یا رسول اللہ، یا حبیب اللہ کہتے اور ساتھ یہ بھی کہہ دیتے فِداک امی و ابی (آپ ﷺ پر میرے ماں باپ قربان ہوں) سبحان اللہ

## مثال نمبر۳:

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا نَاجَيْتُمُ الرَّسُوْلَ فَقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيْ نَجْوٰىكُمْ صَدَقَةً (مجادلہ:١٢)

[اے ایمان والو! جب تم رسول اللہ ﷺ سے سرگوشی کرنا چاہو تو پہلے کچھ صدقہ دے دیا کرو]

اس آیت کا شان نزول یہ ہے کہ منافقین مدینہ نے لوگوں میں اپنی بڑائی ظاہر کرنے کیلئے یہ طریقہ اپنایا کہ نبی علیہ الصلوۃ والسلام سے سرگوشی کے انداز میں بات کرتے۔ دیکھنے والوں کو یہ تاثر ملتا کہ یہ بات کرنے والا بڑا اہم آدمی ہے اور کوئی خاص گفتگو کر رہا ہے۔ بعض سادہ لوح مسلمانوں نے بھی غیر اہم باتیں کرنے کے لئے اس روش کو اپنا لیا۔ چونکہ یہ سب کچھ آداب نبوی ﷺ کے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

خلاف تھا لہٰذا اللہ رب العزت نے حکم نازل فرمایا کہ اے ایمان والو! جب تم نبی اکرم ﷺ سے سرگوشی کرنا چاہو تو پہلے کچھ صدقہ دے دیا کرو۔ جب لوگوں نے اپنی غلطی کا احساس ہونے پر یہ عادت ترک کر دی تو رب کائنات نے اس حکم کو منسوخ فرما کر مسلمانوں پر کشادگی فرمادی۔

علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ جب یہ حکم اترا تو منافقین نے بخل کی وجہ سے وہ عادت چھوڑ دی اور مسلمان بھی سمجھ گئے کہ زیادہ سرگوشیاں کرنا (تو خلاف ادب ہے جو) اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں۔

## مثال نمبر ۴:

ارشاد باری تعالیٰ ہے

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُقَدِّمُوا بَيْنَ يَدَيِ اللَّهِ وَرَسُولِهِ (الحجرات:۱)

[ایمان والو! ہرگز آگے نہ بڑھو اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے (کسی بھی معاملے میں)]

رب العزت کی سچی فرمانبرداری اس کے رسول ﷺ کی سچی فرمانبرداری میں مضمر ہے اور اطاعت و فرمانبرداری کا تعلق ادب سے ہوتا ہے لہٰذا اس آیت مبارکہ میں امت مسلمہ کو ادب نبوی ﷺ کی تعلیم دی گئی۔ صحابہ کرامؓ چونکہ نبی علیہ السلام کے صحبت یافتہ تھے لہٰذا انہوں نے دلوں کے تقویٰ کے ساتھ ساتھ نبی اکرم ﷺ کے ظاہری ادب کا اس قدر لحاظ کیا کہ کسی کام میں نبی علیہ السلام سے پہل نہیں کیا کرتے تھے۔ بات کرتے تھے پست آواز کے ساتھ اور بیٹھتے تھے تو اس طرح کہ جیسے سر پر پرندے بیٹھے ہوئے ہوں۔ ان کے سینے عشق نبوی ﷺ سے معمور، ان کے روز و شب اعمال صالحہ سے بھرپور اور ان کی زندگیاں بے ادبی



سے کوسوں دور۔ اس لئے اس جماعت کے متعلق فرمان الٰہی صادر ہوا۔

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ امْتَحَنَ اللَّهُ قُلُوبَهُمْ لِلتَّقْوَىٰ ۚ لَهُم مَّغْفِرَةٌ وَأَجْرٌ عَظِيمٌ ○ (حجرات:۳)

[وہی ہیں جن کے دل جانچے اللہ نے ادب کے واسطے۔ ان کے لئے معافی ہے اور بڑا اجر ہے]

مندرجہ بالا قرآنی آیات کو یکجا کر کے غور کیا جائے تو یہ بات نکھر کر سامنے آتی ہے کہ پروردگار عالم نے ایک طرف تو آداب نبوی ﷺ بجالانے کی آیات نازل فرمائیں دوسری طرف ان تمام امور کی بیخ کنی فرمائی جو آداب نبوی ﷺ کے خلاف تھے۔ جہاں آداب بجالانے کا حکم دیا وہاں بے ادبی کی ممانعت بھی فرمادی۔ گویا پسندیدہ اور ناپسندیدہ دونوں طرح کے امور کی وضاحت فرمادی۔ صحابہ کرامؓ نے اس باب میں ایسی روشن مثالیں قائم کی ہیں کہ آج بھی امت مسلمہ کے لئے روشنی کے مینار کا کام دیتی ہیں۔ درج ذیل واقعات مشتے نمونہ از خروارے کے طور پر بیان کئے جاتے ہیں۔

# صحابہ کرامؓ کے واقعات

## مثال نمبر ۱:

صلح حدیبیہ کے موقع پر نبی اکرم ﷺ نے حضرت عثمان غنی ؓ کو اپنا نمائندہ بنا کر مصالحت کی غرض سے مکہ بھیجا۔ خود بنفس نفیس صحابہ کرامؓ کے ہمراہ مقام حدیبیہ میں قیام فرمایا۔ حضرت عثمان غنی ؓ نے قریش مکہ سے تفصیلی بات چیت کی مگر انہوں نے مسلمانوں کو عمرے کی اجازت دینے سے صاف انکار کر دیا۔ کئی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

دن کی مساعیء جمیلہ کے باوجود کوئی امید بر نہ آئی۔ صنادید قریش اپنی ہٹ دھرمی پر قائم رہے۔ چند ایک نے حضرت عثمان غنیؓ کو پیشکش کی کہ اگر آپ خود عمرہ کرنا چاہتے ہیں تو ہماری طرف سے آپ کو اجازت ہے۔ حضرت عثمان غنیؓ نے فرمایا، یہ کیسے ممکن ہے کہ میرے آقا ﷺ کو طواف سے روک دیا جائے اور میں خود طواف کرلوں۔ قریش مکہ کے دلوں پر یہ بات بجلی بن کر گری۔ وہ تصور بھی نہیں کر سکتے تھے کہ غلامان رسول ﷺ کو عشق و ادب میں اتنا کمال نصیب ہو چکا ہے۔ حضرت عثمان غنیؓ جب واپس تشریف لائے تو بعض صحابہؓ نے پوچھا کہ کیا آپ طواف کر آئے ہیں؟ حضرت عثمان غنیؓ نے جواب دیا:

''اللہ کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے اگر میں وہاں ایک سال بھی ٹھہرا رہتا اور میرے آقا ﷺ حدیبیہ میں ہوتے تو میں اپنے محبوب ﷺ کے بغیر طواف نہ کرتا''

حضرت بوصیریؒ نے قصیدہ ہمزیہ میں کیا خوب ارشاد فرمایا ہے۔

وابی یطوف بالبیت اذلم یدن منہ الی النبی فناء
فجزتہ عنھا ببیعت رضوان ید من نبیہ بیضاء
ادب عند مضاعف الاعمال بالترک حبّذ الادباء

[حضرت عثمانؓ نے بیت اللہ کے طواف سے انکار کیا چونکہ اس کی کوئی طرف نبی اکرم ﷺ کے قریب نہ تھی۔ پس ان کو نبی اکرم ﷺ کے ید بیضا نے بیعت رضوان میں اس نیک عمل کا بدلہ عطا کر دیا۔ (تنہا طواف نہ کرنا) ایسا جذبہء ادب تھا جس کے سبب ان کو (طواف سے) دگنا ثواب ملا۔ اصحاب رسول ﷺ کیا خوب ادب کرنے والے تھے]

حضرت عثمان غنیؓ صفت حیاء و ادب میں دوسرے صحابہؓ …

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



فرمایا کرتے تھے کہ جب سے میں نے نبی علیہ السلام سے بیعت کی اس وقت سے لے کر آج تک ادب کی وجہ سے میں نے دایاں ہاتھ کبھی اپنی شرمگاہ کو نہیں لگایا۔

## مثال نمبر۲:

صلح حدیبیہ کے موقع پر قریش مکہ نے عروہ بن مسعود ثقفی کو نمائندہ بنا کر بھیجا تا کہ مصالحت کی شرائط طے کر جا سکیں۔ عروہ انتہائی ذہین اور جہاں دیدہ آدمی تھا۔ مسلمانوں کے لشکر میں پہنچتے ہی اس نے ایک ایک چیز کا بغور جائزہ لینا شروع کر دیا۔ حتیٰ کہ نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں بیٹھ کر گفتگو کرنے کے دوران وہ کن انکھیوں سے صحابہ کرامؓ کی حرکات و سکنات کو دیکھتا رہا۔ جب وہ قریش مکہ کے پاس واپس آیا تو اس نے شمع رسالت کے پروانوں کے بارے میں درج ذیل تاثرات بیان کئے۔

یا قوم واللہ لقد وفدت علی الملوک و وفدت علی قیصر و کسری و النجاشی واللہ ان رایت ملکا قط یعظمہ اصحابہ ما یعظمہ اصحاب محمد محمدا. و اذا امرھم ابتدروا امرہ واذا توضا کادوا یقتلون علی وضوئہ و اذا تکلم خفضوا اصواتھم عندہ وما یجمدون علیہ النظر تعظیما لہ (صحیح مسلم)

[اے میری قوم! اللہ کی قسم! میں قیصر و کسریٰ اور نجاشی جیسے بادشاہوں کے دربار میں حاضر ہوا ہوں۔ میں نے کبھی ایسا بادشاہ نہیں دیکھا کہ جس کے اصحاب اس کی اتنی تعظیم کرتے ہوں جتنی تعظیم محمد ﷺ کے اصحابؓ ان کی کرتے ہیں۔ اللہ کی قسم جب وہ تھوک بھی پھینکتے ہیں تو وہ ان کے اصحابؓ میں سے کوئی نہ کوئی اپنے ہاتھ پر لے

لیتا ہے۔ جب وہ وضو کرتے ہیں تو ان کا پانی لینے کے لئے اصحابؓ ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ جب کوئی حکم فرماتے ہیں تو ان کے اصحابؓ اس حکم کی تعمیل کے لئے دوڑتے ہیں۔ جب وہ کلام فرماتے ہیں ان کے اصحابؓ کی آوازیں پست ہو جاتی ہیں۔ مزید برآں اصحابؓ انہیں بڑی محبت والفت اور ادب کی نگاہوں سے دیکھتے رہتے ہیں۔]

صحابہ کرامؓ کے ادب نبوی ﷺ کی گواہی اس سے اچھے الفاظ میں دینی مشکل ہے۔ تعریف اگر کسی دشمن کی زبان سے نکلے تو اس کی اہمیت زیادہ ہو جاتی ہے۔ آفرین ہے ان مقدس ہستیوں پر جنہوں نے اپنے آداب واخلاق کا لوہا دشمنوں سے بھی منوالیا۔

ادب تاجیست از لطف الٰہی
بنہ برسر برو ہر جا کہ خواہی

[ادب ایک تاج ہے جو اللہ تعالیٰ کے لطف ومہربانی سے ملتا ہے۔ اسے اپنے سر پر رکھ اور جہاں چاہے جا (عزت پائے گا)]

## مثال نمبر۳:

حضرت عباسؓ نبی اکرم ﷺ کے چچا تھے تاہم عمر میں کوئی زیادہ فرق نہ تھا۔ ایک مرتبہ نبی اکرم ﷺ نے ان سے پوچھا۔

ء انت اکبر منی (کیا آپ مجھ سے زیادہ بڑے ہیں؟)

یہ الفاظ سنتے ہی حضرت عباسؓ تڑپ اٹھے اور عرض کیا۔

یارسول اللہ ﷺ انت اکبر و اعظم انا اسن



(اے اللہ کے رسول ﷺ! آپ بڑے ہیں اور مرتبہ والے ہیں البتہ میری عمر زیادہ ہے)

اسی طرح کا ایک واقعہ اور بھی منقول ہے کہ حضرت عثمانؓ نے عمر کا تذکرہ کرتے ہوئے کسی صحابیؓ سے پوچھا، تم بڑے ہو یا نبی اکرم ﷺ؟ انہوں نے جواباً کہا، نبی اکرم ﷺ مجھ سے بڑے ہیں البتہ میں پیدائش میں ان سے پہلے ہوں۔ (کشف الغمہ للشعرانی)

اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ صحابہ کرامؓ عام گفتگو میں بھی کوئی ایسا لفظ استعمال کرنا پسند نہیں کرتے تھے جس سے بے ادبی کا شائبہ ہو۔ نبی اکرم ﷺ کی تعظیم وتوقیر کا جذبہ ان کے انگ انگ میں اس طرح سما چکا تھا کہ روانی کلام میں بھی خلاف ادب کوئی لفظ زبان سے نہیں نکلتا تھا۔

## مثال نمبر۴:

شمائل ترمذی میں حضرت انس بن مالکؓ سے مروی ہے کہ اگر کسی شدید ضرورت اور تقاضے کی وجہ سے صحابہ کرامؓ کو نبی اکرم ﷺ کے حجرے کا دروازہ کھٹکھٹانا پڑتا تو وہ از راہ ادب اپنے ناخنوں سے کھٹکھٹایا کرتے تھے۔ مقصد یہ ہوتا کہ اطلاع بھی ہو جائے اور زیادہ آواز کہیں طبیعت میں گرانی کا باعث بھی نہ بنے۔

## مثال نمبر۵:

قریش مکہ کے سردار ابوسفیان کی بیٹی ام حبیبہ رضی اللہ عنہا مسلمان ہوئیں تو نبی اکرم ﷺ نے انہیں اپنی زوجیت میں قبول فرمالیا۔ ابوسفیان اس وقت تک مسلمان نہیں ہوئے تھے۔ جب معاہدہ حدیبیہ ختم ہونے کا وقت آیا تو قریش مکہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نے اس کی مدت میں توسیع کروانی چاہی۔ اس اہم کام کے لئے انکی نظر انتخاب ابوسفیان پر پڑی۔ چنانچہ ابوسفیان قریش کے سفیر بن کر مدینہ طیبہ حاضر ہوئے اور اپنی بیٹی ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے گھر وارد ہوئے۔ ایک چارپائی پر نبی اکرم ﷺ کا مبارک بستر بچھا ہوا تھا۔ ابوسفیان نے جونہی اس پر بیٹھنے کا ارادہ کیا تو ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے جلدی سے بستر سمیٹ دیا اور خالی چارپائی کی طرف اشارہ کیا کہ ابا جان تشریف رکھیں۔ ابوسفیان اس صورتحال کو صحیح طرح سمجھ نہ سکے لہٰذا بیٹی سے پوچھا، کیا یہ بستر میرے قابل نہ تھا یا میں اس بستر کے قابل نہ تھا؟ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا، ابا جان یہ رسول اللہ ﷺ کا بچھونا ہے۔ ابوسفیان نے کہا، پھر کیا ہوا وہ تیرے شوہر ہیں تو میں تیرا باپ ہوں۔ ام المومنینؓ نے کہا یہ تو ٹھیک ہے مگر آپ مشرک ہیں اور نبی علیہ السلام کا بستر پاک ہے۔ مجھے گوارا نہیں کہ آپ کا نجس بدن میرے آقا ﷺ کے بستر پر لگے۔ اس واقعے سے عشق نبوی ﷺ اور آداب نبوی ﷺ کا بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

## مثال نمبر ۶:

مسجد نبوی ﷺ میں خطبہ دینے کے لئے لکڑی کا ایک منبر بنایا گیا جس کے تین درجے تھے۔ نبی اکرم ﷺ جب خطبہ دینے کے لئے سب سے اوپر کے درجے پر بیٹھتے تو درمیانی درجے پر پاؤں مبارک رکھتے۔ جب حضرت ابوبکر صدیق ؓ خلیفہ بنے تو خطبہ دینے کے لئے درمیانی درجے پر بیٹھتے جبکہ پاؤں مبارک نچلے درجہ پر رکھتے۔ جب عمر فاروق ؓ خلیفہ بنے تو خطبہ دینے کیلئے سب سے نچلے درجے پر بیٹھتے جبکہ پاؤں زمین پر رکھتے۔ جب حضرت عثمان غنی ؓ کا دور آیا تو انہوں نے منبر شریف کے درجات زیادہ کر دیئے، جب خطبہ دینے کی



ضرورت پیش آتی تو آپ ؓ زیادت کے پہلے درجے پر کھڑے ہوا کرتے تھے۔ خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کا یہ عمل ادب کے معاملے میں سند رکھتا ہے۔

## مثال نمبر ۷:

نبی اکرم ﷺ پر وصال مبارک سے پہلے جب مرض کا غلبہ ہوا تو آپ ﷺ نے حکم فرمایا کہ ابو بکر صدیق ؓ مسجد میں نمازوں کی امامت کروائیں۔ چنانچہ حضرت ابوبکر صدیق ؓ کو نبی اکرم ﷺ کی حیات مقدسہ میں سترہ نمازیں پڑھانے کا شرف نصیب ہوا۔ وصال مبارک سے دو روز قبل حضرت ابوبکر صدیق ؓ نماز ظہر کی امات کروار ہے تھے کہ نبی اکرم ﷺ شدید علالت کے باوجود حضرت علی ؓ اور حضرت عباس ؓ کے کندھوں کا سہارا لے کر جماعت میں شمولیت کے لئے مسجد تشریف لائے۔ حضرت ابوبکر ؓ کو جب اندازہ ہوا کہ سید المرسلین ﷺ تشریف لے آئے ہیں تو وہ دوران نماز مصلے سے پیچھے ہٹے۔ نبی اکرم ﷺ نے ہاتھ مبارک سے اشارہ فرمایا "پیچھے مت ہٹو" پھر نبی علیہ السلام حضرت ابوبکر ؓ کے برابر بیٹھ کر نماز ادا فرمانے لگے۔ حضرت ابوبکر ؓ نبی اکرم ﷺ کی اقتداء کرتے اور دوسرے تمام صحابہ حضرت ابوبکر صدیق کی اقتداء کرتے اور اس طرح یہ نماز مکمل ہوئی۔ نماز سے فراغت حاصل ہونے پر نبی کریم ﷺ نے حضرت ابوبکر ؓ سے پوچھا، آپ دوران نماز پیچھے کیوں ہٹے؟ حضرت ابوبکر ؓ نے فرمایا:

ما کان لابن ابی قحافة ان یصلی بین یدی رسول الله ﷺ

[ابو قحافہ کے بیٹے کو یہ زیب نہیں دیتا کہ رسول اللہ ﷺ کے آگے نماز پڑھے]

حضرت ابوبکر صدیق ؓ نے اپنے عمل کے ذریعے یہ ثابت کر دیا کہ صحابہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کرام اجمعین لَا تُقَدِّمُوْ بَیْنَ یَدَیِ اللّٰہِ وَ رَسُوْلِہٖ کے فرمان الٰہی پر کس بے ساختگی سے عمل کرتے تھے۔

## مثال نمبر ۸:

ایک مرتبہ حضرت فضیلہ بن عبید اسلمی رضی اللہ عنہ اور حضرت ابن ورع رضی اللہ عنہ تیر اندازی میں باہم مقابلہ کر رہے تھے۔ کسی وجہ سے نبی اکرم ﷺ کا وہاں سے گزر ہوا۔ آپ ﷺ ان دونوں کو تیر اندازی میں مشغول دیکھ کر خوش ہوئے۔ پھر آپ ﷺ نے حضرت فضیلہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا "اے بنی اسماعیل! تم تیر اندازی کرو چونکہ تمہارا باپ تیر انداز تھا۔ تم تیر پھینکتے جاؤ میں ابن ورع رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہوں" یہ الفاظ سنتے ہی حضرت فضیلہ رضی اللہ عنہ نے کمان رکھ دی اور عرض کیا "یا رسول اللہ ﷺ اگر آپ ﷺ ابن ورع رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہیں تو ادب کی بنا پر میں مقابلے میں تیر نہیں پھینک سکتا۔ یعنی مقابلے کا لفظ برابری کے زمرے میں آتا ہے مجھے کہاں زیب دیتا ہے کہ میں آپ ﷺ کی برابری کروں گو کہ وہ تیر پھینکنے ہی میں کیوں نہ ہو۔ (بخاری شریف)

## مثال نمبر ۹:

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ دستر خوان پر حاضر ہوتے تو اس وقت تک طعام کو ہاتھ نہ لگاتے جب تک نبی علیہ السلام شروع نہ فرماتے۔ چونکہ آقا کی موجودگی میں غلام کا کسی کام میں پہل کرنا بے ادبی سمجھی جاتی ہے اسی لئے صحابہ کرام اجمعین کھانا کھانے میں بھی پہل نہ کیا کرتے تھے۔



## مثال نمبر ۱۰:

حضرت ابو محذورہ رضی اللہ عنہ کے سر کے سامنے کے حصہ میں بالوں کا اس قدر لمبا گچھا تھا کہ جب آپ رضی اللہ عنہ زمین پر بیٹھ کر اپنے بال کھولتے تو وہ بال زمین سے لگ جاتے۔ ایک مرتبہ کسی نے پوچھا کہ آپ رضی اللہ عنہ ان بالوں کو کٹوا کیوں نہیں دیتے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا میرے ان بالوں کو نبی اکرم ﷺ نے ایک مرتبہ پیار سے پکڑا تھا۔ اس کے بعد سے میں نے انہیں کٹوانا چھوڑ دیا۔ عشق و ادب کی انتہا دیکھیے۔ اگر عام آدمی ظاہری نظر سے دیکھے تو اسے یہ بات معمولی نظر آئے گی مگر آداب و اکرام کی حدود میں بڑی وسعت ہے۔ ہر انسان کو اس کے نصیب کے بقدر حصہ ملتا ہے۔

## مثال نمبر ۱۱:

نبی اکرم ﷺ جب ہجرت فرما کر مدینہ منورہ میں رونق افروز ہوئے تو حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے مکان پر قیام فرمایا۔ اس مکان کی دو منزلیں تھیں۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ مع اہل و عیال اوپر والی منزل میں ٹھہرے جب کہ نبی اکرم ﷺ نچلی منزل میں قیام پذیر ہوئے۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ رات کو محو خواب تھے اچانک آنکھ کھلی۔ معاً دل میں خیال آیا کہ نبی اکرم ﷺ نیچے ہیں اور میں اوپر ہوں یہ تو صریحاً بے ادبی ہے۔ چنانچہ بستر سے اٹھ کر کمرے کی دیوار کے ساتھ چپک کر کھڑے رہے حتیٰ کہ صبح ہوگئی۔ جب نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضری ہوئی تو بصد اصرار آپ ﷺ کو اوپر والی منزل میں ٹھہرایا اور خود مع اہل و عیال نیچے آ گئے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

## مثال نمبر ۱۲:

درمنثور کی روایت ہے کہ ایک مرتبہ حضرت ابو ہریرہ ؓ کو غسل جنابت کی ضرورت پیش آئی۔ اسی حال میں نبی اکرم ﷺ وہاں تشریف لے آئے۔ حضرت ابو ہریرہ ؓ جلدی سے کہیں چھپ گئے۔ پھر غسل کرنے کے بعد نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ نبی اکرم ﷺ نے پوچھا تم کہاں چلے گئے؟ عرض کیا، یا رسول اللہ ﷺ! مجھے حدث لاحق تھا۔ اس ناپاکی کی حالت میں آپ ﷺ سے ملنا مجھے خلاف ادب محسوس ہوا۔ اب میں پاک صاف ہو کر آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں۔ ترمذی شریف میں روایت ہے کہ ایک مرتبہ حضرت حذیفہ بن الیمان ؓ سے نبی اکرم ﷺ نے مصافحہ فرمانا چاہا تو انہوں نے غسل کی حاجت لاحق ہونے کا عذر پیش کیا۔ ان روایات سے معلوم ہوا کہ صحابہ کرامؓ ناپاکی کی حالت میں نبی اکرم ﷺ کے جسم اطہر سے اپنا ہاتھ ملانا خلاف ادب سمجھتے تھے۔

## مثال نمبر ۱۳:

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو جب بھی محفل نبوی ﷺ میں بیٹھنے ک سعادت ملتی تو وہ اپنی نگاہوں کو ادب کی بناء پر نیچا رکھتے تھے۔ حضرت انس بن مالک ؓ سے روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ اپنے اصحاب مہاجرین وانصار میں تشریف فرما ہوتے تو ان میں سوائے ابو بکر ؓ اور عمر ؓ کے کوئی بھی نبی اکرم ﷺ کی طرف نظر نہ اٹھاتا۔ ابو بکر ؓ وعمر ؓ کے ساتھ نبی اکرم ﷺ کا تعلق بہت خاص تھا۔ نبی علیہ السلام ان کی طرف دیکھ کر تبسم فرماتے اور وہ نبی اکرم ﷺ کے چہرہ انور کو دیکھ کر تبسم فرماتے۔ گویا عشق ومحبت کے قلبی جذبات مسکراہٹوں کی



ل میں نمودار ہوتے۔

## مثال نمبر ۱۴:

ترمذی شریف کی ایک روایت میں حضرت علی ؓ محفل نبوی ﷺ کا نقشہ یوں کھینچتے ہیں

''جس وقت نبی اکرم ﷺ کلام شروع فرماتے تو آپ ﷺ کے اصحابؓ اس طرح سر جھکا لیتے کہ گویا ان کے سروں پر پرندے بیٹھے ہوں۔ جب آپ ﷺ خاموش ہو جاتے تب حاضرین میں سے کوئی ایک کلام کرتا اور دوران گفتگو آپ ﷺ سے بحث مباحثہ نہ کرتے''

دنیا کے بڑے بڑے امراء کی مجالس میں ان آداب کا مشاہدہ نہیں ہو سکتا کیونکہ ان آداب کا تعلق قلبی محبت وعقیدت سے ہے۔ اہل دنیا کو یہ نعمت کہاں نصیب۔

## مثال نمبر ۱۵:

سیدنا صدیق اکبر ؓ کے والد محترم حضرت ابو قحافہ ؓ ابھی مشرف بہ اسلام نہیں ہوئے تھے کہ ایک دفعہ انہوں نے نبی اکرم ﷺ کی شان میں کچھ نازیبا کلمات کہہ دیئے۔ حضرت ابو بکر ؓ ان ناشائستہ الفاظ کو سن کر بہت خفا ہوئے حتیٰ کہ اپنے والد کے چہرے پر ایک زوردار تھپڑ رسید کر دیا۔ انہوں نے نبی اکرم ﷺ سے شکایت کی تو نبی اکرم ﷺ نے حقیقت احوال واقعی معلوم کرنے کی غرض سے ابو بکر صدیق ؓ سے پوچھا کہ آپ ﷺ نے ایسے کیوں کیا؟ انہوں نے جواب دیا' یا رسول اللہ ﷺ! اس وقت میرے پاس تلوار نہ تھی ورنہ ایسے نازیبا کلمات کہنے پر میں ان کی گردن اڑا دیتا۔ اس پر جبرئیل علیہ السلام قرآن پاک کی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

یہ آیتیں لے کر نازل ہوئے۔

لَا تَجِدُ قَوْمًا یُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ یُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَوْ كَانُوْۤا اٰبَآءَهُمْ اَوْ اَبْنَآءَهُمْ اَوْ اِخْوَانَهُمْ اَوْ عَشِیْرَتَهُمْ۔ اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِیْ قُلُوْبِهِمُ الْاِیْمَانَ وَاَیَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ۔ وَیُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ اُولٰٓئِكَ حِزْبُ اللّٰهِ۔ اَلَاۤ اِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ: (المجادلہ: ۲۲)

[اللہ تعالیٰ پر قیامت کے دن پر ایمان رکھنے والوں کو تو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی مخالفت کرنے والوں سے محبت رکھتے ہوئے ہرگز نہ پائے گا۔ گو وہ ان کے باپ بیٹے بھائی یا کنبہ قبیلہ کے عزیز ہی کیوں نہ ہوں۔ انہی لوگوں کے دلوں میں اللہ تعالیٰ نے ایمان کو لکھ دیا ہے۔ اور انکی تائید اپنی روح سے کی ہے۔ انہیں ایسی جنتوں میں داخل کریگا جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہونگی۔ جہاں وہ ہمیشہ رہیں گے۔ اللہ تعالیٰ ان سے راضی اور وہ اللہ تعالیٰ سے راضی۔ وہ خدائی لشکر ہے۔ آگاہ رہو بیشک اللہ کے لشکر والے لوگ ہی کامیاب ہیں]

## مثال نمبر۱۶:

ایک مرتبہ حضرت ابو بکر ؓ کاشانہء نبوت میں داخل ہوئے تو اپنی صاحبزادی سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو نبی اکرم ﷺ سے بلند آواز سے گفتگو کرتے ہوئے دیکھا۔ حضرت صدیق اکبر ؓ کو بارگاہ نبوت میں اپنی بیٹی کی یہ بے ادبی دیکھ کر سخت غصہ آیا۔ چنانچہ آپ ؓ نے ایک طمانچہ اس زور سے رسید



کیا کہ وہ نبی علیہ السلام کی اوٹ میں جا چھپیں۔

## مثال نمبر۱۷:

ایک مرتبہ منافقین نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر بہتان باندھا۔ نبی اکرم ﷺ حضرت ابو بکر ؓ کے مکان پر جلوہ افروز ہوئے اور سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا۔ اگر تم اس تہمت سے بری ہو تو اللہ تعالیٰ تمہاری برأت کا اعلان فرما دیں گے اور اگر تم سے کوئی لغزش ہوگئی ہے تو تم اللہ تعالیٰ سے استغفار کرو اور توبہ کرو کیونکہ بندہ جب توبہ کر لیتا ہے تو اس کے سارے گناہ دھل جاتے ہیں۔ نبی اکرم ﷺ کا یہ فرمان سن کر سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے اپنے والد محترم سے عرض کیا کہ میری طرف سے نبی اکرم ﷺ کو جواب دے دیجئے۔ گو کہ حضرت ابو بکر صدیق ؓ کو اپنی بیٹی کی پاکدامنی کا یقین تھا مگر ادب نبوی ﷺ کی وجہ سے زبان نہ کھل سکی صرف اتنا کہا۔ "میں نہیں جانتا کیا کہوں"

## مثال نمبر۱۸:

حضرت ابو ہریرہ ؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ ہم سے گفتگو فرماتے تھے پھر جب آپ ﷺ کھڑے ہوتے تو ہم بھی (ازراہ ادب) کھڑے ہو جاتے۔ (نسائی۔ ابوداؤد)

## مثال نمبر۱۹:

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب "الادب المفرد" میں نقل فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ دو شخص نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ ﷺ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

سے نبوت کی ظاہری نشانیوں کے متعلق دریافت کیا۔ جب نبی اقدس ﷺ نے نشانیاں بیان فرمادیں تو انہوں نے نبی کریم ﷺ کے دونوں ہاتھوں اور پاؤں کو ادب و محبت سے بوسہ دیا اور کہا کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ آپ ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔

## مثال نمبر ۲۰:

حضرت زراع ؓ روایت کرتے ہیں کہ وفد عبدالقیس کے لوگ جب مدینہ آئے تو جلدی جلدی اپنے کجاووں سے نکل کر نبی کریم ﷺ کے مبارک ہاتھوں اور پاؤں کو (وفور محبت وادب سے) چومنے لگے۔ (احمد۔ابوداؤد)

## مثال نمبر ۲۱:

حضرت ابن عمر ؓ ایک مرتبہ مسجد نبوی ﷺ میں تشریف لائے اور منبر نبوی ﷺ پر جو جگہ نبی کریم ﷺ کے بیٹھنے کی تھی اسے ہاتھ سے مس کیا اور تبرکاً اس ہاتھ کو اپنے چہرے پر پھیرلیا۔ (شفاء۔طبقات ابن سعد)

## مثال نمبر ۲۲:

حضرت عمر فاروق ؓ اپنے دور خلافت میں بیت المال سے بعض اصحاب رضی اللہ عنہم کے روزینے مقرر کرنے لگے تو اپنے بیٹے حضرت عبداللہ بن عمر ؓ کیلئے تین ہزار درہم سالانہ مقرر کئے اور حضرت اسامہ بن زید ؓ کے لئے تین ہزار پانچ سو درہم مقرر کئے۔ حضرت عبداللہ بن عمر ؓ نے عرض کیا کہ اسامہ ؓ کا روزینہ آپ نے مجھ سے زیادہ کیوں مقرر کیا؟ فرمایا کہ اس کا باپ ترے باپ اور وہ خود تجھ سے زیادہ نبی اکرم ﷺ کو پیارے تھے۔ میں نے نبی کریم ﷺ



کے پیارے کو اپنے پیارے پر فوقیت دی۔ عشق نبوی ﷺ اور ادب نبوی ﷺ کی یہ کتنی درخشندہ مثال ہے۔

# وصال مبارک کے بعد ادب نبوی ﷺ

نبی اکرم ﷺ کا ادب جس طرح آپ ﷺ کی حیات مبارکہ میں واجب تھا اسی طرح وفات شریفہ کے بعد بھی واجب ہے۔ سلف وخلف کا یہی مذہب رہا ہے۔ چند مثالیں درج ذیل ہیں۔

## مثال نمبر ۱:

سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اگر مسجد نبوی ﷺ کے کسی قریبی مکان میں میخ ٹھونکنے کی آواز سنتیں تو کہلا بھیجتیں کہ رسول اللہ ﷺ کو ایذا نہ پہنچاؤ۔
(وفاالوفاء)

## مثال نمبر ۲:

حضرت علی ؓ نے اپنے گھر کے لئے لکڑی کا دروازہ بنوانا تھا۔ آپ ؓ نے کاریگر سے یہ شرط طے کی کہ وہ دور کسی جگہ دروازہ تیار کریگا تاکہ تیاری کے دوران اوزار وغیرہ کی آواز سے نبی کریم ﷺ کو اذیت نہ پہنچے۔ جب دروازہ تیار ہو جائے گا تو اپنی جگہ پر نصب کردیا جائے گا۔

## مثال نمبر ۳:

حضرت سائب بن یزید ؓ کا بیان ہے کہ میں مسجد نبوی ﷺ میں لیٹا ہوا تھا کہ کسی نے میری طرف کنکری پھینکی۔ جب سر اٹھا کر دیکھا تو معلوم ہوا کہ حضرت

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

عمر فاروق رضی اللہ عنہ کھڑے ہیں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے دو آدمیوں کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ جاؤ ان دونوں کو بلا لاؤ۔ جب وہ دونوں حاضر خدمت ہوئے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا۔ تم کون ہو؟ یا کہاں سے آئے ہو؟ انہوں نے بتایا' طائف سے۔ آپ نے فرمایا، اگر تم لوگ شہر (مدینہ) کے رہنے والے ہوتے تو میں تمہیں درے لگاتا۔ کیا تم رسول اللہ ﷺ کی مسجد میں اپنی آوازیں بلند کرتے ہو۔

(بخاری شریف)

## مثال نمبر۴:

حضرت نافع رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ عشاء کے وقت مسجد نبوی ﷺ میں موجود تھے۔ اچانک کسی شخص کے ہنسنے کی آواز سنائی دی۔ آپؓ نے اسے بلا کر پوچھا تم کون ہو؟ اس نے کہا، میں قبیلہ بنو ثقیف سے ہوں۔ یہ سن کر آپؓ نے پوچھا، کس شہر کے رہنے والے ہو؟ اس نے کہا میں طائف کا رہنے والا ہوں۔ آپ نے فرمایا اگر تم مدینہ کے رہنے والے ہوتے تو میں تمہیں سزا دیتا۔ یاد رکھو اس مسجد میں آوازیں بلند نہیں کی جاتیں۔

(وفاء الوفاء)

## مثال نمبر۵:

ابن حمید سے روایت ہے کہ خلیفہ ابو جعفر منصور عباسی نے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے مسجد نبوی ﷺ میں کسی بات پر مباحثہ کیا۔ اس وقت خلیفہ کے ہمراہ پانچ سو شمشیر بند بھی موجود تھے۔ دوران گفتگو جب خلیفہ کی آواز قدرے بلند ہوئی تو امام مالکؒ نے فرمایا اے امیر المومنین! اس مسجد میں اپنی آواز بلند مت کرو...... نبی کریم ﷺ کا ادب و احترام وفات کے بعد بھی ایسا ہی ہے جیسا کہ حیات

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



مبارکہ میں تھا۔ یہ سنتے ہی ابو جعفر کی آواز پست ہوگئی۔

## مثال نمبر۶:

حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی زندگی مدینہ منورہ میں بسر کی۔ جب قضائے حاجت کی ضرورت پیش آتی تو آپ شہر سے باہر حدود حرم تک جاتے اور اس طرح بیٹھ کر فراغت حاصل کرتے کہ جسم تو حدود حرم میں رہتا تاہم فضلہ حدود سے باہر گرتا۔ کسی کے پوچھنے پر فرمایا کہ مجھے ڈر لگتا ہے کہ کہیں مدینہ منورہ سے باہر میری موت واقع نہ ہو جائے۔ ایک طرف تو دیار حبیب سے اتنا لگاؤ اور دوسری طرف ادب کی یہ انتہا کہ اپنے جسم کی نجاست مدینہ منورہ کی مٹی میں شامل کرنا گوارہ نہیں۔ محبت و ادب کا یہ امتزاج بہت کم دیکھا گیا ہے۔

## مثال نمبر۷:

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی یہ عادت تھی کہ مدینہ منورہ کی گلیوں میں سے گزرتے ہوئے راستہ کے درمیان چلنے کی بجائے دیواروں کے قریب چلتے۔ پوچھنے پر فرمایا ممکن ہے کہ ان راستوں پر نبی علیہ السلام کے مبارک قدموں کے نشان موجود ہوں۔ اگر میرے قدم ان نشانوں پر آ گئے تو سخت بے ادبی ہوگی۔

## مثال نمبر۸:

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک مرتبہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ آپ کے پاس سواری کے لئے بہترین گھوڑے موجود ہیں مگر آپ مدینہ منورہ میں گھوڑے پر سوار کیوں نہیں ہوتے؟ آپ نے فرمایا مجھے زیب نہیں دیتا کہ جس مقدس جگہ پر میرے آقا کے مبارک قدم لگے ہوں میں اس جگہ کو گھوڑے کے

سموں سے پامال کروں۔ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے جذب القلوب میں لکھا ہے ''امام مالک رحمۃ اللہ علیہ ادب نبوی ﷺ کی وجہ سے مدینہ منورہ میں گھوڑے پر سوار نہ ہوتے تھے''۔

## مثال نمبر ۹:

ایک مرتبہ کسی شخص نے دوران گفتگو کہا کہ مدینہ منورہ کی مٹی خراب ہے۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے یہ سن کر فتوی دیا کہ اسے تیس درے مارے جائیں اور کچھ عرصہ کیلئے قید کر دیا جائے۔ کسی نے پوچھا کہ اتنی سختی کیوں؟ فرمایا کہ ایسا شخص تو اس لائق ہے کہ اس کی گردن ماردی جائے۔ جس زمین میں اللہ تعالی کے محبوب ﷺ آرام فرما ہیں وہ اس کے متعلق گمان کرتا ہے کہ اس کی مٹی خراب ہے۔

(شفاء)

ایک شاعر نے کتنے خوبصورت الفاظ میں اپنا مافی الضمیر بیان کیا ہے:

ادب گاہیست زیر آسمان از عرش نازک تر
نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید ایں جا

[آسمان کے نیچے عرش الٰہی سے بھی زیادہ نازک یہ ادب گاہ (روضہ اقدس) ہے۔ جنید و بایزید رحمۃ اللہ علیہما جیسی ہستیاں بھی یہاں سانس روک کر حاضری دیتی ہیں]

گویا اس بارگاہ اقدس میں زور سے سانس لینا بھی بے ادبی ہے۔ حضرت نثار فتحی نے بھی کیسا خوبصورت شعر کہا ہے۔

یہ شور تنفس بھی ہمیں بار ہوا ہے



## مثال نمبر ۱۰:

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ روضہ اقدس اور مسجد نبوی ﷺ کا بہت زیادہ ادب کرتے تھے۔ کسی نے وجہ پوچھی تو فرمایا:

لَوْ رَاَیْتُمْ مَارَاَیْتُ لَمَا اَنْکَرْتُمْ عَلٰی مَا تَرَوْنَ

[اگر تم وہ دیکھتے جو میں دیکھتا ہوں تو پھر میرے عمل پر اعتراض نہ کرتے]

یہ اسی ادب نبوی ﷺ ہی کی برکت تھی کہ آپ کو نبی اکرم ﷺ کا خواب میں کثرت سے دیدار ہوتا تھا۔ حضرت ابو سعد رضی اللہ عنہ حلیہ میں مثنی بن سعید رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ مالک رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا میری کوئی رات ایسی نہیں گزری جس میں مجھے نبی اکرم ﷺ کا دیدار نصیب نہ ہوا ہو۔

## مثال نمبر ۱۱:

حضرت ابوالفضل جوہری اندلسی نے مدینہ طیبہ کے لمبے سفر کا قصد کیا۔ جب شہر کے مکانات نظر آنے لگے تو سواری سے اتر پڑے اور یہ اشعار پڑھتے ہوئے پیدل چلے۔

وَ لَمَّا رَأَیْنَا رَسْمًا مَنْ لَمْ یَدَعْ لَنَا
فُؤَادًا لِعِرْفَانِ الرُّسُوْمِ وَ لَا لُبًّا
نَزَلْنَا عَنِ الْاَکْوَارِ نَمْشِیْ کِرَامًا
لِمَنْ بَانَ عَنْهُ اَنْ نُلِمَّ بِهٖ رَکْبًا

[جب ہم نے اس ذات شریف کے آثار دیکھے جس نے آثار کی پہچان کیلئے تمہارے پاس دل چھوڑا نہ عقل چھوڑی۔ پس ہم سواری سے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اتر پڑے اور ذات اقدس کی تعظیم کے لئے پیدل چلنے لگے جسکی زیارت سواری کی حالت میں بعید از ادب ہے]

## مثال نمبر۱۲:

شیخ الاسلام حافظ ابوالفتح تقی الدین بن دقیق العید، نبی اکرم ﷺ کی تعظیم میں یوں ارشاد فرماتے ہیں۔

يَا سَائِرًا نَحْوَ الْحِجَازِ مُشْمِرًا
اِجْهِدْ فَدَيْنَاكَ فِيْ الْمَسِيْرِ وَ فِيْ السُّرٰى
وَ اِذَا سَهِرْتَ اللَّيْلَ فِيْ طَلَبِ الْعُلٰى
فَحُذْرٌ ثُمَّ حُذْرٌ مِنْ خَدْعِ الْكِرٰى
فَاقْصُدْ حَيْثُ النُّوْرِ يَشْرِقُ سَاطِعًا
وَ الطَّرْفِ حَيْثُ تَرٰى لِثَرٰى مُتَعَطِّرًا
قِفْ بِالْمَنَازِلِ وَ الْمَنَاهِلِ مِنْ لَدُنْ
وَادِيْ قُبَاءِ اِلٰى حَمِيْ اُمِّ الْقُرٰى
وَ تُوَخِ آثَارَ النَّبِيِّ فَضَعْ بِهَا
مُتَشَرِّفًا خَدَّيْكَ فِيْ عَفْرِ الثَّرٰى
وَ اِذَا رَاَيْتَ مَهَابِطَ الْوَحْيِ الَّتِيْ
نَشَرَتْ عَلٰى الْاٰفَاقِ نُوْرًا اَنْوَارً
فَاعْلَمْ بِاَنَّكَ مَا رَاَيْتَ شَبِيْهًا
مُذْ كُنْتُ فِيْ مَاضِي الزَّمَانِ وَلَا تَرٰى

(اے حجاز کی طرف چلنے والے!۔ میں تجھ پر فدا کہ تو رات دن چلنے میں کوشش کرنا)



(اب تو بزرگیوں کی طلب میں رات کو جاگے۔ تو اونگھ کے قریب سے بھی بچنا پھر بچنا)
(اس جگہ کا قصد کرنا جہاں نور خوب چمک رہا ہے۔ اور جہاں کی خاک خوشبودار نظر آتی ہے)
(تو ان منازل اور چشموں پر ٹھہر جانا۔ جو وادی قبا کے قریب ام القری کے سبزہ زار تک ہیں)
(پھر نبی اکرمؐ کے آثار کا قصد کرنا۔ انکی زیارت کرتے ہوئے دونوں رخسار کو خاک پر رکھ دینا)
(جو تو وحی اترنے کی جگہ کو دیکھے ۔ جنہوں نے تمام دنیا پر نور ہی نور پھیلا دیا)
(تو جان لینا کہ تو نے اس کی مثل نہیں دیکھا۔ نہ اپنے ماضی میں اور نہ ہی آئندہ دیکھے گا)

## مثال نمبر۱۳:

بعض مشائخ عظام سفر مدینہ کے لئے پیادہ پا اپنے گھروں سے روانہ ہوئے۔ جب پوچھا گیا تو فرمایا کہ مفرور غلام اپنے آقا کے دروازے پر سوار ہو کر نہیں آتا۔ اگر ہم میں طاقت ہوتی تو سر کے بل چل کے آتے۔ (الشفاء)

## مثال نمبر۱۴:

خلیفہ راشد حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کا جب وقت وفات آیا تو بعض لوگوں نے سوچا کہ انہیں گنبد خضری میں دفن کریں گے۔ جب یہ بات ان کے کانوں میں پڑی تو منع کرتے ہوئے فرمایا

’’میرا نبی اکرم ﷺ کے نزدیک دفن ہونا میری گستاخی اور نبی علیہ السلام کی بے ادبی ہے۔ میری اوقات کیا ہے کہ میری قبر ان ﷺ کے قریب ہو‘‘

## مثال نمبر۱۵:

علمائے دیوبند کا عقیدہ ہے کہ سیدنا رسول اللہ ﷺ کے جسم اطہر کے ساتھ قبر

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

مبارک میں جو مٹی لگ رہی ہے وہ عرش معلیٰ سے بھی افضل ہے۔ بانیء دارالعلوم دیو بند حضرت مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ نہایت خوبصورت اور نازک اندام تھے۔ جب مدینہ منورہ حاضر ہوئے تو جوتے نہیں پہنتے تھے۔ سنگلاخ زمین پر پیادہ چلنے سے پاؤں کے تلوے زخمی ہوگئے۔ کسی نے پوچھا کہ حضرت! جوتے کیوں نہیں پہن لیتے؟ فرمایا، جس دیار میں میرے آقا ﷺ کے مبارک قدموں کے نشانات ہوں میں انہیں جوتوں سے کیسے پامال کروں' یہ تو سراسر بے ادبی اور گستاخی ہے۔

یہ خاک مقدس ہے گلابوں کی جبیں سے
آہستہ قدم رکھنا مدینہ ہے مدینہ

سفر حج سے واپسی پر آپ نے شان رسالت ﷺ میں ایک قصیدہ لکھا جس کے دو اشعار درج ذیل ہیں۔

امیدیں لاکھوں لیکن بڑی امید ہے یہ
کہ ہو سگان مدینہ میں میرا شمار
جیوں تو ساتھ سگان حرم کے تیرے پھروں
مروں تو کھائیں مجھ کو مدینہ کے مرغ و مار

## مثال نمبر ۱۶:

ایک شخص نے حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کو سبز رنگ کا نہایت خوبصورت جوتا ہدیہ پیش کیا۔ آپ نے ہدیہ کو سنت کی نیت سے قبول تو فرما لیا مگر جوتے کو استعمال نہ کیا۔ کسی کے پوچھنے پر فرمایا قاسم کو زیب نہیں دیتا کہ گنبد خضریٰ کا رنگ



بھی سبز ہو اور میرے جوتے کا رنگ بھی سبز ہو۔ سبز رنگ کا جوتا پہننا میرے لئے ایک بے ادبی ہے۔

## مثال نمبر ۱۷:

کسی شخص نے حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کو ایک کپڑا پیش کرتے ہوئے کہا کہ میں یہ مدینہ سے لایا ہوں۔ آپ نے اس کپڑے کو بوسہ دیا اور آنکھوں سے لگایا۔ ایک طالبعلم نے کہا، حضرت یہ تو غیر ملکی کپڑا ہے، مدینے کا بنا ہوا تو نہیں ہے۔ حضرت نے فرمایا جس ملک کا بھی بنا ہوا ہے اسے دیار محبوب ﷺ کی ہوا تو لگی ہے ناں۔ عشق نبوی ﷺ اور ادب نبوی ﷺ کی کتنی عمدہ مثال ہے۔

## حدیث نبوی ﷺ کا ادب:

وہ شاہ امم، وہ سراپا جودوکرم، وہ ماہ فضل وکمال، وہ سراپا حسن وجمال کہ

- جن کو اللہ رب العزت نے سب نبیوں سے پہلے پیدا فرمایا مگر سب سے آخر میں مبعوث فرمایا۔
- جنہوں نے یوم الست میں سب سے پہلے "بلیٰ" کا نعرہ لگایا
- جن کی مدد و نصرت کی گواہی عالم ارواح میں انبیائے کرام سے لی گئی
- جن کی آمد کی خوشخبری ہر الہامی کتاب میں دی گئی
- جن کے پنگھوڑے کو فرشتے ہلایا کرتے تھے
- جن کے نور ولادت نے دنیا کو جگمگایا
- جن کے حسن و جمال کا تذکرہ قرآن مجید میں آیا
- جن کے لعاب مبارک نے کڑوے پانی کو میٹھا کر دیا
- جن کی مبارک انگلیوں سے پانی کا چشمہ ابل پڑا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

- جن کی چشم مبارک اگر محوخواب ہوتی تو بھی دل مبارک بیدار رہتا تھا۔
- جن کا مبارک پسینہ مشک وعنبر سے بھی زیادہ خوشبودار تھا
- جن کے جسم اطہر پر مکھی بھی نہ بیٹھتی تھی
- جن کے بدن مبارک سے نکلنے والی نجاست بھی پاک تھی
- جن کی ولادت باسعادت پر شیاطین کو آسمان پر جانے سے روک دیا گیا
- جن کا قرین اور موکل جن بھی مسلمان ہو گیا
- جن پر درود وسلام بھیجنا امت پر واجب کر دیا گیا
- جن کو رحمت للعالمین بنا کر بھیجا گیا
- جن کے سر پر نُصِرْتُ بِالرُّعْبِ کا تاج سجایا گیا
- جن کو وَ رَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ کا مژدہ سنایا گیا
- جن کا وجود مسعود اپنے مرقد اقدس میں حیات حقیقیہ کے ساتھ زندہ ہے
- جن کا مرقد مبارک عرش معلیٰ سے بھی افضل ہے
- جن کے مرقد مبارک پر موکل فرشتہ امت کا درود وسلام پہنچاتا ہے
- جن کے حجرہ اور منبر کا درمیانی حصہ بہشت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے
- جن کو قیامت کے دن مقام محمود عطا کیا جائے گا
- جن کو حوض کوثر کا والی بنایا جائے گا
- جن کی امت قیامت کے دن سب امتوں سے زیادہ ہوگی
- جن سے دین کی تبلیغ پر قیامت کے دن گواہی طلب نہ کی جائے گی
- جن پر نازل ہونے والی کتاب جنت میں بھی پڑھی جائے گی
- جن کی زبان عربی اہل جنت کی زبان بنادی جائیگی
- جن کے خیر مقدم کے لئے کائنات کو دلہن کی طرح سجایا گیا بقول شخصے:

کتاب فطرت کے سرورق پر جو نام احمد رقم نہ ہوتا
تو نقش ہستی ابھر نہ سکتا وجود لوح قلم نہ ہوتا
زمین نہ ہوتی فلک نہ ہوتا عرب نہ ہوتا عجم نہ ہوتا
یہ محفل کن فکاں نہ ہوتی اگر وہ شاہ امم نہ ہوتا

قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ شفاء شریف میں فرماتے ہیں کہ وہ تمام چیزیں جن کو سیدنا رسول اللہ ﷺ سے نسبت ہے ان کی تعظیم تکریم کرنا، حرمین میں آپ ﷺ کے مشاہد و مساکن کی تعظیم کرنا اور وہ چیزیں جو آپ ﷺ کے نام سے پکاری جاتی ہوں یا جن کو آپ نے اپنے دست مبارک سے چھوا ہو، ان سب کا ادب اکرام کرنا درحقیقت نبی علیہ السلام ہی کے اکرام میں داخل ہے۔ سلف صالحین کا دستور تھا کہ جن محفلوں میں حدیث نبوی ﷺ سنی یا سنائی جاتی ان محفلوں میں با ادب اور باوقار بیٹھتے جس طرح صحابہ کرامؓ نبی کریم ﷺ کی خدمت میں باادب ہو کر بیٹھتے تھے۔ یہ سب اس لئے تھا کہ وہ حدیث رسول ﷺ کے ادب کو درحقیقت رسول اللہ ﷺ کا ادب تصور کرتے تھے۔

حدیث مبارک پڑھنے یا پڑھانے اور سننے یا سنانے کی مجالس کے چند آداب درج ذیل ہیں

1. افضل درجہ تو یہ ہے کہ غسل کر لیا جائے۔ اگر یہ نہ ہو سکے تو کم از کم باوضو ہو کر شامل ہونا۔
2. جسم اور کپڑوں پر خوشبو لگانا۔
3. دوزانو ہو کر بیٹھنا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

4. پڑھنے والے کے لئے حدیث مبارک اونچی جگہ پر بیٹھ کر پڑھنا۔
5. جب حدیث مبارک پڑھی جائے تو آواز کو پست رکھنا۔
6. سننے والوں کے لئے حدیث مبارک خاموشی سے سننا۔
7. حدیث مبارکہ پڑھنے پڑھانے کے دوران اگر کوئی مہمان بھی آجائے تو اس کی تعظیم کے لئے نہ اٹھنا۔
8. اگر کوئی حدیث مبارکہ پہلے پڑھی یا سنی ہوئی ہو تو اسے بھی اس طرح پوری توجہ سے سننا جیسے پہلی دفعہ سن رہا ہو۔

## تعلیم حدیث ﷺ میں سلف صالحین کے چند واقعات

حدیث پڑھنے پڑھانے سے متعلق سلف صالحین کے چند واقعات بیان کیے جاتے ہیں۔

### مثال نمبر۱:

حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے استاد امام عبدالرحمٰن بن مہدی (المتوفی 198ھ) کا یہ معمول تھا کہ جب ان کے سامنے حدیث پاک پڑھی یا سنائی جاتی تو وہ لوگوں کو خاموش رہنے کا حکم دیتے اور فرماتے لَا تَرْفَعُوْا اَصْوَاتَکُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِیِّ کہ اپنی آوازوں کو نبی اکرم ﷺ کی آواز پر بلند نہ کرو اور نیز یہ بھی فرماتے کہ حدیث شریف پڑھتے پڑھاتے وقت خاموش رہنا اسی طرح لازم ہے جس طرح آپ ﷺ کے دنیا میں ارشاد فرماتے وقت لازم تھا۔

(مدارج النبوۃ)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



### مثال نمبر۲:

رئیس التابعین حضرت سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی ۹۳ھ) بیمار ہونے کی وجہ سے ایک پہلو پر لیٹے ہوئے تھے۔ اتنے میں ایک شخص نے ان سے ایک حدیث کے متعلق دریافت کیا وہ فوراً اٹھ کر بیٹھ گئے اور حدیث بیان کی۔ سائل نے کہا کہ آپ نے اتنی تکلیف کیوں کی۔ فرمایا میں اس چیز کو پسند نہیں کرتا کہ نبی اکرم ﷺ کی حدیث کروٹ کے بل لیٹے لیٹے بیان کروں۔

(مدارج النبوت: ج۱،ص۵۴۱)

### مثال نمبر۳:

حضرت قتادہ رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی: 118ھ) اس امر کو مستحب سمجھتے تھے کہ آنحضرت ﷺ کی احادیث باوضو ہی پڑھائیں۔

(مصنف عبدالرزاق: ج۱،ص۳۴۴)

### مثال نمبر۴:

حضرت امام اعمش رحمۃ اللہ علیہ کا جب وضو نہ ہوتا اور حدیث بیان کرنا چاہتے تو تیمم کر لیتے تھے۔ (جامع بیان العلم: ج۲،ص۱۹۸)

### مثال نمبر۵:

حضرت ضرار بن مرہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ سلف صالحین اس بات کو ناپسند کرتے تھے کہ بے وضو نبی علیہ السلام کی حدیثیں بیان کریں۔

(جامع بیان العلم: ج۲،ص۱۹۸)

## مثال نمبر ٦:

حضرت امام لیث بن سعد رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی 175ھ) کتابت حدیث بھی وضو کر کے کیا کرتے تھے (مدارج النبوت ج۱،ص۵۴۳)

## مثال نمبر ٧:

حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ میں نے صحیح بخاری میں جو حدیثیں بھی درج کی ہے اس سے پہلے میں نے غسل کیا ہے اور دو رکعت نماز پڑھی ہے

"مَا وَضَعْتُ فِیْ کِتَابِ الصَّحِیْحِ حَدِیْثًا اِلَّا غَسَلْتُ قَبْلَ ذٰلِکَ وَ صَلَّیْتُ رَکْعَتَیْنِ" (مقدمہ حاشیہ بخاری:ص۴)

## مثال نمبر ٨:

خالد بن احمد الذھلی گورنر بخارا نے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے یہ مطالبہ کیا کہ آپ گھر آکر میرے لڑکوں کو صحیح بخاری اور تاریخ کبیر پڑھا دیں۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے قاصد کو جواب دیا کہ میں علم کی توہین نہیں کرسکتا اور نہ لوگوں کے گھروں میں علم اور کتابیں لئے پھر سکتا ہوں۔ گورنر صاحب سے کہہ دیجئے کہ اگر ان کو علم کا شوق ہے تو وہ میری مسجد یا گھر میں آ کر مجھ سے پڑھ لیا کریں۔ گورنر صاحب کا پیغام آیا کہ اچھا آپ میرے لڑکے کیلئے ایک الگ مجلس منعقد کیا کریں جس میں کوئی دوسرا طالبعلم شریک نہ ہو۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں دین کے بارے میں یہ امتیازی رویہ ہرگز صحیح نہیں سمجھتا۔ گورنر صاحب نے جب یہ کھرا کھرا جواب سنا تو بعض علماء کو جنہیں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے حسد تھا ان کے پیچھے لگا دیا اور ایسے حالات پیدا کر دیئے کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ بخارا کو خیر باد کہتے ہوئے سمرقند تشریف لے گئے۔ وہیں کچھ عرصہ کے بعد داعی اجل کو لبیک کہا اور سمرقند سے چھ میل دور خرتنگ کے مقام میں مدفون ہوئے۔ (بغدادی: ج۲،ص۳۴)

## مثال نمبر ٩:

امام قیصہ بن عقبہ رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی 215ھ) کے دروازے پر بادشاہ ابو دلف کا لڑکا مع اپنے خادموں کے حدیث کی روایات حاصل کرنے کے لئے حاضر ہوا۔ حضرت قیصہ رحمۃ اللہ علیہ نے نکلنے میں کچھ دیر کی تو شہزادہ کے خادموں نے آواز دی۔ شہزادہ دروازے پر ہے اور آپ باہر نہیں آتے؟ حضرت قیصہ رحمۃ اللہ علیہ باہر نکلے تو انہوں نے اپنے تہبند کے کنارے پر خشک روٹی کا ایک ٹکڑا رکھا ہوا تھا۔ فرمایا کہ جو شخص دنیا سے صرف اس پر راضی ہو وہ شہزادے کو کیا جانتا ہے۔ بخدا میں (شہزادے کی بے ادبی کی وجہ سے) اس سے حدیث بیان نہیں کروں گا۔ (تذکرہ: ج۱،ص۳۴۰)

## مثال نمبر ١٠:

جب لوگ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے پاس علم حاصل کرنے کے لئے آتے تو ایک خادمہ ان لوگوں سے پہلے دریافت کرتی کہ حدیث مبارک کے لئے آئے ہو یا فقہی مسائل معلوم کرنے کے لئے؟ اگر وہ کہتے کہ مسائل معلوم کرنے کے لئے آئے ہیں تو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ فوراً نکل آتے۔ اگر وہ کہتے کہ ہم حدیث مبارکہ کی سماعت کے لئے آئے ہیں تو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ غسل کر کے خوشبو لگاتے اور نیا لباس زیب تن کر کے باہر تشریف لاتے۔ آپ کے لئے ایک تخت

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

بچھایا جاتا جس پر بیٹھ کر آپ حدیث بیان فرماتے۔ اثنائے روایت مجلس میں عود (خوشبو) کی دھونی دی جاتی۔ کسی طالبعلم نے اس اہتمام کی وجہ پوچھی تو فرمایا، ''میں چاہتا ہوں کہ اس طرح سیدنا رسول اللہ ﷺ کی حدیث کی تعظیم کروں''۔

## مثال نمبر۱۱:

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ میں امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر تھا۔ آپ ہم سے احادیث نبوی ﷺ بیان فرما رہے تھے۔ قرأت حدیث کے دوران آپ کا رنگ زرد ہو رہا تھا مگر آپ نے حدیث مبارک کو قطع نہ کیا۔ جب آپ روایت حدیث سے فارغ ہوئے تو مجھے فرمایا تھا کہ ذرا میری کمر دیکھو؟ میں نے کپڑا اٹھایا تو دیکھا کہ ایک بچھو نے سولہ مرتبہ ڈسا تھا۔ میں نے پوچھا کہ آپ نے بتا کیوں نہ دیا؟ فرمایا میں نے رسول اللہ کی عظمت کے لئے صبر کیا۔ (مواہب والشفاء)

## مثال نمبر۱۲:

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں کہ میں امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ عقیق جا رہا تھا۔ دوران گفتگو میں نے ایک حدیث مبارک کی بابت پوچھا۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے جھڑک دیا اور فرمایا کہ مجھے آپ سے یہ توقع نہ تھی کہ راستہ چلتے ہوئے مجھ سے حدیث مبارک کی بابت سوال کرو گے۔ (ان کے نزدیک یہ ادب نبوی ﷺ کے خلاف تھا)

## مثال نمبر۱۳:

ایک مرتبہ ہشام بن عمار رحمۃ اللہ علیہ نے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے کھڑے



ہونے کی حالت میں ایک حدیث پوچھی۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کو یہ حدیث نبوی ﷺ کی یہ بے ادبی اتنی ناگوار گزری کہ اسے سزا کے طور پر بیس کوڑے لگائے۔ پھر ترس کھا کر بیس حدیثیں روایت کیں۔ یہ دیکھ کر ہشام نے کہا کہ کاش! امام مالک رحمۃ اللہ علیہ مجھے اور زیادہ کوڑے مارتے پھر اور اتنی زیادہ حدیثیں روایت کرتے۔

## مثال نمبر۱۴:

ایک مرتبہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کسی جگہ کھڑے تھے۔ اسی دوران قاضی جریر بن عبدالحمید نے آپ سے ایک حدیث کے متعلق دریافت کیا۔ آپ نے ان کے لئے چند دن کی قید کا حکم دے دیا۔ جب لوگوں نے اس کا سبب پوچھا تو فرمایا ''قاضی اس بات کا زیادہ حقدار ہے کہ اسے ادب سکھایا جائے''

## مثال نمبر۱۵:

حضرت ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ خوش طبع شخصیت کے مالک تھے۔ لیکن جب ان کے سامنے رسول اللہ ﷺ کی حدیث مبارک کا ذکر آتا تو ان پر ادب کی وجہ سے خشوع طاری ہو جاتا تھا۔

## مثال نمبر۱۶:

حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ ایک مرتبہ درس حدیث میں مشغول تھے کہ انہیں سخت پیاس کی وجہ سے حلق اتنا خشک محسوس ہوا کہ بولنا بھی مشکل ہو گیا۔ انہوں نے ایک طالب علم سے فرمایا پانی لے آؤ۔ طالبعلم جب گھر پہنچا اور پینے کے لئے پانی طلب کیا تو شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ یہ سن کر بہت

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

پریشان ہوئے اور فرمایا "افسوس ہمارے خاندان سے علم رخصت ہوگیا" اہلیہ صاحبہ نے کہا کہ آپ جلدی نہ کریں۔ چنانچہ انہوں نے پانی کے گلاس میں سرکہ ملا کر بھیجا۔ شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے پی لیا اور انہیں پتہ ہی نہ چلا کہ پانی میں سرکہ ملا ہوا ہے۔ جب شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کو یہ صورتحال معلوم ہوئی تو فرمایا ''الحمدللہ ابھی ہمارے خاندان میں علم باقی ہے۔''










اللہ رب العزت کا ارشاد ہے:

وَمَنْ يُّعَظِّمْ شَعَآئِرَ اللّٰهِ فَاِنَّهَا مِنْ تَقْوَى الْقُلُوْبِ ٥ (الحج: ٣٢)

[جو شخص اللہ تعالیٰ کی یادگاروں کی تعظیم کرتا ہے تو یہ دلوں کے تقویٰ کی وجہ سے ہوتا ہے]

شعائر کہتے ہیں اللہ تعالیٰ کی یادگاروں کو یعنی اس کے دین کی نشانیوں، علامتوں اور اس کی نامزد چیزوں کو۔ یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ قلب میں جس درجہ کا تقویٰ اور اللہ تعالیٰ کی عظمت ہوگی اسی درجہ کی تعظیم اس سے سرزد ہوگی۔ تقویٰ اور فجور کا اصل منشا اور منبع قلوب ہیں۔ اعضاء ظاہری ان آثار کے مظہر ہیں۔ باطن کا اثر ظاہر سے نمایاں ہوتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ شعائر اللہ کی تعظیم تقویٰ کی علامت ہے اور آثار توحید میں سے ہے۔ اس لئے کہ عاشق کی شان یہ ہے کہ جو چیز اس کے محبوب کی طرف سے منسوب اور نامزد ہو دل وجان سے اس کا ادب واحترام کرے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

# قرآن مجید کے آداب

## قرآن مجید کو چھونے کے آداب:

ارشاد باری تعالیٰ ہے

لَا یَمَسُّهٗۤ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ (الواقعۃ:۷۹)

(اس قرآن کو وہی ہاتھ لگائیں جو پاک ہوں)

قرآن مجید اتنی مقدس اور بابرکت کتاب ہے کہ جسے بغیر طہارت کاملہ کے چھونا جائز نہیں۔ طہارت کاملہ سے مراد حدث اکبر (جنابت، حیض ونفاس) اور حدث اصغر (بے وضو ہونا) دونوں سے پاک ہونا ہے۔ موطا امام مالک رحمۃ اللہ علیہ میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے حضرت عمرو بن حزم رضی اللہ عنہ کو یہ فرمان لکھا۔ لا یمسہ الا طاھر (اسے نہیں چھو سکتا مگر پاک) مراسیل ابوداؤد میں ہے کہ زہری رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے میں نے خود اس خط کو دیکھا ہے اور اس میں یہ جملہ پڑھا ہے۔

مشہور روایت ہے کہ حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے اسلام لانے سے قبل اپنی بہن کو قرآن پاک کی تلاوت کرتے ہوئے پایا اور اوراق دیکھنے کی خواہش ظاہر کی تو بہن نے کہا تو ناپاک ہے اس لئے ان مقدس اوراق کو ہاتھ نہیں لگا سکتا۔ چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے غسل کر کے طہارت حاصل کی پھر وہ اوراق پڑھے۔
قرآن مجید کو چھونے کے بارے میں چند فقہی مسائل درج ذیل ہیں۔

1. ائمہ اربعہ کا اس بات پر اتفاق ہے کہ قرآن مجید کو ہاتھ لگانے کے لئے حدث اکبر حدث اصغر سے پاک ہونا ضروری ہے۔



2. قرآن مجید کا غلاف جو جلد کے ساتھ سلا ہو وہ بحکم قرآن ہے البتہ قرآن مجید کا جزودان جو علیحدہ کپڑے کا ہوتا ہے اسے ہاتھ لگانا امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک جائز ہے۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک یہ بھی جائز نہیں۔ (تفسیر مظہری)
3. جو کپڑا آدمی نے پہن رکھا ہو اس کی آستین یا دامن سے قرآن مجید کو بلا وضو چھونا بھی جائز نہیں۔ البتہ علیحدہ چادر اور رومال سے چھوا جا سکتا ہے۔ (تفسیر مظہری)
4. ایسی کتابیں جن میں قرآنی آیات دوسری عبارات سے کم ہوں انہیں بلا وضو چھوا جا سکتا ہے۔ ان میں بعض کتب تفسیر بھی آجاتی ہیں۔ فقہائے احناف نے لکھا ہے۔ و الاصح انه لا یکره عنده ابی حنیفه (زیادہ صحیح بات یہی ہے کہ یہ امام ابوحنیفہ کے نزدیک مکروہ نہیں) البتہ خاص اس مقام کو جہاں قرآنی آیات لکھی ہوئی ہوں بغیر وضو کے چھونا گناہ ہے۔ علامہ شامی رد المختار میں لکھتے ہیں۔ ان کتب التفسیر لا یجوز مس موضع القرآن منها (کتب تفسیر میں خاص آیات قرآن کے مواقع کو (بلا وضو) چھونا جائز نہیں۔
5. کسی کتاب میں قرآن مجید کی آیات کا صرف ترجمہ کسی دوسری زبان میں لکھا گیا ہو تو حقیقت میں وہ قرآن مجید تو نہیں ہوتا مگر ادب قرآن کا تقاضا یہی ہے کہ اسے بھی بغیر وضو کے ہاتھ نہ لگایا جائے۔ فتاوی عالمگیری میں ہے۔

ولو کان القرآن مکتوبا بالفارسیة یکره لهم مسه عند ابی حنیفه و کذا عندهما.

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

(اگر قرآن مجید صرف فارسی میں لکھا ہوا ہو تو اسے بلا وضو ہاتھ لگانا امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور صاحبین کے نزدیک مکروہ ہے)

6 . نابالغ بچے کو جو قرآن مجید کے طالبعلم ہوں وہ بغیر وضو کے قرآن مجید کو چھو سکتے ہیں۔ ان کے بار بار وضو کرنے سے جہاں تعلیم وتدریس کے ضائع ہونے کا احتمال ہے وہاں یہ بھی خدشہ ہے کہ بچے عدم دلچسپی کا شکار نہ ہو جائیں۔ تفسیر مدارک میں ہے۔

**لا باس بدفع المصحف الی الصبیان و ان کانو محدثین**

(بچوں کو اس حالت میں قرآن مجید پکڑانا کہ ان کا وضو نہ ہو جائز ہے)

## تلاوت قرآن کے آداب:

قرآن مجید کی تلاوت کے آداب دو طرح کے ہیں۔ ایک آداب ظاہری اور دوسرے آداب باطنی۔ دونوں طرح کے آداب کی تفصیل درج ذیل ہے۔

### 1 آداب ظاہری:

آداب ظاہری کی تفصیل یہ ہے۔

◎- باوضو اور قبلہ رو ہو کر بیٹھے۔ اگر خوشبو بھی لگا لے تو بہتر ہے۔

◎- تلاوت کرتے وقت لباس بھی پاکیزہ ہونا چاہیے۔

◎- ایسی جگہ نہ بیٹھے جہاں آنے جانے والوں کو تنگی ہو یا انکی پشت ہونے کا امکان ہو۔

◎- قرآن مجید کو تکیہ۔ رحل یا اونچی جگہ پر رکھے۔

◎- تلاوت قرآن کا آغاز تعوذ اور تسمیہ سے کرے۔

◎- جب دوران تلاوت کوئی سورت آجائے تو تعوذ پڑھنے کی ضرورت نہیں صرف

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



تسمیہ پڑھا جائے۔

◎- جب آغاز تلاوت سورۃ توبہ سے ہو تو تعوذ ضروری ہے اور تسمیہ میں اختیار ہے۔ چاہے پڑھے چاہے نہ پڑھے۔

◎- جب دوران تلاوت سورۃ توبہ آجائے تو تعوذ اور تسمیہ دونوں کا پڑھنا ضروری نہیں۔

◎- جہاں مختلف لوگ اپنے اپنے کاموں میں مشغول ہوں وہاں زیر لب پڑھنا بہتر ہے۔

◎- اگر تنہائی نصیب ہو تو اونچی آواز سے تلاوت کر سکتا ہے۔ اگر کسی کی تکلیف کا اندیشہ ہو تو آہستہ پڑھے۔

◎- اونچی آواز سے تلاوت کرتے ہوئے اپنے کان یا رخسار پر ہاتھ نہ رکھے کیونکہ یہ گانے والوں کا طریقہ ہے۔

◎- قرآن مجید کو تجوید کے اصولوں کے مطابق عمدہ اور صحیح مخارج اور صفات کا لحاظ رکھتے ہوئے پڑھے۔

◎- جتنا ممکن ہو قرآن مجید کو ترتیل سے (ٹھہر ٹھہر کر) پڑھے۔

◎- رموز واوقاف کا خیال رکھ کر تلاوت کرے۔

◎- اپنی بساط کے مطابق خوش الحانی سے قرآن مجید کی تلاوت کرے تاہم راگ اور گانے کی طرز لگانا بے ادبی ہے۔

◎- آیات رحمت پر رحمت کی دعا کرے جبکہ آیات وعید پر مغفرت کی دعا کرے۔

◎- دوران تلاوت ادھر ادھر دیکھنا بے ادبی میں داخل ہے۔

◎- تلاوت کرتے وقت اپنے پاؤں پر ہاتھ نہ رکھے اور نہ ادھر ادھر کی چیزوں کے

ساتھ کھیلے۔ اگر ورق الٹنا پڑے تو انگلی پر تھوک زبان سے نہ لگائے کہ بے ادبی ہے۔

◎- دوران تلاوت ناک میں انگلی ڈالنا ادب کے خلاف ہے۔

◎- دوران تلاوت کسی سے بات نہ کرے۔ اگر ضروری ہو تو آیت مکمل کر کے قرآن مجید بند کر کے بات کرے۔ اگر ممکن ہو تو رکوع مکمل کر کے کلام کرے۔ دوبارہ تلاوت کرنے سے پہلے تعوذ ضرور پڑھے۔

◎- دوران تلاوت آیات عذاب پر رونے کی کوشش کرے تو بہتر ہے۔

◎- آیات سجدہ پر سجدہ کرے اگر فوراً نہیں تو بعد میں پہلی فرصت میں سجدہ کرے یہ ان آیات کا حق ہے۔

◎- جب طبیعت تلاوت کرتے کرتے تھک جائے تو رک جائے۔ تلاوت کے دوران طبیعت کا انشراح بہتر ہے۔

◎- قرآن مجید مکمل کرنے پر دعا کرنا سنت نبوی ﷺ ہے۔

## 2 آداب باطنی:

قرآن مجید کی تلاوت کے باطنی آداب درج ذیل ہیں۔

◎- کلام پاک کی عظمت دل میں رکھے کہ کیسا عالی مرتبہ کلام ہے۔

◎- اللہ تعالیٰ کی عظمت و کبریائی کو دل میں رکھے کہ جس کا کلام ہے۔

◎- دل کو وساوس اور خطرات سے پاک رکھے۔

◎- معانی کا تدبر کرے اور لذت کے ساتھ پڑھے۔

◎- جن آیات کی تلاوت کر رہا ہے دل کو ان کے تابع بنا دے مثلاً اگر آیت رحمت زبان پر ہے تو دل سرور محض بن جائے اور اگر آیت عذاب زبان پر



ہے تو دل لرز جائے۔

◎- اپنے کانوں کو اس درجہ متوجہ بنا دے کہ گویا اللہ تعالیٰ کلام فرما رہے ہیں اور یہ سن رہا ہے۔

## تلاوت قرآن سننے کے آداب:

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝

(الاعراف: ۲۰۴)

(اور جب قرآن پڑھا جائے تو اسے سنو اور خاموش رہو تا کہ تم پر رحمت ہو)

دنیا کا دستور ہے کہ اگر کسی محفل میں حاکم کا فرمان پڑھ کر سنایا جائے تو سننے والے ہمہ تن گوش ہو کر سنتے ہیں اور اگر کوئی شور مچائے تو اسے سزا دی جاتی ہے۔ جب دنیا کے فانی حکام کی یہ شان ہوتی ہے تو پھر احکم الحاکمین کی عظمتوں کا کیا کہنا کہ زمین و آسمان کے خزانوں کی کنجیاں جس کے ہاتھ میں ہیں۔ پس قرآن مجید کی تلاوت ہو رہی ہو تو سامعین کو چاہیے کہ حاضر باش اور طالب صادق بن کر خاموشی اور ادب سے تلاوت سنیں اور اپنے سینوں کو رحمتوں کے خزینے بنائیں۔ کلام کا احترام صاحب کلام کی عظمت کے متناسب ہوتا ہے۔ یہ فقط انسانی فطرت کا تقاضا ہی نہیں بلکہ اس میں جنات بھی برابر کے شریک ہیں۔ ایک مرتبہ نبی اکرم ﷺ اپنے اصحابؓ کے ہمراہ عکاظ کے بازار کی طرف جا رہے تھے۔ راستے میں نماز فجر ادا کرتے ہوئے آپ ﷺ نے اونچی آواز سے تلاوت فرمائی۔ قریب سے گزرنے والے جنات نے جب نبی علیہ السلام کی زبان فیض ترجمان سے قرآن سنا تو ان کے دلوں پر اس کلام مقدس کا بڑا اثر ہوا۔ چنانچہ وہ ایک دوسرے کو خاموشی سے سننے کی تلقین کرنے لگے۔ قرآن مجید میں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اس کا نقشہ یوں کھینچا گیا۔

وَاِذْ صَرَفْنَا اِلَیْکَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ یَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ فَلَمَّا حَضَرُوْہُ قَالُوْا اَنْصِتُوْا فَلَمَّا قُضِیَ وَلَّوْا اِلٰی قَوْمِھِمْ مُّنْذِرِیْنَ

(الاحقاف:۲۹)

[اور یاد کرو جب کہ ہم نے جنوں کی ایک جماعت کو تیری طرف متوجہ کیا وہ قرآن سن رہے تھے۔ پس جب ان کے پاس پہنچے تو ایک دوسرے سے کہنے لگے کہ خاموش ہو جاؤ۔ پھر جب (قرآن کا پڑھنا) ختم ہو گیا تو اپنی قوم کو ڈرانے کے لئے واپس گئے]

مندرجہ بالا آیات سے متعلق چند مسائل و معارف درج ذیل ہیں۔

1. نماز میں جب امام بلند آواز سے قراءت کرے تو مقتدیوں کو چاہیے کہ خاموش رہ کر تلاوت سنیں۔ واذا قرأ فانصتوا (مسلم شریف)
2. خطبہ جمعہ کے دوران چونکہ قرآنی آیات کی بھی تلاوت ہوتی ہے لہذا سامعین کو چاہئے کہ خاموش رہیں۔ حدیث پاک میں آتا ہے۔ اذا خرج الامام فلا صلوۃ ولا کلام (جب امام خطبہ کے لئے نکل آئے تو نہ نماز ہے نہ کلام)

علامہ ابن ہمام رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ جب امام نماز میں یا خطیب خطبہ میں ایسی آیات کی تلاوت کر رہا ہو جو جنت یا دوزخ سے متعلق ہوں تو سننے والے کو جنت کی دعا اور دوزخ سے پناہ مانگنا بھی جائز نہیں۔ کیونکہ اس آیت کی رو سے اللہ تعالیٰ کی رحمت کا وعدہ اس شخص کیلئے ہے جو تلاوت قرآن کے وقت خاموش رہے۔ جو خاموش نہ رہے اس سے وعدہ نہیں (تفسیر مظہری)

3. خطبہء جمعہ کی طرح خطبہء عیدین میں بھی خاموش رہنا سامعین پر واجب ہے۔ (معارف القرآن)
4. ایسی جگہ جہاں لوگ اپنے اپنے کاموں میں مشغول ہوں یا آرام کرتے ہوں کسی کے لئے بلند آواز سے قرآن پڑھنا جائز نہیں۔ اگر پڑھے گا تو گنہگار ہو گا۔ سننے والے نہ سنیں تو گنجائش ہے۔ اولیٰ اور بہتر یہ ہے کہ وہ پھر بھی خاموش رہیں اور توجہ سے سنیں۔

علامہ ڈاکٹر خالد محمود اپنی کتاب "آثار التنزیل" میں لکھتے ہیں۔

"قرآن کے احترام کا تقاضا ہے کہ جب بھی اصلاح و ارشاد یا ذکر و عبادت کے طور پر پڑھا جا رہا ہو تو اس ارشاد کے سامعین اور اس عبادت کے شاملین پوری طرح خاموش رہیں اور ہمہ تن گوش بنیں۔ ہاں جو لوگ اس وقت مخاطب نہ ہوں یا وہ اس عبادت میں شامل نہ ہوں تو وہ اس حکم کے مکلف نہیں۔ طالبعلم ایک جگہ بیٹھ کر سب کے سب اکٹھے پڑھتے ہیں۔ یہ پڑھنا بطریق ارشاد نہیں بلکہ بطریق مشق ہے۔ پس اس صورت میں یہ پابندی نہیں۔ ورنہ حفظ قرآن اور مشق ناظرہ دونوں متاثر ہوں گے۔ اسی طرح جب نماز ہو رہی ہو تو جو لوگ اس جماعت میں شامل نہیں وہ بھی اس حکم کے پابند نہیں۔ یہ قرآنی آیات انہی لوگوں کو پابند کر رہی ہیں جو شرکائے مجلس ہوں" واللہ اعلم بالصواب۔

## قرآن مجید کی بے ادبی کی مختلف صورتیں:

قرآن مجید کی بے ادبی کی مختلف صورتیں درج ذیل ہیں۔ ہر مسلمان کو ان سے حتی الوسع اجتناب کرنا چاہئے۔

1. بغیر وضو قرآن مجید کو چھونا۔
2. کتب تفسیر یا عام کتابوں میں مرقوم قرآنی آیات پر بغیر وضو ہاتھ لگانا
3. نجس جگہ پر بیٹھے ہوئے زبانی یا ناظرہ قرآن مجید پڑھنا۔
4. جب تلاوت کی آواز کانوں میں پڑ رہی ہو تو اس کو خاموشی سے نہ سننا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

5. قرآن مجید یاد کر کے بھول جانا۔
6. قرآن مجید کے اوپر کوئی کتاب رکھنا خواہ حدیث یا فقہ ہی کی کیوں نہ ہو۔
7. قرآن مجید کے اوپر اپنی عینک، قلم یا ٹوپی وغیرہ رکھنا۔
8. قرآن مجید کی طرف پاؤں پھیلانا۔
9. قرآن مجید نیچے ہونا اور خود قریب ہی اونچی جگہ پر بیٹھنا۔
10. قرآن مجید ایسی جگہ پر رکھنا جہاں آنے جانے والوں کی پشت ہوتی ہو۔
11. تلاوت کے دوران پاؤں کو ہاتھ لگانا یا ناک میں انگلی ڈالنا۔
12. بغیر شرعی عذر کے لیٹ کر قرآن مجید پڑھنا۔ خواہ ناظرہ ہو یا زبانی۔
13. قرآن مجید کا مطالعہ کرتے وقت حقہ یا سگریٹ پینا یا منہ میں نسوار رکھے ہوئے تلاوت کرنا۔
14. ناجائز کاروبار میں "برکت" کے لئے قرآن پڑھنا یا پڑھوانا۔
15. قرآنی حروف والی انگوٹھی پہن کر بیت الخلاء میں جانا۔
16. اخبارات میں قرآنی آیات کی اشاعت کرنا اور پھر انہیں عام کاغذوں کی طرح زمین پر پھینک دینا۔
17. اخبار و رسائل وغیرہ جن میں آیات قرآنی ہوں ان کو دستر خوان وغیرہ کیلئے استعمال کرنا۔
18. قرآن کریم کے نقوش والے کیلنڈر یا کتبوں کی طرف پاؤں پھیلانا۔
19. مونوگرام یا گفٹ کی اشیاء وغیرہ پر آیات لکھنا کہ جس سے بے ادبی کا اندیشہ ہو۔
20. قرآن مجید کی آیات کو مصوری اور خطاطی کے مختلف ڈیزائنوں میں اس طرح لکھنا کہ پڑھنے والے نہ سمجھ سکیں اور غلط پڑھیں سخت بے ادبی ہے۔



21. قرآن مجید کو میت کے ساتھ قبر میں رکھنا۔
22. قرآن مجید کے بوسیدہ اوراق کو عام کوڑا کرکٹ کے ڈھیر میں پھینکنا (اگر ضرورت پیش آئے تو ایسے اوراق کو جمع کر کے نہر یا دریا کے پانی میں بہا دینا چاہیے)
23. قرآنی آیات والا کاغذ کھلی حالت میں بیت الخلاء لے جانا (اگر چاندی چمڑے وغیرہ میں بند ہو تو مستثنیٰ ہے)
24. آیات قرآنی یا قرآن مجید کو حقیر سمجھتے ہوئے آگ میں ڈالنا۔
25. لہو و لعب کی مجالس کی ابتداء تلاوت قرآن سے کرنا۔
26. جس نے قرآن پاک کی تلاوت کی اور گمان کیا کہ کوئی شخص اس سے افضل چیز کا حامل ہے تو اس نے کلام اللہ کی توہین کی۔

## سلف صالحین اور قرآن مجید کا ادب:

ایک مرتبہ حضرت امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کہیں جا رہے تھے۔ راستے میں آدمیوں کو خرید و فروخت کے کسی معاملے میں جھگڑتے دیکھا۔ ان میں سے ایک نے یہ کہا کہ میری اور تمہاری مثال قرآن کی اس آیت کی طرح ہے۔

اِنَّ هٰذَآ اَخِیْ لَهٗ تِسْعٌ وَّ تِسْعُوْنَ نَعْجَةً وَّلِیَ نَعْجَةٌ وَّاحِدَةٌ فَقَالَ اَكْفِلْنِیْهَاO (ص:۲۳)

(یہ میرا بھائی ہے جس کے پاس ننانوے دنبیاں ہیں اور میرے پاس صرف ایک دنبی ہے یہ کہتا ہے کہ یہ ایک بھی مجھے دے دو)

امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے جب یہ دیکھا کہ ایک شخص چیختے چلاتے جھگڑا کرتے ہوئے [illegible] اس طرح قرآن مجید کی آیت پڑھ رہا ہے جیسے کسی عام انسان کی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

بات نقل کر رہا ہو تو غصہ اور افسوس کی وجہ سے ان پر خاص کیفیت طاری ہوگئی۔ جب طبیعت سنبھلی تو انہوں نے اس شخص کو مخاطب کر کے فرمایا:

اے شخص! تو اللہ تعالیٰ سے کیوں نہیں ڈرتا؟ تو نے کلام الٰہی کو معمولی بات چیت بنالیا۔ قرآن پڑھنے والے کو چاہئے کہ خشوع سے پڑھے۔ ایسا نہ ہو کہ پروردگار کی ناراضگی کا سبب بن جائے۔ تجھ میں کلام الٰہی کا ادب نہیں پایا جاتا۔ تیری عقل جاتی رہی ہے اور تو نے کلام الٰہی کو لہو لعب بنالیا ہے۔

محمد بن فضیل رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھے امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ سے قلبی کدورت تھی۔ وہ مجھے اس لئے ناپسند تھے کہ ارباب اقتدار سے رابطہ رکھتے تھے۔ لیکن جس دن سے میں نے انہیں کلام الٰہی کا اتنا ادب کرتے دیکھا یہ انقباض اس دن سے ختم ہوگیا اور مجھے ان سے محبت ہوگئی۔

(علمائے احناف کے حیرت انگیز واقعات)

## بیت اللہ شریف کا ادب

کعبۃ اللہ چونکہ اوّل عالم، وسط عالم اور مرکز عالم ہے، منبع انوار وتجلیات ہے اور شعائر اسلام میں سے ہے لہٰذا اس کا احترام درحقیقت اللہ تعالیٰ کا احترام ہے۔ بیت اللہ شریف میں معصیت کا ارتکاب عام جگہوں کی نسبت بہت سنگین ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَمَنْ يُّرِدْ فِيْهِ بِاِلْحَادٍ بِظُلْمٍ نُّذِقْهُ مِنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ (حج:۲۵)

تفسیر ابن کثیر کے مطابق اس آیت میں الحاد سے مراد کبیرہ گناہ ہے۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ جب حج کے لئے تشریف لے جاتے تو دو خیمے لگاتے۔ ایک حرم کے اندر اور دوسرا حرم سے باہر۔ اگر اپنے اہل وعیال یا خدام و متعلقین میں سے کسی کو کسی بات پر سرزنش کرنا چاہتے تو بیرون حرم والے خیمے میں کرتے۔ لوگوں نے دو خیموں کی مصلحت دریافت کی تو فرمایا کہ انسان عتاب و ناراضگی کے وقت کلا۔ واللہ۔ بلی واللہ کے الفاظ بولتا ہے تو یہ الحاد فی الحرم میں داخل ہے۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حرم کے علاوہ دوسری جگہوں میں محض گناہ کا ارادہ کرنے سے گناہ نہیں لکھا جاتا۔ جب تک کہ عمل نہ کرے۔ لیکن حرم میں گناہ کا پختہ ارادہ کر لینے پر بھی گناہ لکھا جاتا ہے۔

### بیت اللہ شریف کی بے ادبی کی مختلف صورتیں:

- حدود حرم میں لڑنا جھگڑنا یا گالی گلوچ کرنا۔
- حدود حرم میں زنا کرنا یا بری نیت سے غیر محرم کو دیکھنا۔
- لہسن پیاز وغیرہ بدبودار چیز کھا کر حدود حرم میں داخل ہونا۔
- تمباکو یا سگریٹ وغیرہ پینے کے بعد کلی کئے بغیر حرم محترم میں داخل ہونا۔
- پسینہ کی بدبو والے کپڑے پہن کر حرم محترم میں داخل ہونا۔
- اگر کسی خوش نصیب کو کعبۃ اللہ کے اندر داخل ہونا نصیب ہو تو اس کے لئے چھت کی طرف دیکھنا بے ادبی ہے۔
- بغیر کسی عذر اور وجہ کے بیت اللہ شریف کی چھت پر چڑھنا۔
- حرم محترم کی نیت سے جانے والے لوگوں کو ایذا پہنچانا۔
- دنیاوی اغراض لے کر مکہ مکرمہ جانا اور حرم محترم کی زیارت نہ کرنا۔
- پیشاب پاخانہ کرتے وقت بیت اللہ شریف کی طرف منہ کرنا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com





- اگر کوئی عورت چھوٹے بچے کو پیشاب کرواتے وقت قبلہ رخ کرے گی تو اس بے ادبی کا وبال اس عورت پر ہوگا۔
- بیت اللہ شریف کی طرف منہ کر کے تھوکنا۔
- بیت اللہ شریف کی طرف پاؤں پھیلا کر بیٹھنا یا لیٹنا۔
- طواف کے دوران بیت اللہ شریف کی طرف بلاوجہ دیکھنا۔
- بغیر وضو بیت اللہ شریف کے اندر داخل ہونا۔
- مسجد الحرام میں داخل ہو کر دنیا کی باتیں کرنا۔
- مسجد الحرام میں داخل ہو کر چیخنا یا چلانا۔
- مسجد الحرام میں بیٹھ کر ریح خارج کرنا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com




# والدین کا ادب

خالق کائنات نے اپنی صفت رحمت کا ایسا پرتو ماں باپ کے قلوب پر ڈالا ہوتا ہے کہ انہیں اولاد کے ساتھ فطری محبت و شفقت کا تعلق نصیب ہوتا ہے۔ اس محبت کے مناظر پرندوں اور چرندوں تک میں نظر آتے ہیں۔ چڑیا ایک ننھی منی سی جان ہے مگر اپنے لئے اور اپنی اولاد کے لئے گھونسلہ بناتی ہے۔ دانہ دنکا چن کر لاتی ہے۔ اپنی چونچ میں پانی بھر بھر کر لاتی اور بچوں کو پلاتی ہے۔ مرغی کو دیکھئے کہ کمزور سہی مگر بچوں کی حفاظت کیلئے بلی سے بھی ٹکرا جاتی ہے۔ انسان تو بہر حال اشرف المخلوقات ہے۔ عقل کے نور سے منور ہے۔ اسے اولاد کے ساتھ محبت کا ہونا ایک قدرتی اور قابل فہم بات ہے۔ اسی محبت کی بنا پر ماں باپ اپنا سب کچھ اولاد کے لئے قربان کرنے کو تیار ہوتے ہیں۔ ذرا غور کرنے سے یہ بات طشت از بام ہو جاتی ہے کہ جب والدین اپنی اولاد کی پرورش کے لئے کوئی دقیقہ فرو گذاشت نہیں کرتے تو اولاد کو بھی چاہیے کہ ماں باپ کا ادب و احترام کریں اور ان کی خدمت و اطاعت میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھیں۔ تمام آسمانی کتابوں میں اس

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

حقیقت کو اچھی طرح واضح کیا گیا ہے۔ چند مثالیں درج ذیل ہیں۔

## تورات میں حکم الٰہی:

- تورات میں حقوق العباد کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا گیا:

''تو اپنے والدین کو عزت دے تا کہ تیری عمر اس زمین پر جو تیرا خداوند تجھے دیتا ہے دراز ہو''

- دوسری جگہ ارشاد فرمایا:

تم میں سے ہر ایک اپنے والدین سے ڈرتا رہے (احبار 18-3)

- ایک اور جگہ فرمایا:

''اور جو کوئی اپنے باپ اور اپنی ماں پر لعنت کرے وہ مار ڈالا جائے گا۔ جس نے اپنے باپ یا اپنی ماں پر لعنت کی ہے اس کا خون اسی پر ہے''

## انجیل میں حکم الٰہی:

- متی کی انجیل میں ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا:

''خدا نے فرمایا ہے کہ اپنے ماں باپ کی عزت کر اور جو کوئی ماں باپ پر لعنت کرے وہ جان سے مارا جائے۔ مگر تم یہ کہتے ہو کہ جو کوئی اپنے ماں باپ سے کہے کہ جو کچھ مجھے تمہیں دینا واجب ہے سو خدا کی نذر ہو ا اور اگر کوئی اپنے ماں باپ کی عزت نہ کرے تو گویا اس نے حکم الٰہی کو باطل کیا''

## انبیائے سابقین کے حالات:

1. امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب ''مکاشفۃ القلوب'' میں لکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے فرمایا:

"اے موسیٰ! جس نے والدین کی فرمانبرداری کی مگر میری نافرمانی کی میں پھر بھی اسے نیک لوگوں میں لکھ دیتا ہوں۔ لیکن جو میرا فرمانبردار ہونے کے باوجود اپنے والدین کا نافرمان ہو میں بھی اسے نافرمانوں میں شمار کرتا ہوں"

(2). ایک مرتبہ حضرت یعقوب علیہ السلام اپنے بیٹے حضرت یوسف علیہ السلام کے گھر تشریف لائے تو وہ استقبال کے لئے کھڑے نہ ہوئے۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت یوسف علیہ السلام کی طرف وحی نازل فرمائی کہ آپ نے اپنے والد کے ادب میں کمی کی۔ مجھے اپنی عزت وجلال کی قسم، میں آئندہ تمہاری صلب سے کوئی نبی پیدا نہیں کروں گا۔ اس سے معلوم ہوا کہ ماں باپ کی بے ادبی کا اثر آئندہ نسل ونسب پر بھی پڑتا ہے۔

(سیرت النبی از علامہ شبلی نعمانی)

## قرآن مجید میں حکم الٰہی:

(1) اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وَقَضٰی رَبُّکَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِیَّاہُ وَ بِالْوَالِدَیْنِ اِحْسَانًا ؕ اِمَّا یَبْلُغَنَّ عِنْدَکَ الْکِبَرَ اَحَدُھُمَآ اَوْ کِلٰھُمَا فَلَا تَقُلْ لَّھُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْھَرْھُمَا وَقُلْ لَّھُمَا قَوْلًا کَرِیْمًا ۝ وَاخْفِضْ لَھُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْھُمَا کَمَا رَبَّیٰنِیْ صَغِیْرًا ۝

(الاسراء ۲۳،۲۴)

[اور تیرے رب نے حکم دیا ہے کہ تم ان کے سوا کسی کی عبادت مت کرو۔ اور اپنے والدین کے ساتھ حسن سلوک سے پیش آیا کرو۔ اگر

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

تمہارے پاس ان میں سے ایک یا دونوں بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو انہیں کبھی اف بھی نہ کہو اور یوں دعا کرتے رہو کہ اے میرے پروردگار! ان دونوں پر رحمت فرما جیسا کہ انہوں نے بچپن میں میری پرورش کی]

علامہ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ یہاں "قضٰی" کے معنی حکم فرمانے کے ہیں۔ تاکیدی حکم الٰہی جو کبھی ٹلنے والا نہیں۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اور اپنے ولدین کی اطاعت کرو۔ اس آیت مبارکہ میں والدین کے پانچ آداب سکھائے گئے ہیں۔

## ادب نمبر ۱:

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ فَلَا تَقُلْ لَّهُمَا أُفٍّ (پس ان کے سامنے "اف" بھی نہ کرو) تفسیر بیان القرآن میں اف کا مطلب "اوہوں" کیا گیا ہے۔ بعض مفسرین کے نزدیک اف سے مراد ایسا کلمہ کہنا ہے جس سے والدین کو ناگواری ہو۔ یہاں تک کہ والدین کی بات سن کر اس طرح لمبا سانس لینا جس سے ناگواری ظاہر ہو وہ بھی کلمہ "اف" میں داخل ہے۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا کہ ایذا رسانی میں اگر "اف" سے بھی کوئی کم درجہ ہوتا تو یقیناً اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کا بھی ذکر کیا جاتا۔ حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ اس آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ اگر والدین بوڑھے ہو جائیں اور تمہیں ان کا پیشاب پاخانہ دھونا پڑ جائے تو بھی اف نہ کرو۔ خود ہی سوچو کہ وہ بچپن میں تمہارا پیشاب پاخانہ دھوتے ہوئے اف تک نہیں کیا کرتے تھے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

## ادب نمبر ۲:

فرمایا وَلَا تَنْهَرْهُمَا (ان دونوں کو انکار نہ کرو)

اگر والدین کسی ایسی بات کا تقاضا کریں جو شرعی حدود و قیود کے مطابق ہو اور اولاد تھوڑی بہت پریشانی اٹھا کر وہ تقاضا پورا کرسکتی ہو تو بھی ماں باپ کو انکار نہ کرے۔ اولاد کی کوشش یہی ہونی چاہئے کہ والدین کوئی بھی جائز کام کہیں تو اس کے جواب میں ہمیشہ منہ سے ہاں ہی نکلے۔ گویا اپنی بساط کے مطابق "ناں" کے لفظ پر لکیر پھیر دے۔

## ادب نمبر ۳:

فرمایا:

وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا (اور ان سے ادب سے بات کرو)

اکابرین امت سے "قول کریم" کی درج ذیل تفصیلات منقول ہیں۔

- حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے کسی نے دریافت کیا کہ قول کریم کا کیا مطلب ہے انہوں نے ارشاد فرمایا، ان کو اماں ابا کہہ کر خطاب کرے۔ نام لے کر نہ پکارے۔
- حضرت زبیر بن محمد رحمۃ اللہ علیہ نے قول کریم کی تفسیر میں لکھا ہے

اِذَا دَعْوَاكَ فَقُلْ لَبَّيْكُمَا وَ سَعْدَيْكُمَا (درمنثور)

(جب ماں باپ تجھے بلائیں تو کہو میں حاضر ہوں اور تعمیل کے لئے موجود ہوں)

- حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اپنا ہاتھ ان کی طرف بے ادبی سے نہ بڑھانا بلکہ عزت اور احترام کے ساتھ ان سے بات چیت کرنا نرمی اور تہذیب سے گفتگو کرنا ان کی رضامندی کے کام کرنا دکھ نہ دینا وغیرہ۔
- حضرت سعید بن المسیب رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ قرآن مجید میں حسن

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

سلوک کا حکم تو کئی جگہ پر ہے اور میں اسے سمجھ گیا ہوں' لیکن **قولاً کریمًا** کا مطلب نہیں سمجھا۔ آپ نے فرمایا کہ اگر آقا بہت جابر اور سخت مزاج ہو تو جس طرح اس کا زرخرید اور خطا کار غلام نرمی اور لجاجت سے بات چیت کرتا ہے اس طرح ماں باپ سے بات کی جائے۔

- در منثور میں حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ کا قول منقول ہے کہ **قولا لینا سھلا** (نرم لب ولہجہ میں سہل طریقہ سے بات کرو)

پس والدین سے گفتگو کرتے ہوئے عاجزی اور ادب کا ہر دم لحاظ رکھے۔ **سھلا** اس لئے فرمایا کہ والدین سے گفتگو اس طرح کرے کہ انہیں بار بار پوچھنا نہ پڑے کہ کیا کہا؟ کیا مطلب ہے؟ یعنی کسی طرح کی الجھن محسوس نہ کریں۔

## ادب نمبر۴:

فرمایا **وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ** (اور ان کے سامنے شفقت اور انکساری سے جھکے رہنا)۔ اکابرین امت سے اس آیت کی درج ذیل تفصیلات منقول ہیں۔

- تفسیر ابن کثیر میں ہے کہ والدین کے سامنے تواضع' عاجزی' فروتنی اور خاکساری سے رہنا بات چیت کرتے وقت نیچے اوپر ہاتھ نہ اٹھانا (جیسے ہم عمر لوگوں میں بیٹھ کر کرتے ہیں)
- در منثور میں حضرت زبیر بن محمد رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان نقل کیا گیا ہے کہ والدین اگر تجھے گالیاں دیں اور برا بھلا کہیں تو جواب میں یوں کہو: اللہ تعالیٰ آپ پر رحم کرے۔
- حضرت عروہ رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں والدین کے سامنے جھکنے کا حکم فرمایا ہے تو اس کا کیا مطلب ہے؟

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

انہوں نے فرمایا۔ اگر وہ کوئی بات تیری ناگواری کی کہیں تو ترچھی نگاہ سے انکو مت دیکھو۔ یہ اس لئے کہا کہ آدمی کی اوّل ناگواری اس کی آنکھ ہی سے پہچانی جاتی ہے۔ نگاہ بھر کر دیکھنا تو بالکل ظاہر باہر گستاخی ہے۔ ترچھی نگاہ سے اس وقت دیکھا جاتا ہے جب اپنی نفرت کو چھپانا مقصود ہوتا ہے۔ تو فرمایا کہ ترچھی نگاہ بھی گستاخی ہے اسے معمولی نہ سمجھیں۔

## ادب نمبر۵:

فرمایا :

وَ قُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا ○ (الاسراء:۲۴)

(اور کہو اے پروردگار ان دونوں پر رحمت فرما کیونکہ انہوں نے بچپن میں میری پرورش کی)

سبحان اللہ! کیا خوب آداب سکھائے گئے۔ پہلے اور دوسرے ادب میں (اف نہ کہنے اور جھڑکنے کی مذمت) میں والدین سے منفی انداز اختیار نہ کرنے کا حکم دیا گیا۔ تیسرے اور چوتھے ادب (قول کریم اور عاجزی) میں مثبت انداز اختیار کرنے کا حکم دیا گیا۔ پانچویں اور آخری حکم میں دعائیہ کلمات کہنے کا حکم دیا گیا۔ گویا جب انسان وہ سب کچھ کر لے جو اس کے بس میں ہے تو پھر اللہ تعالیٰ سے رحمت کی دعا مانگے اور یوں سمجھے کہ اتنا کچھ کر کے بھی میں والدین کی خدمت کا حق ادا نہیں کر سکا۔

تفسیر ابن کثیر میں ہے کہ ایک شخص اپنی والدہ کو کمر پر اٹھائے ہوئے طواف کروا رہا تھا۔ اس نے نبی اکرم ﷺ سے پوچھا کہ کیا میں نے اس طرح خدمت کر کے اپنی والدہ کا حق ادا کر دیا ہے؟ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ ایک سانس کا حق بھی ادا نہیں ہوا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

2 ارشاد باری تعالیٰ ہے:

قُلْ تَعَالَوْا اَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ اَلَّا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّ بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا (الانعام :۱۵۱)

[آپ فرما دیجئے کہ میں تمہیں سناتا ہوں جو کچھ تمہارے پروردگار نے تم پر حرام کیا ہے کہ کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ کرو اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو]

اس آیت کی تفسیر میں مختلف مفسرین کے اقوال درج ذیل ہیں۔

- مفسر قرآن حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہی وہ آیات محکمات ہیں جن پر حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر خاتم الانبیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک تمام شریعتیں متفق رہیں۔ ان میں سے کوئی چیز کسی شریعت میں منسوخ نہیں ہوئی۔
- حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو شخص نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آخری وصیت دیکھنا چاہتا ہے وہ مندرجہ بالا آیت (قل تعالوا) کو پڑھ لے۔
- حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے تھے کہ سورہ انعام میں چند آیات محکمات ہیں جو ام الکتاب ہیں پھر قُلْ تَعَالَوْا والی آیت پڑھتے تھے۔
- حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا کہ تم میں سے کون مجھ سے تین باتوں کا وعدہ کرے گا۔ پھر نبی علیہ السلام نے قُلْ تَعَالَوْا والی آیتیں آخر تک پڑھیں اور فرمایا جو ان تین باتوں کی تعمیل کرے گا اس کا اجر اللہ پر ثابت ہے۔ اور جو تعمیل میں کوتاہی کرے گا تو ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے دنیا میں سزا دے اور اگر معاملے کو آخرت تک اٹھا رکھے تو اس کی مرضی۔ چاہے عذاب دے چاہے معاف کر دے۔

3 ارشاد باری تعالیٰ ہے:

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

وَاِذْ اَخَذْنَا مِیْثَاقَ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ لَا تَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰہَ وَ بِالْوَالِدَیْنِ اِحْسَانًا. (بقرۃ: ۸۳)

(اور جب ہم نے عہد لیا کہ تم اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو گے اور والدین کے ساتھ نیک کا سلوک کرو گے)

اس آیت مبارکہ میں بھی توحید باری تعالیٰ پر عہد لیا گیا اور اسی آیت میں والدین سے حسن سلوک کا حکم دیا گیا۔

4 ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَاعْبُدُوا اللّٰہَ وَلَا تُشْرِکُوْا بِہٖ شَیْئًا وَّ بِالْوَالِدَیْنِ اِحْسَانًا (نساء:۳۶)

(اور اللہ کی عبادت کرو، اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ بناؤ اور ماں باپ سے بھلائی کرو)

در منثور میں ہے کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے کسی نے پوچھا کہ ماں باپ کے ساتھ حسن سلوک کس طرح کیا جائے۔ انہوں نے فرمایا کہ تو ان پر اپنا مال خرچ کر اور وہ تجھے جو حکم بھی دیں اس کی تعمیل کر۔ ہاں اگر گناہ کا حکم کریں تو وہ کام نہ کر۔

5 ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

اَنِ اشْکُرْ لِیْ وَلِوَالِدَیْکَ (لقمان: ۱۴)

(تو میرا شکر ادا کر اور اپنے والدین کا بھی)

فقیہ ابو اللیث سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ اپنی شہرہ آفاق کتاب تنبیہ الغافلین میں بعض تابعین کا قول نقل فرماتے ہیں کہ ماں باپ کا شکر ادا کرنے سے مراد ان کے لئے دن میں پانچ مرتبہ دعا کرنا ہے۔

مولانا مفتی عاشق الٰہی بلند شہری اپنی کتاب "حقوق الوالدین" میں لکھتے ہیں۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

"جس طرح اللہ تعالی کا شکر صرف زبان سے چند کلمات شکر کہنے سے ادا نہیں ہوتا بلکہ پوری زندگی میں ظاہر و باطن سے احکام کی تعمیل کا نام شکر ہے۔ اسی طرح ماں باپ کی شکر گزاری فقط اچھے بول بول دینے سے' انکی تعریف کر دینے سے' اور ان کی تکالیف کا اقرار کرنے سے نہیں ہوتی بلکہ ماں باپ کی فرمانبرداری اور جان و مال سے انکی خدمت گزاری اور ان کی نافرمانی سے بچنا ہی ان کی شکر گزاری ہوتی ہے"

قرآن مجید کی مندرجہ بالا پانچ آیات میں والدین کے ساتھ حسن سلوک کی اہمیت بیان کی گئی ہے۔ آج کی ترقی یافتہ قومیں اپنے گریبان میں منہ ڈال کر دیکھیں کہ ان آداب کی ایک جھلک بھی ان کے معاشرے میں نظر نہیں آتی۔ یورپی ممالک میں جب اٹھارہ سال کی عمر پوری ہوتی ہے تو بچے اپنے ماں باپ سے یوں الگ ہو جاتے ہیں جیسے انہوں نے دشمنوں سے رہائی حاصل کر لی ہو۔ بعض تو اپنی جوانی کے نشے میں سرشار ہو کر ماں باپ کو اس طرح بھول جاتے ہیں جس طرح آج کا انسان گناہ کبیرہ کر کے بھول جاتا ہے۔ جدید سائنسی علوم اور مادی ترقی کے باوجود دلوں میں ایثار اور وفا نام کی کوئی چیز نظر نہیں آتی۔ بقول شاعر:

اٹھ گئی وفا یوں زمانے سے<br>
کبھی گویا کسی میں تھی ہی نہیں

انسانیت رہتی دنیا تک محسن انسانیت فخر دو عالم ﷺ کی مقروض رہے گی جنہوں نے اخلاق و آداب کا انمول درس دے کر نفرتوں کو محبتوں سے اور دشمنیوں کو دوستیوں سے بدل ڈالا۔ اولاد کو والدین کے آداب اس حد تک سکھائے کہ اگر

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کوئی بچہ اپنے والدین کے چہرے پر محبت وعقیدت کی نظر ڈالے تو ہر نگاہ کے بدلے حج مقبول کا ثواب پائے۔

حدیث پاک میں آتا ہے۔

عَنِ ابْنِ عَباسٌ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ 'مَا مِنْ وَلَدٍ بَارٍ يَنْظُرُ اِلٰى وَالِدَيْهِ نَظْرَةَ رَحْمَةٍ اِلَّا كَتَبَ اللّٰهُ لَهُ بِكُلِّ نَظْرَةٍ حَجَّةً مَبْرُوْرَةً. قَالُوْا وَاِنْ نَظَرَ كُلَّ يَوْمٍ مِاَةَ مَرَّةٍ' قَالَ نَعَمْ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَ اَطْيَبُ

[حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ والدین کے ساتھ حسن سلوک کا برتاؤ کرنے والی اولاد جب بھی الفت و رحمت کی نظر سے ماں باپ کو دیکھے تو ہر نظر کے عوض اللہ تعالیٰ اس کے لئے مقبول حج کا ثواب لکھ دیتے ہیں۔ حاضرین مجلس نے پوچھا' اگر روزانہ سو مرتبہ نظر کرے (تب بھی یہی بات ہے) نبی علیہ السلام نے فرمایا ہاں' اللہ بہت بڑا ہے (جس کو جو چاہے دے اس کو کوئی روک نہیں سکتا) اور وہ بہت زیادہ پاک ہے (اس کی طرف نقصان اور کمی کی نسبت درست نہیں ہے] (مشکوۃ المصابیح: ج ۲، ص ۴۲۱)

اولاد کا والدین سے محبت کرنا ایک فطری جذبہ ہے کسی کے بس کی بات نہیں۔ لیکن رحمت الٰہی کا اندازہ لگائیں کہ اس فطری باہمی محبت کے اظہار پر بھی اللہ تعالیٰ اتنا اجر عطا فرماتے ہیں۔

## ایک دلچسپ اور نصیحت آموز واقعہ:

قرطبی نے اپنی اسناد متصل کے ساتھ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ایک شخص نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور شکایت کی کہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

میرے والد نے میرا سب مال لے لیا ہے۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اپنے والد کو بلا کر لاؤ۔ اسی وقت جبرئیل امین علیہ السلام تشریف لائے اور کہا اے اللہ کے رسول ﷺ! جب اس لڑکے کا والد آ جائے تو آپ ﷺ اس سے پوچھیں کہ وہ کلمات کیا ہیں جو اس نے دل میں کہے ہیں۔ اس کے کانوں نے بھی ان کو نہیں سنا۔ جب وہ نوجوان اپنے والد کو لے کر آیا تو نبی اکرم ﷺ نے فرمایا' آپ کا بیٹا آپ کی شکایت کرتا ہے۔ کیا آپ چاہتے ہیں کہ اس کا مال چھین لیں۔ والد نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! آپؐ اسی سے پوچھ لیں کہ میں اس کی پھوپھی خالہ یا اپنے نفس کے سوا کہاں خرچ کرتا ہوں۔ نبی اکرمؐ ﷺ نے فرمایا کہ ایہ (بس حقیقت معلوم ہوگئی) اس کے بعد آپ ﷺ نے اس کے والد سے دریافت فرمایا وہ کلمات کیا ہیں جو تم نے دل میں کہے اور تمہارے کانوں نے بھی نہیں سنا۔ اس شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ ہر معاملہ میں اللہ تعالیٰ آپ ﷺ پر ہمارا ایمان اور یقین بڑھا دیتے ہیں۔ (یعنی جو بات کانوں نے نہیں سنی اس کی آپ ﷺ کو اطلاع ہوگئی) پھر اس نے کہا کہ میں نے چند اشعار دل میں پڑھے تھے۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ وہ اشعار ہمیں بھی سناؤ۔ اس صحابی رضی اللہ عنہ نے درج ذیل اشعار پڑھے۔

غَذَوْتُکَ مَوْلُوْدًا وَ صُنْتُکَ یَافِعًا
تُعَلُّ بِمَا اَجْنِیْ عَلَیْکَ وَ تُنْھَلُ
اِذَا لَیْلَۃٌ ضَافَتْکَ بِالسُّقْمِ لَمْ اَبِتْ
لِسُقْمِکَ اِلَّا سَاھِرًا اَتَمَلْمَلُ
کَاَنِّیْ اَنَا الْمَطْرُوْقُ دُوْنَکَ بِالَّذِیْ
طُرِقْتَ بِہٖ دُوْنِیْ فَعَیْنِیْ تَھْمُلُ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

تَخَافُ الرَّدٰی نَفسِیُ عَلَیْکَ وَاِنَّهَا
لِتَعْلَمُ اَنَّ الْمَوْتَ وَقْتٌ مُؤَجَّلُ
فَلَمَّا بَلَغْتَ السِّنَّ وَ الْغَایَتَ الَّتِی
اِلَیْهَا مَدٰی مَا کُنْتُ فِیْکَ اُؤَمِّلُ
جَعَلَتُ جَزَائِیُ غِلْظَةً وَ فَظَاظَرً
کَاَنَّکَ اَنْتَ الْمُنْعِمُ الْمُتَفَضِّلُ
فَلَیْتَکَ اِذْلَمْ تَرْعَ اَبُوَّتِی
فَعَلَتُ کَمَا الْجَارُ الْمُصَاقِبُ یَفْعَلُ
فَاَوْلَیْتَنِیُ حَقَّ الْجَوَارِ وَلَمْ تَکُنْ
عَلَیَّ بِمَالٍ دُوْنَ مَالِکَ تَبْخَلُ

میں نے تجھے بچپن میں غذا دی اور جوان ہونے کے بعد بھی۔ تمہاری ہر ذمہ داری اٹھائی تمہارا سب کچھ میری کمائی سے تھا۔
جب کسی رات تمہیں کوئی بیماری پیش آ گئی تو میں نے رات نہ گزاری۔ وہ رات مگر سخت بیداری اور بیقراری کے عالم میں۔
مگر ایسے جیسے کہ بیماری تمہیں نہیں مجھے لگی ہوئی ہے۔ جس کی وجہ سے تمام شب روتے ہوئے گزار دیتا۔
میرا دل تمہاری ہلاکت سے ڈرتا رہا اور بیشک۔ میں جانتا تھا کہ موت کا ایک دن مقرر ہے۔
جب تم اس عمر اور اس حد تک پہنچ گئے کہ جس عمر کی میں تمنا کیا کرتا تھا۔
پھر تم نے میرا بدلہ سخت روئی اور سخت گوئی بنا لیا۔ گویا کہ تم ہی مجھ پر احسان و انعام کر رہے ہو۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کاش! اگر تم سے میرے باپ ہونے کا حق ادا نہیں ہو سکتا تو کم از کم اتنا ہی کر لیتے جیسا ایک شریف پڑوسی کیا کرتا ہے۔

تو نے کم از کم مجھے پڑوسی کا حق دیا ہوتا۔ میرے ہی مال میں مجھ سے بخل سے کام نہ لیا ہوتا۔

حضور اکرم ﷺ نے جب یہ سنا تو بیٹے کا گریبان پکڑ کر فرمایا:

اَنْتَ وَمَالُکَ لِاَبِیْکَ (کہ تو اور تیرا مال سب تیرے باپ کا ہے)

(معارف القرآن بحوالہ تفسیر قرطبی)

## والدین کے ادب کے ثمرات:

### واقعہ نمبر ۱:

بنی اسرائیل کا ایک یتیم بچہ ہر کام اپنی والدہ سے پوچھ کر انکی مرضی کے مطابق کیا کرتا تھا۔ اس نے ایک خوبصورت گائے پالی اور ہر وقت اس کی دیکھ بھال میں مصروف تھا۔ ایک مرتبہ ایک فرشتہ انسانی شکل میں اس بچے کے سامنے آیا اور گائے خریدنے کا ارادہ ظاہر کیا۔ بچے نے قیمت پوچھی تو فرشتے نے بہت تھوڑی قیمت بتائی۔ جب بچے نے ماں کو اطلاع دی تو اس نے انکار کر دیا۔ فرشتہ ہر بار قیمت بڑھاتا رہا اور بچہ ہر بار اپنی اماں سے پوچھ کر جواب دیتا رہا۔ جب کئی مرتبہ ایسا ہوا تو بچے نے محسوس کیا کہ میری والدہ گائے بیچنے پر راضی نہیں ہیں لہٰذا اس نے فرشتے کو صاف انکار کر دیا کہ گائے کسی قیمت پر نہیں بیچی جا سکتی۔ فرشتے نے کہا کہ تم بڑے خوش بخت اور خوش نصیب ہو کہ ہر بات اپنی والدہ سے پوچھ کر کرتے ہو۔ عنقریب تمہارے پاس کچھ لوگ اس گائے کو خریدنے کے لئے آئیں گے تو تم اس گائے کی خوب بھاری قیمت لگانا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

دوسری طرف بنی اسرائیل میں ایک آدمی کے قتل کا واقعہ پیش آیا اور انہیں جس گائے کی قربانی کا حکم ملا وہ اسی بچے کی گائے تھی۔ چنانچہ بنی اسرائیل کے لوگ جب اس بچے سے گائے خریدنے کیلئے آئے تو اس بچے نے کہا کہ اس گائے کی قیمت اس کے وزن کے برابر سونا ادا کرنے کے برابر ہے۔ بنی اسرائیل کے لوگوں نے اتنی بھاری قیمت ادا کر کے گائے خرید لی۔ تفسیر عزیزی اور تفسیر معالم العرفان فی دروس القرآن میں لکھا ہے کہ اس بچے کو یہ دولت والدین کے ادب اور ان کی اطاعت کی وجہ سے ملی۔ تفسیر طبری میں بھی اسی طرح کا واقعہ منقول ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ والدین کی خدمت و ادب کا کچھ صلہ اس دنیا میں بھی دے دیا جاتا ہے۔

**واقعہ۲:**

بنی اسرائیل کے تین آدمی اکٹھا سفر کر رہے تھے کہ اچانک موسلا دھار بارش شروع ہوگئی۔ تینوں نے بھاگ کر ایک قریبی پہاڑ کی غار میں پناہ لے لی۔ اسی دوران ایک چٹان اوپر سے گری جس سے غار کا منہ بند ہوگیا۔ غار کے اندر اندھیرا ہوگیا۔ سانس گھٹنے لگا حتیٰ کہ تینوں کو موت سامنے کھڑی نظر آرہی تھی۔ انہوں نے مشورہ کیا کہ کیوں نہ بارگاہ الٰہی میں اپنے اپنے نیک اعمال کا وسیلہ پیش کیا جائے۔ چنانچہ ان میں سے ایک نے کہا، اے پروردگار عالم! تو جانتا ہے کہ میرے والدین بوڑھے تھے، میں سارا دن بکریاں چراتا تھا اور شام کو گھر واپس آکر ان بکریوں کا دودھ اپنے والدین کو پلاتا تھا۔ ایک دن گھر واپس آنے میں تاخیر ہوگئی تو میں نے دیکھا کہ والدین سو چکے ہیں۔ اے اللہ! میں دودھ کا پیالہ ہاتھ میں لیکر انتظار کرتا رہا کہ جب ان کی آنکھ کھلی تو دودھ پیش کروں گا۔ اسی حال میں میری ساری رات گزر گئی۔ رب کریم! اگر میرا یہ عمل آپ کی نظر میں مقبول

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ہے تو اس کی برکت سے چٹان کو دور فرما۔ چنانچہ چٹان اپنی جگہ سے سرک گئی اور غار کے منہ کا تیسرا حصہ کھل گیا۔ پھر دوسرے اور تیسرے نے دعا مانگی حتیٰ کہ چٹان ہٹ گئی اور ان لوگوں کی جان میں جان آئی۔ (بخاری شریف: ج ۱، ص ۴۹۳)

### واقعہ ۳:

ایک نوجوان اپنے والدین کا بڑا ادب کرتا تھا اور ہر وقت ان کی خدمت میں مشغول رہتا تھا۔ جب والدین کافی عمر رسیدہ ہو گئے تو اس کے بھائیوں نے مشورہ کیا کہ کیوں نہ اپنی جائیداد کو والدین کی زندگی ہی میں تقسیم کر لیا جائے تا کہ بعد میں کوئی جھگڑا نہ کھڑا ہو۔ اس نوجوان نے کہا کہ آپ جائیداد کو آپس میں تقسیم کر لیں اور اس کے بدلے مجھے اپنے والدین کی خدمت کا کام سپرد کر دیں۔ دوسرے بھائیوں نے برضا و رغبت یہ کام اس بھائی کے سپرد کر دیا۔ یہ نوجوان سارا دن محنت مزدوری کرتا پھر گھر آ کر بقیہ وقت اپنے والدین کی خدمت اور بیوی بچوں کی دیکھ بھال میں گزارتا۔ وقت گذرتا رہا حتیٰ کہ اس کے والدین نے داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔

ایک مرتبہ یہ نوجوان رات کو سو رہا تھا کہ اس نے خواب میں دیکھا کہ کوئی کہنے والا اسے کہہ رہا ہے، اے نوجوان! تم نے اپنے والدین کا ادب کیا، انکو راضی و خوش رکھا، اس کے بدلے تمہیں انعام دیا جائے گا۔ جاؤ فلاں چٹان کے نیچے ایک دینار پڑا ہے وہ اٹھا لو۔ اس میں تمہارے لئے برکت رکھ دی گئی ہے۔ یہ نوجوان صبح کے وقت بیدار ہوا تو اس نے چٹان کے نیچے جا کر دیکھا تو اسے ایک دینار پڑا ہوا مل گیا۔ اس نے دینار اٹھا لیا اور خوشی خوشی گھر کی طرف روانہ ہوا۔ راستے میں ایک مچھلی فروش کی دوکان کے قریب سے گزرتے ہوئے اسے خیال آیا کہ اس دینار کے بدلے میں ایک بڑی سی مچھلی خرید لی جائے تا کہ بیوی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

بچے آج اس کے کباب بنا کر کھائیں۔ چنانچہ اس نے دینار کے بدلے ایک بڑی مچھلی خرید لی۔ جب گھر واپس آیا تو اس کی بیوی نے مچھلی کو پکانے کیلئے کاٹنا شروع کیا۔ پیٹ چاک کیا تو اس میں سے ایک بہت قیمتی ہیرا نکلا۔ نوجوان اس ہیرے کو دیکھ کر خوشی سے پھولا نہ سمایا۔ جب بازار جا کر اس ہیرے کو بیچا تو اتنی قیمت ملی کہ اس کی ساری زندگی کا خرچہ پورا ہو گیا۔

## واقعہ ۴:

ایک بزرگ رات دن عبادت الٰہی میں مشغول رہتے تھے۔ ایک دفعہ ان کے دل میں خیال پیدا ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے کسی دوست سے ملاقات کرنی چاہیے۔ انہوں نے خواب میں دیکھا کہ ایک نوجوان اپنی بکریوں کو چرا رہا ہے اور کوئی کہنے والا کہہ رہا ہے کہ یہ نوجوان اللہ کا دوست ہے تم اس سے ملاقات کرلو۔ وہ بزرگ بیدار ہوئے تو انہیں اس نوجوان سے ملاقات کی جستجو ہوئی۔ ایک دن انہوں نے دیکھا کہ وہ نوجوان اپنی بکریوں کا ریوڑ لیکر راستے سے گذر رہا ہے۔ وہ بزرگ اس نوجوان سے مل کر بہت خوش ہوئے اور فرمانے لگے کہ میں چند دن آپ کے گھر مہمان بن کر رہنا چاہتا ہوں۔ نوجوان نے بھی خوشی کا اظہار کیا اور اس بزرگ کو اپنے گھر لے آیا۔ رات کے وقت دونوں آپس میں گفتگو کر رہے تھے کہ اس بزرگ نے نوجوان سے اپنے خواب کا تذکرہ کیا اور پوچھا کہ تمہارا کونسا عمل اللہ تعالیٰ کو اتنا پسند آیا ہے کہ تمہیں اس پروردگار نے اپنے دوستوں میں شامل کرلیا ہے؟ یہ سن کر وہ نوجوان آبدیدہ ہو گیا۔ پھر اس نے قریب کا کمرہ کھول کر دکھایا کہ اس میں دو مسخ شدہ چہروں والے انسان بندھے ہوئے تھے۔ وہ بزرگ حیرت زدہ رہ گئے اور پوچھنے لگے کہ یہ کیا ماجرا ہے؟ نوجوان نے کہا کہ یہ میرے غافل اور گنہگار والدین ہیں۔ ایک مرتبہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کی شان میں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ایسی گستاخی کی کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے چہروں کو مسخ کر دیا۔ میں سارا دن بکریوں کا ریوڑ چراتا ہوں اور جب واپس گھر آتا ہوں تو پہلے والدین کو کھانا کھلاتا ہوں بعد میں خود کھاتا ہوں۔ گو انہوں نے اپنے جرم کی سزا دنیا ہی میں پالی مگر میرا فرض بنتا ہے کہ ان کی خدمت کروں۔ آخر میرے تو والدین ہیں۔ وہ بزرگ حیران ہوئے اور انہوں نے نوجوان کو سینے سے لگا کر کہا کہ ہم نے ساری ساری رات عبادت کی اور سارا سارا دن روزہ رکھا مگر اس مقام تک نہ پہنچ سکے جس مقام پر آپ کو والدین کے ادب اور ان کی خدمت کی وجہ سے پہنچنا نصیب ہوا۔

(حقوق والدین)

## واقعہ ۵:

حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ جلیل القدر تابعین میں سے تھے۔ انہوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا زمانہ تو پایا مگر دیدار جمال نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مشرف نہ ہو سکے۔ ہر وقت اپنی والدہ کی خدمت میں مشغول رہتے تھے۔ ایک مرتبہ والدہ سے اجازت طلب کی کہ مدینہ منورہ حاضر ہو کر شرف صحبت حاصل کر سکوں۔ والدہ نے کہا کہ بیٹا جاؤ مگر جلدی واپس آ جانا۔ حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ حاضر ہوئے مگر نبی علیہ السلام کسی غزوہ کے لئے مدینہ سے باہر تشریف لے گئے تھے۔ والدہ کے حکم کی وجہ سے انتظار میں زیادہ نہ رک سکے اور واپس گھر چلے آئے۔ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم واپس تشریف لائے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا گیا کہ قبیلہ قرن کا ایک نوجوان آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دیدار کے لئے حاضر ہوا تھا مگر والدہ کے حکم کی وجہ سے واپس چلا گیا تو نبی علیہ السلام نے اپنا جبہ مبارک حضرت عمرو حضرت علی رضی اللہ عنہم اجمعین کو دیا اور فرمایا کہ میری طرف سے یہ ہدیہ اویس قرنی کو پہنچا دینا اور اسے کہنا کہ یہ جبہ پہن کر میری گناہ گار امت کے لئے مغفرت

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کی دعا کرے۔ تذکرۃ الاولیاء میں ہے کہ وصال نبوی ﷺ کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے وہ جبہ اویس قرنی رضی اللہ عنہ کو پہنچادیا۔

## واقعہ ۶:

حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ کے ایک بھائی نہایت عبادت گزار تھے اور رات دن عبادت میں مشغول رہتے تھے جبکہ آپ کا بیشتر وقت والدین کی خدمت واطاعت میں گزرتا تھا۔ ایک رات جب آپ کے بھائی ذکر و عبادت میں مشغول تھے تو ایک ندا سنی کہ کسی کہنے والے نے کہا "ہم نے تمہارے بھائی کی مغفرت کی اور اس کی برکت سے تمہیں بھی بخش دیا" یہ بھائی بڑے حیران ہوئے کہ ذکر و عبادت میں تو میں ہر وقت مشغول رہتا ہوں مگر مجھے ابوالحسن کے طفیل بخش دیا گیا۔ ندا آئی کہ ہمیں تیری عبادت کی حاجت نہیں بلکہ محتاج ماں کی خدمت کرنے والے کی اطاعت ہمیں مطلوب ہے۔ (تذکرۃ الاولیاء)

## والدین کا ادب اور نقوش اسلاف:

1. طبقات ابن سعد میں لکھا ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں کھجور کے درختوں کی قیمت بہت بڑھ گئی یہاں تک کہ ایک درخت ایک ہزار درہم یا دینار میں بکنے لگا۔ ایک دن اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ نے ایک درخت کا تنا کاٹ کر اس کا مغز نکالا۔ لوگوں نے حیران ہو کر پوچھا کہ آپ اتنے قیمتی درخت کو کیوں ضائع کر رہے ہیں؟ حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ میری والدہ نے اس کی فرمائش کی ہے اور وہ جس چیز کا حکم دیتی ہیں اس کی تعمیل کرنا میں اپنا فرض سمجھتا ہوں۔ (تذکار صحابیات)

2. حضرت سلطان بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے جو بھی مراتب عطا کیے وہ میری والدہ کی دعاؤں کے صدقے عطا کیے۔ کسی نے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

پوچھا کہ وہ کیسے؟ فرمایا کہ لڑکپن میں ایک مرتبہ والدہ نے پانی مانگا۔ جب میں لے کر گیا تو والدہ سو چکی تھیں۔ میں پیالہ ہاتھ میں لے کر ساری رات کھڑا رہا۔ سردی اتنی شدید تھی کہ جسم کپکپا رہا تھا۔ جب والدہ کی آنکھ کھلی اور انہوں نے مجھے یوں کھڑے انتظار کرتے دیکھا تو خوش ہو کر بہت دعائیں دیں۔ ان دعاؤں کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے میرے لئے ولایت کے دروازے کھول دیئے۔

3. حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اپنی والدہ کا بہت ادب واحترام کیا کرتے تھے۔ جب کبھی ان کی والدہ صاحبہ کو مسئلہ معلوم کرنا ہوتا تو وہ ایک سن رسیدہ فقیہ سے دریافت کرتیں۔ ایسے موقع پر امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اپنی والدہ کو اونٹ پر سوار کرتے اور خود نکیل پکڑ کر پیدل چلتے۔ جب لوگ دیکھتے تو ادب و احترام کی وجہ سے راستے کے دونوں طرف کھڑے ہو کر سلام کرتے۔ امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ ان سے مسئلہ دریافت کرتیں۔ کئی مرتبہ ایسا ہوتا کہ معمر فقیہ کو مسئلہ کا صحیح حل معلوم نہ ہوتا تو وہ زیر لب امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھ لیتے۔ پھر اونچی آواز سے آپ کی والدہ کو بتا دیتے۔ امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی تواضع اور ان کا ادب کا یہ عالم تھا کہ ساری زندگی اپنی والدہ پر یہ ظاہر نہ ہونے دیا کہ جو مسائل آپ ان سے پوچھتی ہیں وہ میں ہی تو بتاتا ہوں۔ یہ سب اسلئے تھا کہ والدہ صاحبہ کی طبیعت جس طرح مطمئن ہوتی ہے ہونی چاہئے۔ اس ادب واحترام کے صدقے ہی امام اعظم بنے۔

4. حضرت مولانا شاہ فضل رحمٰن گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ صاحب کرامت بزرگ تھے۔ جب لڑکپن میں شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھنے آئے تو تھوڑے دن پڑھ کر جانے لگے۔ حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا کہ بھائی اتنی جلدی کیوں؟ مولانا نے عرض کیا کہ والدہ کی اجازت اتنی ہی تھی۔ والدہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کے ادب ہی نے مولانا کو صاحب کشف بزرگ بنادیا۔

## خلاصہء کلام:

اگرچہ والدین کا ادب واحترام عمر کے ہر حصے میں واجب ہے لیکن جب دونوں شباب کی بہاروں، رعنائیوں اور توانائیوں سے محروم ہوکر بڑھاپے کی زندگی گزار رہے ہوں تو اولاد کو چاہئے کہ ان کا زیادہ خیال رکھے۔ ایسا نہ ہو کہ اولاد کی ذراسی بے رخی والدین کے لئے دل کا روگ بن جائے۔ جب والدین اولاد کے رحم وکرم کے محتاج ہوں تو حالات کے ان بے رحم تھپیڑوں میں اولاد پر ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ کوئی ایسا قولی یا فعلی رویہ اختیار نہ کرے جس سے والدین کو ایذاء پہنچے۔ بلکہ اس وقت انسان اپنے بچپن کو یاد کرے کہ جب وہ اپنے والدین کی شفقت اور حسن سلوک کا اس سے زیادہ محتاج تھا۔ اپنے ننگے بدن کو ڈھانپ نہیں سکتا تھا' خود اپنی مرضی سے کروٹ نہیں بدل سکتا تھا' اپنی غذا کا بندوبست نہیں کرسکتا تھا، حتیٰ کہ اپنے بدن کے ساتھ لگی نجاست کو نہیں دھو سکتا تھا۔ اس بے بسی کے عالم میں باپ کی شفقت اور ماں کی مامتا نے شجر سایہ دار کی مانند اسے اپنی محبت کی گھنی چھاؤں سے نوازا۔ یہ ماں ہی تو تھی جو بچے کو پہلے کھلاتی تھی پھر خود کھاتی تھی۔ جو بچے کو پہلے پلاتی تھی بعد میں خود پیتی تھی۔ جو بچے کو پہلے سلاتی تھی بعد میں خود سوتی تھی۔ جو اپنے سر کی چادر کے ایک کونے سے بیٹے کے جوتوں کو صاف کرتی تھی۔ جو اپنے ہاتھوں سے بچے کے پاؤں میں جوتا پہناتی تھی۔ آج اس ماں کے احسانات کا بدلہ چکانے کا وقت آ پہنچا۔ پس اولاد کو چاہیئے کہ والدین کے ادب واحترام کا خیال رکھے۔ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

## اَلْجَنَّتُ تَحْتَ اَقْدَامِ الْاُمَّهَاتِ

(جنت ماؤں کے قدموں کے تلے ہے)

دوسری جگہ ارشاد فرمایا:

رِضَی الرَّبِّ فِی رِضَی الْوَالِدِ وَ سَخَطُ الرَّبِّ فِی سَخَطِ الْوَالِدِ

[رب کی رضا والد کی رضا میں ہے اور رب کی ناراضگی والد کی ناراضگی میں ہے] (مشکوٰۃ: ج ۲، ص ۴۱۹)

سچ تو یہ ہے کہ اولاد اپنے والدین کی جتنی خدمت کرے ان کے احسانات کا حق ادا نہیں کرسکتی۔ بلکہ اگر ساری کائنات کی نعمتوں کا ایک لقمہ بنا کر والدین کے منہ میں دے دے تو بھی والدہ کے سینے سے پیئے ہوئے دودھ کا بدلہ نہیں چکا سکتی۔

ایک بزرگ سے کسی نے پوچھا کہ باپ بیٹے کی محبت میں کتنا فرق ہے؟ فرمایا بیٹا بیمار ہو اور لاعلاج مرض میں گرفتار ہو جائے تو باپ اس کی درازی عمر کی رو رو کر دعائیں کرتا ہے اس کے بس میں ہو تو اپنی بقیہ زندگی کے ایام اپنے بیٹے کو دے کر خود موت کو قبول کر لے لیکن جب باپ بیمار ہو اور لاعلاج ہو جائے تو چند دن ہی میں بیٹا مایوس ہو کر دعا مانگتا ہے کہ یا اللہ! میرے بوڑھے باپ کو اپنے پاس بلا لے۔ کتنی عجیب بات ہے کہ وفا کے بدلے میں اتنی جفا۔

اللہ تعالیٰ ہمیں والدین کے ادب و احترام اور خدمت و اطاعت کی توفیق عطا فرمادے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



# باب نمبر 6

# طلباء کے لئے آداب

حدیث پاک میں آتا ہے اَلْعِلْمُ نُوْرٌ (علم ایک روشنی ہے) جب سینہ اس نور سے روشن ہو جاتا ہے تو انسان کو فضل وکمال کی زندگی نصیب ہوتی ہے۔ علم نہ ہو تو انسان اور حیوان میں فرق ختم ہو جاتا ہے۔ تاہم حصول علم کے بھی کچھ تقاضے ہیں۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ علم افضل ہے یا مال؟ فرمایا علم۔ پوچھا گیا اس کی دلیل کیا ہے؟ فرمایا، اَلْعِلْمُ مِیْرَاثُ الْاَنْبِیَاءِ علم انبیاء کی میراث ہے اور مال فرعون وقارون کی۔

- علم سے دوست بنتے ہیں جب کہ مال سے حاسد بنتے ہیں۔
- علم کے چوری ہونے کا خدشہ نہیں جبکہ مال کو امن نہیں۔
- علم پرانا ہو تو راسخ ہو جاتا ہے جب کہ مال پرانا ہو تو کم قیمت ہو جاتا ہے۔
- صاحب علم کی کرامت بڑھتی ہے، جبکہ صاحب مال کی خجالت بڑھتی ہے۔
- علم کو خرچ کیا جائے تو بڑھتا ہے جبکہ مال خرچ کیا جائے تو گھٹتا ہے۔
- روز محشر علم کا حساب نہ لیا جائے گا جبکہ مال کا حساب دینا پڑے گا۔
- علم سے دل روشن ہوتا ہے جبکہ مال سے دل سیاہ ہوتا ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

- علم انسان کی حفاظت کرتا ہے جبکہ مال کی حفاظت انسان کو کرنا پڑتی ہے۔
- اللہ تعالیٰ مال ہر ایک کو دیتا ہے۔ جب کہ علم اپنے محبوب بندوں کو دیتا ہے۔
- کثرت علم سے نبی کریم ﷺ نے مَا عَبَدْنَاکَ حَقَّ عِبَادِتِکَ کہا کثرت مال سے فرعون نے اَنَا رَبُّکُمُ الْاَعْلٰی کہا۔

یہ بات بھی اظہر من الشّمس ہے کہ مال سے دنیا کے چند بڑے فائدے تو حاصل کیے جا سکتے ہیں مگر ہر مشکل میں تو مال کام نہیں آتا۔ مثلاً

- مال سے ہم عینک تو خرید سکتے ہیں بینائی نہیں خرید سکتے۔
- مال سے ہم نرم بستر تو خرید سکتے میٹھی نیند نہیں خرید سکتے۔
- مال سے ہم کتابیں تو خرید سکتے ہیں علم نہیں خرید سکتے۔
- مال سے ہم خوشامد تو خرید سکتے ہیں کسی کی محبت نہیں خرید سکتے۔
- مال سے ہم زیورات تو خرید سکتے ہیں حسن نہیں خرید سکتے۔
- مال سے ہم گھر میں نوکر تو لا سکتے ہیں بیٹا نہیں لا سکتے۔
- مال سے خضاب تو خرید سکتے ہیں شباب نہیں خرید سکتے۔

پس انسان کو چاہئے کہ طالب مال بننے کے بجائے طالب علم بن کر دنیا اور آخرت میں سرخروئی حاصل کرے۔ حصول علم کے چند آداب درج ذیل ہیں۔

## 1. اخلاص نیت:

طالب علم کو چاہئے کہ علم کے حاصل کرنے میں کوئی فاسد نیت اور دنیوی غرض نہ ہو۔ حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے اگر نیک نیت ہو تو طالبعلم سے افضل کوئی نہیں ہوتا۔ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ ہر عمل کا بدلہ نیت پر موقوف

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اور ہر شخص کو وہی ملتا ہے جو اس کی نیت ہوتی ہے۔

بہت سے اعمال بظاہر شکل وصورت میں دنیاوی امور کے مشابہ ہوتے ہیں لیکن حسن نیت کی وجہ سے وہ اعمال آخرت کی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔ جبکہ بہت سے اعمال اپنی ظاہری شکل وصورت کے اعتبار سے اعمال آخرت کے مشابہ ہوتے ہیں لیکن نیت کی خرابی کی وجہ سے دنیاوی اعمال میں شمار ہوتے ہیں۔ جمع الفوائد میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جس نے علم اللہ کے علاوہ کسی غیر کے لئے سیکھا اس کو اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنالینا چاہئے۔

ابوداؤد شریف کی حدیث ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، علم اس لئے حاصل نہ کرو کہ علماء پر فخر کرو، جہلاء سے بحث کرو اور مجلس میں اونچی جگہ بیٹھو۔ جو کوئی ایسا کرتا ہے اس کے لئے دوزخ ہے۔ حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے ایک پیغمبر علیہ السلام کو وحی نازل فرمائی کہ ان لوگوں سے کہہ دو جو علم دین کو عمل کے لئے حاصل نہیں کرتے بلکہ عمل آخرت کے ذریعے دنیا کماتے ہیں گویا تم وہ ہو جو آدمیوں کے سامنے بھیڑ کی کھال اوڑھ کر جاتے ہو حالانکہ تمہارے سینوں میں بھیڑیوں کے دل چھپے ہوئے ہیں۔ تمہاری زبانیں شہد سے زیادہ میٹھی ہیں مگر دل زہر کی طرح کڑوے ہیں۔ تم مجھے دھوکا دیتے اور مجھ سے ٹھٹھا کرتے ہو۔ اچھا! میں تمہیں ایسے فتنے میں ڈالوں گا جس سے بڑے بڑے دانا اور سمجھدار ہکا بکا رہ جائیں گے۔

یزید بن حبیب رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا گیا کہ مخفی ہوس کیا ہے؟ فرمایا آدمی علم حاصل کرے اور دل میں خواہش ہو کہ لوگ اس کی درباری کریں۔ مولانا منظور احمد نعمانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ لوگ ذرا دینی شعور اور اخروی نقطہ نظر سے اپنی اولاد کو اللہ کے دین کا خادم بنانے کا عزم تو کر لیں اور پھر

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

دیکھیں کہ اللہ تعالیٰ کا معاملہ کیا ہوتا ہے۔ فَتَقَبَّلَهَا رَبُّهَا بِقَبُوْلٍ حَسَنٍ وَ اَنْبَتَهَا نَبَاتًا حَسَنًا والی کریمانہ شان کا تجربہ انشاء اللہ ہر شخص کو ہوگا۔

حضرت ابن عباس ؓ کا قول ہے کہ اگر اہل علم اپنے علم کی عزت کرتے اور اپنا عمل اس کے مطابق رکھتے تو اللہ اور اللہ کے فرشتے اور صالحین ان سے محبت کرتے۔ تمام مخلوق پر انکا رعب ہوتا لیکن انہوں نے اپنے علم کو دنیا کمانے کا ذریعہ بنالیا۔ اس لئے اللہ تعالیٰ بھی ان سے ناراض ہو گیا اور وہ مخلوق میں بھی بے وقعت ہو گئے۔

ایک وقت تھا جب لوگ علم حاصل کرنے کے لئے مال خرچ کرتے تھے آج مال حاصل کرنے کیلئے علم خرچ کرتے ہیں۔ چٹائی پر رات بسر کرنے والے لوگ جو عشاء کے وضو سے فجر کی نماز پڑھا کرتے تھے آج ان کی اولادیں نرم بستر پر شب باشی کی عادی ہو چکی ہیں۔ جو لوگ اتنا مطالعہ کرتے تھے کہ ان کے چراغ کے تیل کا خرچہ ان کے کھانے پینے کے خرچے سے زیادہ ہوتا تھا آج ان کے شاگرد اخبار بینی کے شوق میں آدھا آدھا دن بسر کر دیتے ہیں۔ خدا طلبی کی بجائے دنیا طلبی عام ہو چکی ہے۔ یہ سب فساد نیت کا ثمر ہے۔

نظام الملک نے جب مدرسہ نظامیہ کی بنیاد رکھی تو کثیر تعداد میں طلباء نے داخلہ لیا۔ چند سال تو بہت علمی ماحول رہا مگر آہستہ آہستہ طلباء کے دینی ذوق و شوق میں کمی آتی گئی۔ کسی نے نظام الملک سے شکایت کی کہ آپ طلباء کی سہولت کے لئے اتنی کثیر رقم خرچ کر رہے ہیں مگر خاطر خواہ نتیجہ برآمد نہیں ہو رہا۔ نظام الملک نے صحیح صورتحال معلوم کرنے کیلئے ایک دن بھیس بدلا اور عشاء کے بعد مدرسہ پہنچ گیا۔ دیکھا کہ طلباء تکرار کے لئے دو دو اور تین تین کی ٹولیوں میں بیٹھے ہوئے ہیں۔ نظام الملک ان میں ایک طالب علم کے پاس گیا اور سلام کرنے کے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

بعد پوچھا کہ آپ یہاں کیا کر رہے ہیں؟ طالبعلم نے کہا کہ ہم علم حاصل کرنے آئے ہیں۔ پوچھا، کس لئے علم حاصل کرنا چاہتے ہو؟ طالبعلم نے کہا، میرے والد بڑے مفتی ہیں میں علم حاصل کرنے کے بعد انکی جگہ سنبھالوں گا۔ نظام الملک نے دوسرے طالبعلم سے پوچھا کہ آپ کیوں علم حاصل کرنا چاہتے ہیں؟ اس نے کہا کہ میرے والد فلاں مسجد کے خطیب ہیں، میں علم حاصل کرنے کے بعد خطابت کا منصب سنبھالوں گا۔ نظام الملک مختلف طلباء کے پاس جا جا کر یہی سوال پوچھتا رہا۔ ہر طالب علم کا یہی جواب تھا کہ علم حاصل کرنے سے ہمیں فلاں عہدہ ملے گا، عزت ملے گی اور لوگوں میں عزت وقدر کی نگاہ سے دیکھے جائیں گے۔

نظام الملک یہ سب سن کر بہت آزردہ ہوا کہ افسوس یہ طالب علم نہیں طالب دنیا ہیں۔ ان کے لئے اتنی کثیر مقدار میں مال و دولت خرچ کرنے کا کیا فائدہ۔ بہتر ہے کہ مدرسے کو بند کر دیا جائے اور یہی مال کسی دوسرے کارخیر میں صرف کر دیا جائے۔ انہی خیالات کا تانا بانا بنتے ہوئے نظام الملک مدرسہ کے دروازے پر واپس پہنچا تو دیکھا کہ ایک طالبعلم چراغ جلائے الگ تھلگ اپنی کتاب کا مطالعہ کرنے میں مشغول ہے۔ نظام الملک نے سوچا چلو اس سے بھی یہی پوچھتے چلیں۔ چنانچہ اس نے طالب علم کے پاس جا کر سلام کیا۔ طالب علم نے زبان سے سلام کا جواب تو دیا مگر آنکھ اٹھا کر یہ بھی نہ دیکھا کہ یہ سلام کرنے والا کون ہے۔ نظام الملک بڑا حیران ہوا۔ پوچھا کہ میاں کیا بات ہے ہماری طرف توجہ ہی نہیں کرتے کوئی بات تو کرو۔ طالبعلم نے ٹکا سا جواب دیا کہ جناب! میں یہاں آپ سے باتیں کرنے نہیں آیا۔ نظام الملک نے پوچھا کہ آخر یہاں کس مقصد کے لئے آئے ہو۔ طالبعلم نے کہا کہ میں اللہ تعالی کو راضی کرنا چاہتا ہوں اور مجھے نہیں معلوم کہ میں کیسے کروں۔ یہ علم ان کتابوں میں موجود ہے۔ میں یہ علم حاصل

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کرنے کیلئے یہاں آیا ہوں۔ اب آپ کی مہربانی آپ خواہ مخواہ سوالات پوچھ کر میرا وقت ضائع نہ کریں۔ نظام الملک یہ جواب سن کر اتنا خوش ہوا کہ اس نے ارادہ کرلیا کہ جب تک اس جیسا ایک بھی طالبعلم موجود ہے میں مدرسے کے اخراجات میں کمی نہیں کروں گا۔ یہی لڑکا بڑا ہوا تو امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ بنا۔

## 2۔ طالب علم کو چاہئے کہ اپنے نفس کو بری صفات اور ناپسندیدہ عادات سے پاک کرے:

احیاء العلوم میں امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ جس طرح نماز جو کہ ظاہری اعضاء کی عبادت ہے بغیر طہارت کے درست نہیں ہوتی اسی طرح علم جو باطنی عبادت ہے بغیر باطنی طہارت کے حاصل نہیں ہوتا۔

سلف صالحین سے منقول ہے کہ جو شخص زمانہ طالب علمی میں گناہوں سے احتیاط نہیں کرتا اللہ تعالی اس کو تین چیزوں میں سے ایک چیز میں ضرور مبتلا کر دیتے ہیں۔ یا تو وہ عین جوانی میں مرجاتا ہے یا پھر وہ باوجود فضل وکمال کے ایسی ایسی جگہوں پر مارا مارا پھرتا ہے جہاں اس کا علم ضائع ہو جاتا ہے اور علم کی اشاعت نہیں کر پاتا یا کسی بادشاہ اور رئیس کی کاسہ لیسی اور خدمت کی ذلتیں برداشت کرتا ہے۔ جس طرح چراغ جلائے بغیر روشنی نہیں ہوتی اسی طرح علم بھی عمل کے بغیر فائدہ نہیں دیتا۔ حضرت شقیق بلخی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ طالب علم کو تین باتوں پر عمل کئے بغیر فائدہ نہیں ہوتا خواہ اسی صندوق کتابوں کے پڑھ لے۔

1. دنیا سے محبت نہ رکھے کیونکہ یہ مسلمان کا گھر نہیں
2. شیطان سے دوستی نہ کرے کیونکہ وہ مسلمان کا رفیق نہیں ہے
3. کسی کو تکلیف نہ دے کیونکہ یہ مسلمان کا پیشہ نہیں ہے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

میمون بن مہران رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ علم کا پڑھنا اور اس کا بڑھنا بے فائدہ ہے جب تک کہ اطاعت وخوف بھی ساتھ ساتھ نہ بڑھے۔

علم چنداں کہ بیشتر خوانی
چوں عمل در تو نیست نادانی
نہ محقق بود نہ دانش مند
چارپائے برد کتابے چند

عبدالرحمٰن بن قاسم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ میں امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بیس سال تک رہا۔ ان میں سے اٹھارہ سال ادب واخلاق کی تعلیم میں خرچ ہوئے اور دو سال علم کی تحصیل میں۔ حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ علم حاصل کرتے ہوئے روتے رہا کرو کیونکہ تم فقط علم حاصل نہیں کر رہے بلکہ اپنے اوپر حجت الٰہی کو اچھی طرح قائم کر رہے ہو۔

حضرت مولانا مظفر حسین صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ کے حالات میں ہے کہ طالبعلمی کے زمانے میں بازار سے صرف روٹی خریدتے اور سالن اس وجہ سے نہ لیتے تھے کہ دکانوں میں جو سالن پکتا تھا اس میں آمچور کا ڈالنا لازم تھا اور آموں کے باغات کی بیع کا جو رواج تھا وہ شرعاً ناجائز تھا اس لئے سالن کے بغیر ہی روٹی کھالیتے تھے۔

حضرت مولانا احمد علی رحمۃ اللہ علیہ محدث سہارنپوری مدرسہ کے کسی کام کی وجہ سے کلکتہ گئے۔ احتیاط کا یہ عالم کہ وہاں کسی عزیز سے ملنے کے لئے گئے تو رکشے کے پیسے اپنے پاس سے دیئے۔ حالانکہ ان سے ملنے میں مدرسہ کا بھی فائدہ تھا۔

حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ مدرسہ کی کوئی چیز اپنے اوپر

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

استعمال نہیں کرتے تھے۔ حتی کہ مدرسہ کے فرش پر بھی مدرسہ کے کام کے علاوہ نہیں بیٹھتے تھے۔ بعض حضرات کے تقویٰ کا یہ عالم تھا کہ دارالعلوم کے سالانہ جلسہ کے موقع پر ناظم مطبخ بنتے مگر اپنا کھانا گھر سے منگا کر کھاتے۔

ایک طالبعلم نے نماز عشاء کے تھوڑی دیر بعد ایک چراغ بجھا کر دوسرا چراغ جلایا اور مطالعہ کے لئے بیٹھ گیا۔ اتفاق سے ایک صاحب وہاں موجود تھے۔ انہوں نے وجہ دریافت کی تو طالبعلم نے کہا کہ یہ مسجد کا چراغ ہے جتنی دیر اس کے جلنے کی اجازت ہے اتنی دیر اس کو جلاتا ہوں بعد میں اپنا تیل جلا کر مطالعہ کرتا ہوں۔ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ فرماتے تھے کہ طالبعلم اگر طالب علمی کے زمانے میں صاحب نسبت نہ ہوا تو کچھ نہ ہوا۔ طالب علم کو چاہیے کہ اتباع سنت کا بہت التزام کرے۔ دو طالبعلموں نے تحصیل علم کے لئے سفر کیا۔ جب دو سال بعد واپس آئے تو ایک فقیہہ کامل تھا اور دوسرا علم وکمال سے خالی تھا۔ شہر کے علماء نے غور کیا تو معلوم ہوا کہ جو فقیہہ کامل بنا وہ اتباع سنت کا زیادہ اہتمام کرتا تھا۔

طالبعلم کو چاہیے کہ کھانے پینے میں احتیاط برتے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے یَآ اَیُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبَاتِ وَ اعْمَلُوْا صَالِحًا (مؤمنون: ۵۱) مفسرین نے نکتہ لکھا ہے کہ اکل طیب کو اسی لئے مقدم کیا کہ عمل صالح کرنے میں اسے بڑا دخل ہے۔ نبی کریم ﷺ نے دعا فرمائی اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ رِزْقًا طَيِّبًا وَ عِلْمًا نَافِعًا وَ عَمَلًا مُتَقَبَّلًا ۔ معلوم یہ ہوا کہ اکل حلال کے بغیر علم نافع اور عمل صالح کا حصول نہیں ہوتا۔ آجکل بعض طلباء تو دوسروں کی چیزیں بلا اجازت مال غنیمت سمجھ کر کھاتے ہیں۔ مدرسہ کی چیزوں کو تو اپنی میراث سمجھتے ہیں۔ اگر تقوی اور پرہیزگاری کی زندگی گزاریں تو دنیا کی نعمتیں خود بخود ان کے قدموں میں آئیں۔

ایک طالبعلم کا قصہ کتابوں میں لکھا ہے کہ وہ دہلی کے ایک مدرسہ میں پڑھتا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

تھا مگر کسی مسجد میں رات کے وقت قیام کرتا تھا۔ قریبی محلہ میں ایک لڑکی اپنے رشتہ داروں کے یہاں کسی کام کی غرض سے جا رہی تھی کہ اچانک فرقہ وارانہ فساد ہو گیا۔ لوگوں کا ہجوم اور کشت وخون کو دیکھ کر وہ لڑکی گھبرائی اور مسجد میں داخل ہو کر پناہ حاصل کی۔ عشاء کے بعد کا وقت تھا طالبعلم اس کو دیکھ کر گھبرایا اور اس سے معذرت کی کہ آپ کا یہاں ٹھہرنا مناسب نہیں۔ لوگ دیکھیں گے تو میری ذلت ہوگی۔ مجھے مسجد سے بھی نکال دیں گے میری تعلیم کا بھی نقصان ہوگا۔ لڑکی نے کہا کہ باہر جو ہنگامہ ہو رہا ہے وہ آپ سے مخفی نہیں۔ باہر نکلنے میں میری جان کا بھی خطرہ ہے اور عزت وناموس کا بھی خطرہ ہے۔ مسجد اللہ کا گھر ہے مجھے یہاں امان دملی تو کہاں ملے گی۔ طالبعلم لاجواب ہو کر کہنے لگا کہ چلو ایک کونے میں بیٹھ جاؤ۔ کمرہ چونکہ چھوٹا تھا لہذا طالبعلم دوسرے کونے میں بیٹھ کر مطالعہ میں مشغول ہو گیا۔ مطالعہ کے دوران بار بار اپنی انگلی چراغ کی بتی پر رکھ دیتا۔ ساری رات اسی طرح گزاری۔ لڑکی دوسرے کونے میں بیٹھی یہ سب ماجرا دیکھتی رہی۔ جب صبح قریب ہوئی تو طالبعلم نے کہا فسادی اپنے اپنے گھر چلے گئے اس وقت راستہ صاف ہے آپ چلئے میں آپ کو گھر پہنچا دوں۔ لڑکی نے کہا کہ میں اس وقت تک نہ جاؤں گی جب تک آپ مجھے اس کا راز نہ بتا دیں گے کہ آپ بار بار انگلی چراغ کی بتی میں کیوں رکھ دیتے تھے۔ طالبعلم نے کہا کہ آپ کو اس سے کیا غرض۔ لڑکی نے جب اصرار کیا تو طالبعلم نے بتایا کہ شیطان بار بار میرے دل میں وسوسے ڈال رہا تھا اور مجھے گناہ کی ترغیب دے رہا تھا۔ جب نفس کی خواہش بھڑکتی میں اپنی انگلی چراغ کی لو سے جلاتا اور اپنے نفس کو مخاطب کرتا کہ اے نفس تو دنیا کی آگ کی تکلیف برداشت نہیں کر سکتا بھلا جہنم کی آگ کی تکلیف کیسے برداشت کرے گا۔ لڑکی یہ سن کر حیران ہوئی اور گھر چلی گئی۔ گھر جا کر اس نے والدین کو

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

سارا قصہ من وعن سنایا۔ لڑکی کا والد بہت مالدار اور دیندار تھا۔ لڑکی بھی مہ پارہ اور مہ جبین تھی۔ بڑے بڑے مالدار لڑکوں کے رشتے آرہے تھے۔ مگر لڑکی نے والدین سے کہا کہ اگر آپ اس طالبعلم سے میرا نکاح کر دیں تو میں ساری زندگی اسکی خدمت کرنا اپنی سعادت سمجھوں گی۔ چنانچہ طالبعلم سے اسکا نکاح ہو گیا اور وہ اس گھر کا مالک بن گیا۔ سچ ہے جو حرام سے بچتا ہے اللہ تعالیٰ وہ نعمت حلال طریقے سے عطا فرما دیتے ہیں۔ طالبعلم کو چاہئے کہ اپنی نگاہوں کی حفاظت کرے تا کہ عبادت میں خشوع کی توفیق نصیب ہو اور علم کی حلاوت سے حصہ ملے۔

## 3. طالب علم کو چاہئے کہ اساتذہ کا ادب واحترام اپنے اوپر لازم سمجھے

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ بوڑھے مسلمان، عالم دین، حافظ قرآن، عادل بادشاہ اور استاد کی عزت کرنا تعظیم خداوندی میں داخل ہے۔ ابن وہب کہا کرتے تھے کہ مجھے جو کچھ ملا امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے ادب کی وجہ سے ملا۔ طالبعلم کو چاہئے کہ استاد کی بات توجہ سے سنے۔ کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو ادب سے پوچھ لے۔ استاد کے سامنے زیادہ بولنا بے ادبی میں داخل ہے۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ ادب کی وجہ سے اپنے استاد کا نام نہیں لیتے تھے بلکہ ان کا ذکر ان کی کنیت کے ساتھ کرتے تھے۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ آپ کے دل میں کوئی خواہش ہے؟ فرمایا، میرا جی چاہتا ہے کہ میرے استاد علی بن مدینی رحمۃ اللہ علیہ حیات ہوتے اور میں جا کر ان کی صحبت اختیار کرتا۔ امام ربیع رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ مجھے اپنے استاد امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے کبھی پانی پینے کی جرات نہ ہوئی۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں ادب کی وجہ سے کتاب کا ورق آہستہ الٹتا تھا کہ میرے استاد کو اس کی آواز نہ سنائی دے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

طالبعلم کو چاہیے کہ اگر استاد اسے کوئی نکتہ بتائے اور وہ اسے پہلے سے معلوم تھا تب بھی یہ ظاہر نہ کرے کہ مجھے پہلے سے معلوم تھا۔ استاد کو کسی حال میں بھی برا نہ کہے ورنہ تلامذہ اسے بھی برا کہا کریں گے۔

استاد کا یہ بھی حق ہے کہ طالبعلم اپنی تعلیم سے فراغت کے بعد بھی ملاقات کرتا رہے۔ ''شرح الطریقتہ المحمدیہ'' میں لکھا ہے کہ جس وقت امام حلوانی رحمۃ اللہ علیہ بخارا سے دوسری جگہ تشریف لے گئے تو امام زرنوجی رحمۃ اللہ علیہ کے علاوہ اس علاقہ کے تمام شاگرد سفر کر کے ان کی زیارت کو گئے۔ مدت کے بعد امام زرنوجیؒ سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے غیر حاضری پر افسوس ظاہر کرتے ہوئے معذرت پیش کی کہ ماں کی خدمت کی وجہ سے نہیں آ سکا۔ اس وقت امام حلوانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آپ کو عمر تو لمبی نصیب ہو گی مگر درس نصیب نہیں ہو گا۔

چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

شاہ عبدالرحمٰن محدث پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ اپنے زمانہ طالبعلمی میں پانی پت سے سہارنپور پہنچے۔ رخصت ہوتے وقت سب اساتذہ سے اچھی طرح ملے مگر ایک استاد جن سے ابتدائی کتابیں پڑھی تھیں ان سے نہ مل سکے۔ جب سہارنپور پہنچ کر کتابیں شروع کیں تو سبق یاد کرنے میں مشکل پیش آئی۔ کئی دن اسی پریشانی میں گزر گئے۔ ایک دن خیال آیا تو انہوں نے فوراً اپنے استاد کو معذرت نامہ لکھ بھیجا۔ استاد نے جواب میں لکھا کہ جب آپ دوسرے سب اساتذہ سے مل کر گئے اور مجھے نہ ملے تو میرے دل میں یہ خیال آیا کہ شاید آپ مجھے چھوٹا استاد سمجھتے ہوئے نظر انداز کر گئے ہوں۔ اب آپ کے معذرت نامے سے مجھے شرح صدر حاصل ہوا۔ میں آپ کے لئے دعا گو ہوں۔ جیسے ہی یہ خط آپ کو ملا آپ کو ذہنی سکون نصیب ہوا اس کے بعد آپ کو سبق یاد کرنے میں کوئی مشکل پیش

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نہ آئی۔

طالبعلم کو چاہئے کہ استاد کی شان میں کوئی گستاخی ہو جائے تو انتہائی عاجزی سے فوراً معافی مانگ لے۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ ایک مرتبہ کسی وجہ سے ٹیک لگا کر بیٹھے ہوئے تھے۔ گفتگو کے دوران ان کے استاد ابراہیم بن طہمان کا ذکر آیا۔ ان کا نام سنتے ہی امام احمد رحمۃ اللہ علیہ فوراً سیدھے ہو کر بیٹھ گئے اور فرمایا یہ نازیبا بات ہوگی کہ بڑوں کا نام لیا جائے اور ہم ٹیک لگا کر بیٹھے رہیں۔

طالبعلم کے لئے یہ بھی ضروری ہے استاد کے متعلقین سے بھی محبت کرے۔ ان سے ادب واحترام سے پیش آئے۔ علامہ شعرانی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ طالبعلم کے عمل میں کوتاہی کی نشانی یہی کافی ہے کہ وہ استاد کا ادب نہ کرے۔ جب استاد کا انتقال ہو جائے تو اس کے وظیفہ یا قیامگاہ کے حصول کی کوشش کرے۔ استاد کی اولاد سے ان امور میں مقابلہ کرے اور اپنے آپ کو ان سے زیادہ مستحق سمجھے۔

اِنَّ الْمُعَلِّمَ وَ الطَّبِیْبَ کِلَا هُمَا
لَا یَنْصِحَانِ اِذَا هُمَا لَمْ یُکْرَمَا
فَاصْبِرْ لِدَائِکَ اِنْ جَفَوْتَ طَبِیْبًا
وَاقْنَعْ بِجَهْلِکَ اِنْ جَفَوْتَ مُعَلِّمًا

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے محمد بن حسن سے کتاب الزکوۃ پڑھنا شروع کی تو استاد نے فرمایا کہ تمہارے لئے علم حدیث کا پڑھنا مناسب ہے کیونکہ میں تمہارے اندر اس کی مناسبت پاتا ہوں۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے مشورہ قبول کر لیا اور پھر دنیا نے دیکھا کہ وہ علم حدیث میں امیر المومنین بنے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

تعلیم المتعلم میں لکھا ہے کہ جو طلباء اساتذہ کو بدلتے رہتے ہیں کبھی کسی کے پاس کبھی کسی کے پاس چلے گئے اس سے علم کی برکت ختم ہو جاتی ہے۔

حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمۃ اللہ علیہ نے علم حدیث کی سند حضرت حاجی محمد افضل صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل کی تھی۔ مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ تحصیل علم سے فراغت کے بعد حاجی صاحب نے اپنی کلاہ جو پندرہ برس تک آپ کے عمامہ کے نیچے رہ چکی تھی مجھے عنائیت فرمائی۔ میں نے رات گرم پانی میں وہ ٹوپی بھگو دی۔ صبح تک وہ پانی جو املتاس کے شربت سے زیادہ سیاہ ہو گیا تھا۔ میں اس کو پی گیا۔ اس پانی کی برکت سے میرا دل ایسا روشن ہو گیا کہ کوئی کتاب مشکل نہ رہی۔

اساتذہ کی ٹوپیاں اچھالنے والے اور مدرسہ کی اینٹ سے اینٹ بجا دینے کی سکیمیں بنانے والے طلبہ ذرا ان باتوں پر غور فرمائیں۔

حضرت مولانا خیر محمد جالندھری رحمۃ اللہ علیہ ایک مرتبہ درس حدیث دے رہے تھے کہ ایک مقام کو حل کرنے میں مشکل پیش آئی۔ کافی دیر غور و خوض کرنے کے بعد بھی کوئی نکتہ یاد نہ آیا۔ طلباء انتظار میں تھے کہ حضرت نے فرمایا کہ عزیز طلباء! مجھے اس مقام کو حل کرنے میں دقت پیش آ رہی ہے، آپ تھوڑی دیر انتظار کریں، میں فلاں استاد (جو حضرت کے شاگرد رہ چکے تھے) سے پوچھ کر آتا ہوں۔ طلباء حیران تھے کہ اتنے جلیل القدر استاد کی بے نفسی کا یہ عالم......!!! حالانکہ چاہتے تو اس بات کو اگلے دن پر بھی موخر کر سکتے تھے۔ مگر خلوص اور للّٰہیت بھی عجیب نعمت ہے۔ جب حضرت! کمرے سے نکل کر دوسرے استاد کے دروازے پر پہنچے تو وہ دیکھتے ہی باہر آ گئے اور پوچھا کہ حضرت آپ کیسے تشریف لائے؟ فرمایا، مولانا! مجھے ایک مقام پر بات سمجھ میں نہیں آ رہی تھی میں نے سوچا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کہ آپ سے پوچھ لوں۔ وہ بھی آپ ہی کے صحبت یافتہ تھے۔ انہوں نے کتاب ہاتھ میں لے کر بات یوں شروع کی' حضرت! جب میں نے یہ کتاب آپ سے پڑھی تھی تو اس وقت آپ نے اس سوال کا جواب یوں دیا تھا۔ یہ الفاظ کہہ کر مشکل مقام کا حل تفصیل سے بیان کر دیا۔

طالبعلم اپنے استاد کے ادب کے بغیر نہ علم حاصل کر سکے گا نہ ہی اس سے نفع اٹھا سکے گا۔ جو شخص منزل مقصود پر پہنچا وہ ادب ہی کی وجہ سے پہنچا اور جو گرا وہ بے ادبی کی وجہ سے گرا۔ مثل مشہور ہے۔

اَلْاَدَبُ خَیْرٌ مِنَ الطَّاعَۃِ (ادب عبادت سے بہتر ہے)

اے مخاطب! کیا تو نے نہیں دیکھا کہ انسان گناہ کرنے کی وجہ سے کافر نہیں ہوتا بلکہ گناہ کو ہلکا سمجھنے کی وجہ سے اور بے ادبی کی وجہ سے کافر ہوتا ہے۔ شیخ امام سعد الدین شیرازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جو شخص چاہے کہ اس کا بیٹا عالم ہو جائے تو اسے چاہئے کہ مسکین علماء کی نگہبانی کرے، ان کی تعظیم کرے اور انہیں کھلائے پلائے۔ اگر اس کا بیٹا عالم نہ ہوا تو پوتا ضرور عالم ہو جائے گا۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ بعض اوقات اپنے استاد حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کی سواری پکڑ لیتے تھے یہ سب ادب کی وجہ سے تھا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ استاد کی تعظیم کے متعلق فرماتے تھے۔

اَنَا عَبْدُ مَنْ عَلَّمَنِی حَرْفًا وَّاحِدًا اِنْ شَاءَ بَاعَ وَاِنْ شَاءَ اَعْتَقَ وَاِنْ شَاءَ اِسْتَرَقَّ۔ (تعلیم المتعلم)

[میں اس شخص کا غلام ہوں جس نے مجھے ایک حرف پڑھایا۔ اگر وہ چاہے تو مجھے بیچ دے اگر چاہے تو آزاد کر دے اور اگر چاہے غلام بنا لے]

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کسی شاعر نے حقوق استاد کے بارے میں عجیب اشعار لکھے ہیں

رَاَیْتُ اَحَقَّ الْحَقِّ حَقَّ الْمُعَلِّمِ
وَ اُوْجِبُهٗ حِفْظًا عَلٰی کُلِّ مُسْلِمِ
لَقَدْ حَقَّ اَنْ یُّهْدٰی اِلَیْهِ کَرَامَةً
لِتَعْلِیْمِ حَرْفٍ وَّاحِدٍ اَلْفُ دِرْهَمِ

[میں نے تمام حقوق سے زیادہ استاد کا حق دیکھا ہے۔ میں استاد کے حق کی حفاظت کرنا تمام مسلمانوں پر زیادہ ضروری سمجھتا ہوں۔ بے شک حق یہ ہے کہ استاد کے ایک حرف کی تعلیم کے بدلے میں ادب کی بناء پر ہزار درہم ہدیہ پیش کیا جائے تو بھی کم ہے]

**(4) طالبعلم کو چاہیئے کہ اپنے استاد کی خدمت کو اپنے لئے فلاح دارین کا ذریعہ سمجھے۔**

حضرت حماد بن سلمہ رحمۃ اللہ علیہ کی ہمشیرہ عاتکہ فرماتی ہیں کہ حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ ہمارے گھر کی روئی دھنتے تھے۔ اور ہمارا دودھ...... ترکاری خرید کر لاتے تھے۔ اور اس طرح کے بہت سے کام کیا کرتے تھے۔ حضرت حماد رحمۃ اللہ علیہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے استاد تھے۔ اس وقت کیا کوئی سمجھ سکتا تھا کہ حماد بن سلمہ کے گھر کا یہ خدمتگار شاگرد تمام عالم کا مخدوم بنے گا۔

خلیفہ ہارون الرشید نے اپنے بیٹے کو حضرت اصمعی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں تربیت کے لئے بھیجا۔ ایک دن جب ملنے کے لئے گئے تو دیکھا کہ شہزادہ پانی ڈال رہا ہے اور حضرت اصمعی رحمۃ اللہ علیہ وضو کرتے ہوئے اپنے پاؤں دھو رہے ہیں۔ ہارون الرشید نے اصمعی رحمۃ اللہ علیہ سے کہا کہ میں نے تو بیٹے کو

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

تربیت کے لئے بھیجا تھا اگر آپ اس کو ادب سکھاتے تو کتنا اچھا ہوتا۔ حضرت اصمعی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ یہ پانی ڈال تو رہا ہے۔ ہارون رشید نے کہا کہ حضرت آپ اسے حکم فرماتے کہ یہ ایک ہاتھ سے پانی ڈالتا اور دوسرے ہاتھ سے آپ کے پاؤں دھوتا۔

شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے حالات میں ہے کہ ایک مرتبہ ان کے استاد حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کے یہاں مہمان زیادہ آگئے۔ بیت الخلاء ایک ہی تھا۔ مہمانوں کا کئی دن قیام رہا۔ حضرت مدنی" روزانہ رات کو آکر بیت الخلاء صاف کر جاتے اور صبح کے وقت مہمانوں کو بیت الخلاء بالکل صاف ملتا۔

حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ اپنے شیخ محمود الحسن رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ مالٹا کی جیل میں تھے کہ سردیوں کا موسم شروع ہوگیا۔ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ جب رات کو تہجد کے لئے اٹھتے تو پانی بہت زیادہ ٹھنڈا ہوتا۔ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ طریقہ سوچا کہ رات کو سوتے وقت برتن میں پانی بھر لیتے اور پھر سجدے کی حالت میں سو جاتے۔ جبکہ برتن کو اپنے پیٹ اور بازوؤں کے درمیان رکھ لیتے۔ پانی چونکہ ہر طرف سے ڈھانپ لیتے لہٰذا جب تہجد کا وقت ہوتا تو وہ پانی نیم گرم حالت میں ہوتا۔ یہ پانی وضو کے لئے اپنے استاد کو پیش کرتے۔ کافی عرصہ اسی طرح گزر گیا۔ ایک دن تھکاوٹ ایسی تھی کہ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ پر نیند غالب آگئی۔ جب تہجد کے لئے اٹھے تو ٹھنڈے پانی سے وضو کروانا پڑا۔ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ کیا پانی وہیں سے لائے ہو جہاں سے پہلے لاتے تھے۔ حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے عرض کیا کہ آج مجھ سے غفلت ہوئی، رات کو بھر کر نہیں رکھ سکا۔ تب حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کو یہ راز معلوم ہوا کہ شاگرد

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اپنے استاد کو گرم پانی مہیا کرنے کی خاطر ساری رات سجدے کی حالت میں گزار دیا کرتا تھا۔

قاضی امام فخر الدین ارسابندیؒ شہر "مرو" کے امام الائمہ تھے۔ بادشاہ ان کی بہت تعظیم کیا کرتا تھا۔ قاضی صاحب فرماتے تھے کہ میں اپنے استاد قاضی امام ابو یزید دبوسیؒ کی بہت خدمت کرتا تھا۔ میں نے تیس برس ان کا کھانا پکایا اور اس میں سے کچھ بھی نہ کھایا۔ استاد کی اس خدمت کی وجہ سے مجھے یہ رتبہ ملا کہ بادشاہ میرے ساتھ ادب و تعظیم سے پیش آتا ہے۔

## 5. طالبعلم کے لئے ضروری ہے کہ دینی کتابوں کا ادب واحترام کرے

طالبعلم کو چاہئے کہ کسی کتاب کو بغیر طہارت کے نہ چھوئے۔ شمس الائمہ حلوانی فرماتے ہیں کہ ہمیں جو علم حاصل ہوا اس میں ادب و احترام کا بڑا عمل دخل ہے۔ میرا یہ حال تھا کہ کبھی کسی کتاب کو بلا وضو نہیں چھوتا تھا۔ امام سرخسیؒ باوجود ریاحی امراض میں مبتلا ہونے کے بغیر وضو کے ہاتھ میں کتاب نہ اٹھاتے تھے۔ ایک مرتبہ مطالعہ کے دوران سترہ بار وضو کرنا پڑا۔

کسی کتاب کی طرف پاؤں نہ پھیلائے۔ تفسیر کے نیچے حدیث کی کتاب اور حدیث کے نیچے فقہ کتاب اور اس کے نیچے دوسرے فنون کی کتابیں رکھے۔ کتاب اٹھانی ہو تو ادب سے اٹھائے۔ کسی کو دینی ہو تو پھینک کر نہ دے۔ ایک مرتبہ حضرت مفتی کفایت اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے درس کے دوران طلباء سے سوال پوچھا بتاؤ حضرت کشمیری رحمۃ اللہ علیہ اتنے مایہ ناز عالم کیسے بنے؟ طلباء نے اپنے اپنے ذوق کے مطابق جواب دیا۔ جس طالبعلم کو تفسیر سے شغف تھا اس نے کہا کہ حضرت کشمیری رحمۃ اللہ علیہ بڑے مفسر تھے۔ جس طالبعلم کو حدیث سے شغف تھا اس نے کہا کہ حضرت کشمیری رحمۃ اللہ علیہ بڑے بلند پایہ محدث تھے۔ جس طالبعلم

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کو اشعار سے لگاؤ تھا اس نے کہا کہ حضرت کشمیری رحمۃ اللہ علیہ بڑے بلند پایہ شاعر تھے۔ حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ خاموش رہے۔ طلباء نے پوچھا کہ حضرت! آپ ہی اس سوال کا جواب بتا دیں۔ حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ایک مرتبہ حضرت کشمیری رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا گیا کہ آپ حضرت کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کیسے بنے؟ آپ نے جواب دیا کہ میں کتابوں کے ادب کی وجہ سے حضرت کشمیری رحمۃ اللہ علیہ بنا۔ طلباء نے کہا کہ حضرت کتابوں کا ادب تو اور لوگ بھی کرتے ہیں۔ فرمایا جتنا ادب میں کرتا ہوں اتنا ادب شاید نہ کرتے ہوں۔ میں نے بغیر وضو کبھی کسی دینی کتاب کا مطالعہ نہیں کیا۔ مطالعہ کے دوران کتاب کو اپنے تابع کرنیکی بجائے اپنے آپ کو کتاب کے تابع کیا۔ مثلاً اگر بخاری شریف کا مطالعہ کر رہا ہوں اور حاشیہ کی عبارت پڑھنی ہو تو میں کتاب کو اپنی جگہ پڑے رہنے دیتا ہوں اور خود اپنی جگہ بدل کر چاروں طرف سے حاشیہ پڑھ لیتا ہوں۔ میں نے چارپائی پر بیٹھے ہوئے بھی کبھی کسی دینی کتاب کو پائنتی کی طرف نہیں رکھا ہمیشہ سرہانے کی طرف رکھا ہے۔ کبھی تاریخ کی کتابوں کو فنون کی کتابوں پر نہیں رکھا، کبھی فنون کی کتابوں کو فقہ کی کتابوں پر نہیں رکھا، کبھی فقہ کی کتابوں کو حدیث کی کتابوں پر نہیں رکھا، اور کبھی حدیث کی کتابوں کو تفسیر کی کتابوں پر نہیں رکھا۔ بلکہ ترجمہ و تفسیر قرآن کو قرآن مجید کے اوپر نہیں رکھا۔ کتابوں کے ادب نے مجھے انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ بنا دیا۔

کبھی کسی کتاب کے اوپر مستعمل چیز نہ رکھے۔ شیخ الاسلام برہان الدین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک صاحب کتاب کے اوپر دوات رکھنے کے عادی تھے تو ہمارے شیخ نے فرمایا کہ تم اپنے علم سے کچھ فائدہ نہیں اٹھا سکتے ہو۔

کتاب کے آداب میں سے یہ بھی ہے کہ اس پر بے کار اور لایعنی باتیں نہ لکھے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اکثر مدارس کے طلباء کی عادت ہوگئی ہے کہ اسپر خوب لکھتے ہیں جس سے علم کی برکت سے محروم ہوتے ہیں۔

ایک طالبعلم سفر کے دوران اپنے سامان کی گٹھڑی اس طرح باندھے ہوئے تھا کہ اس نے لنگی میں پہلے کتابوں کو رکھا پھر اوپر اپنے کپڑوں کو رکھ کر گٹھڑی باندھ لی۔ حضرت مولانا ادریس کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ نے دیکھا تو تنبیہ فرمائی کہ یہ ادب کے خلاف ہے۔

ایک عالم نے دو طالبعلموں کو دو حال میں پایا۔ ایک تکیہ کا سہارا لئے مطالعہ کر رہا تھا اور دوسرا دوزانو مستعد بیٹھا کتاب کا مطالعہ کر رہا تھا اور کچھ کاغذ پر لکھتا جا رہا تھا۔ استاد نے یہ ماجرا دیکھ کر اول کی نسبت فرمایا اِنَّہٗ لَا یَبْلُغَ دَرَجَۃَ الْفَضْلَ (یہ فضیلت کے درجے کو نہیں پہنچے گا)۔ دوسرے کے متعلق فرمایا سَیَحْصُلُ الْفَضْلَ وَیَکُوْنُ لَہٗ شَاْنٌ فِی الْعِلْمِ (یہ عنقریب فضل حاصل کرے گا اور اس کے علم میں بڑی شان ہوگی)۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ امام حلوانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہم نے اس علم کو تعظیم کے ذریعے حاصل کیا حتی کہ سادہ کاغذ بھی بغیر وضو کے ہاتھ میں نہیں لیا کرتے تھے۔

## 0. طالبعلم کو چاہئے کہ اپنے رفقاء اور ساتھیوں کے حقوق کا خیال رکھے

اس کو کسی قسم کی تکلیف نہ دے۔ ان کی دل آزاری کا سبب نہ بنے۔ اگر اس کا ساتھی غلط عبارت پڑھے تو اس پر ہر گز نہ ہنسے۔ ممکن ہے ساتھی نے غلط فہمی اور ناواقفیت کی وجہ سے غلط پڑھا ہو۔ ہنسنے سے اسے سبکی محسوس ہوگی اور خود اس کے اندر عجب اور تکبر پیدا ہوگا۔ اگر کسی ساتھی کو کتاب سمجھنے میں دقت پیش آئے تو تکرار کے دوران اسے سمجھا دے۔ یاد رکھے کہ تکبر کے ساتھ علم کا حاصل کرنا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

جوئے شیر لانے کے مترادف ہے۔

اَلْعِلْمُ حَرْبٌ لِلْفَتَی الْمُتَعَالِیْ . کَالسَّیْلِ حَرْبٌ لِلْمَکَانِ الْعَالِیْ

[جس طرح ایک بلند مکان کو سیلاب پاش پاش کر دیتا ہے اسی طرح تکبر عالم کے علم کو ختم کر دیتا ہے]

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ نماز میں امام بنے اور سلام پھیر کر کہنے لگے صاحبو! اپنے لئے کوئی دوسرا امام تجویز کر لو کیونکہ اس وقت میرے دل میں خطرہ گزرا کہ جماعت میں میرے برابر کوئی دوسرا نہ تھا اس لئے امام تجویز کیا گیا۔

طالبعلم کو چاہئے کہ اپنے اندر مکارم اخلاق پیدا کرے جن کی تعلیم کے لئے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث ہوئے۔ وہ درج ذیل ہیں۔

1. سچ بولنا۔
2. سچائی کا معاملہ کرنا
3. سائل کو عطا کرنا۔
4. احسان کا بدلہ دینا۔
5. صلہ رحمی کرنا۔
6. امانت کی حفاظت کرنا۔
7. روزی کا حق ادا کرنا۔
8. ساتھی کا حق ادا کرنا۔
9. مہمان کا حق ادا کرنا۔
10. ان سب کی جڑ اور اصل حیا ہے۔

طالبعلم کو چاہئے کہ اپنے کمرہ میں رہنے والے ساتھیوں سے جھگڑا فساد نہ کرے۔ ان سے کوئی غلطی ہو تو اس پر حتی الوسع صبر کرے۔ غریب ساتھی کی حتی المقدور مدد کرے۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک مرتبہ دوران سفر دو مسواکیں بنائیں۔ ٹیڑھی مسواک اپنے پاس رکھ لی اور سیدھی اور خوبصورت مسواک اپنے رفیق سفر کو عطا کی۔ انہوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! یہ اچھی اور خوبصورت مسواک آپ اپنے پاس رکھ لیں۔ فرمایا، میرا بھی یہی دل چاہتا ہے کہ اچھی مسواک

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

میرے ساتھی کے پاس ہو۔

خواجہ ابوالحسن نوری رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے دو ساتھیوں کو حکومت وقت نے قید کرلیا اور ان کے قتل کا فیصلہ کردیا۔ جب تینوں حضرات کو جلاد کے سامنے پیش کیا گیا تو ابوالحسن نوری رحمۃ اللہ علیہ آگے بڑھے اور جلاد کے قریب ہو گئے۔ حاکم نے پوچھا کہ آپ نے جلد بازی کیوں کی؟ فرمایا، میرے دل میں یہ خیال آیا کہ یہ جلاد جتنی دیر میں مجھے قتل کرے گا اتنے لمحے میرے ساتھیوں کو اور زندہ رہنے کا موقع مل جائے گا۔ حاکم یہ سن کر حیران ہوا اور اس نے تینوں کو رہا کردیا۔

**7۔ طالبعلم کو چاہئے کہ حصول علم کے لئے خوب محنت کرے۔ سستی کاہلی کو قریب نہ آنے دے اور اپنے اوقات کو ضائع نہ کرے۔**

عربی کا مقولہ ہے

مَنْ طَلَبَ شَیْئًا وَ جَدَّ وَجَدَ

[جس نے کسی چیز کو طلب کیا اور محنت کی تو اسے پالیا]

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے

اَلْجِدُّ فِیْ کُلِّ اَمْرٍ شَاسِعٍ . وَالْجِدُّ یَفْتَحُ کُلَّ بَابٍ مُّغْلَقٍ

[انسان کوشش کے بعد ہر مشکل کام کو سرانجام دے لیتا ہے۔ جس طرح ہر بند دروازہ کوشش کے بعد کھلتا ہے]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے۔

اَلعِلْمُ لَا یُعْطِیْکَ بَعْضَهٗ حَتّٰی تُعْطِیَهٗ کُلَّکَ

[علم تمہیں کچھ حصہ نہ دے گا جب تک تم پورے طور پر اپنے آپ کو اس کے حوالے نہ کردو گے]

تحصیل علم کے لئے چند باتوں کا جاننا ضروری ہے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

## ۸- مطالعہ:

حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ سے فرمایا کہ تم اتنے ذہین تو نہ تھے مگر تمہاری کوشش و مداومت نے تمہیں آگے بڑھا دیا۔

بستان المحدثین میں لکھا ہے کہ امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ اپنے ماموں امام مزنی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس پڑھا کرتے تھے۔ بعض اوقات سبق یاد کرنے میں بہت مشکل پیش آتی۔ ایک مرتبہ ماموں نے عار دلائی کہ تم کتنے کند ذہن ہو، بات کیوں نہیں سمجھتے؟ امام طحاوی کو یہ سن کر بہت قلق ہوا چنانچہ آپ نے فقہ میں اس قدر محنت کی کہ لوگوں نے آپ کو امام طحاوی کے نام سے یاد کرنا شروع کر دیا۔

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ ایک رات امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے یہاں مہمان ہوئے تو دیکھا کہ آپ ساری رات مطالعہ میں منہمک رہے۔ کبھی بیٹھ کر مطالعہ کرتے پھر تھوڑی دیر لیٹ کر غور وخوض کرتے رہتے۔ پھر بیٹھ کر مطالعہ کرتے پھر لیٹ کر سوچ و بچار میں مشغول ہو جاتے۔ جب صبح ہوئی تو آپ نے فجر کی نماز پڑھی جس سے معلوم ہوا کہ ساری رات باوضو رہے اور جاگتے رہے۔ بعض لوگوں نے امام محمد رحمۃ اللہ علیہ سے کم سونے کی وجہ پوچھی تو فرمایا۔

كَيْفَ اَنَامُ وَقَدْ نَامَتْ عُيُوْنُ الْمُسْلِمِيْنَ تَوَكُّلًا عَلَيْنَا يَقُوْلُوْنَ اِذَا وَقَعَ لَنَا اَمْرٌ رَفَعْنَاهُ اِلَيْهِ فَيَكْشِفُهُ لَنَا فَاِذَا نِمْتُ فَفِيْهِ نَضِيْعُ الدِّيْنِ

[ میں کیسے سو جاؤں۔ سب لوگ اس لئے اطمینان سے سو رہے ہیں کہ جب کوئی مسئلہ پیش آئے گا تو ہم ان (امام محمد) کے پاس جا کر معلوم کر لیں گے۔ اگر میں بھی سو گیا تو اس میں دین کا نقصان ہوگا ]

حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے ایک وعظ میں ہے کہ دہلی کے ایک

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

غریب طالبعلم نے دکاندار سے کہا میں رات کو آپ کی دکان کا پہرہ دونگا آپ مجھے اتنا تیل دے دیا کریں کہ رات بھر مطالعہ کرسکوں۔ دکاندار بہت خوش ہوا کہ اتنی کم اجرت پر پہریدار مل گیا۔ جب کہ طالبعلم نے سجدہ شکر ادا کیا کہ میرے مطالعے کے لئے اللہ تعالیٰ نے اتنی آسانی پیدا کردی۔ ایک رات یہ طالبعلم مطالعہ میں مشغول تھا کہ بادشاہ کی سواری اپنے باجے گاجے سمیت ادھر سے گزری۔ لوگوں کا جم غفیر جشن دیکھنے کے لئے اکٹھا ہوگیا۔ ایک صاحب نے طالبعلم سے پوچھا ''کیا بادشاہ کی سواری چلی گئی''۔ اس نے جواب دیا کہ مجھے معلوم نہیں البتہ ایک شور ضرور ہوا تھا۔

ایک مرتبہ مظاہر العلوم کے ناظم کے ہاں بیٹا پیدا ہوا۔ انہوں نے ایک شاگرد سے کہا کہ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمۃ اللہ علیہ کو اطلاع کردو کہ اگر تکلیف نہ ہو تو تشریف لاکر دعا کردیں اور بچے کے کان میں اذان دے دیں۔ طالبعلم نے کہا حضرت رات کے دو بج رہے ہیں۔ اس وقت شیخ الحدیث رحمۃ اللہ علیہ آرام فرما رہے ہوں گے۔ ناظم صاحب نے فرمایا جاکر دیکھو تو سہی۔ جب طالبعلم گیا تو دیکھا کہ شیخ الحدیث رحمۃ اللہ علیہ مطالعہ میں مصروف تھے۔ حضرت قاری عبدالرحمٰن محدث پانی پتی کے حالات میں ہے کہ ابتدائی کتابیں اپنے والد سے پڑھیں۔ ایک دن اچھی طرح مطالعہ نہ کرسکے تو والد صاحب نے سبق نہ پڑھایا۔ آپ کو اتنا صدمہ ہوا کہ کھانا نہ کھایا اور اسکے بعد مطالعہ میں کبھی ناغہ نہ ہوا۔

بِقَدْرِ الْكَدِّ تُكْتَسَبُ الْمَعَالِيْ ۔ وَمَنْ طَلَبَ الْعُلٰى سَهِرَ اللَّيَالِيْ

وَمَنْ رَامَ الْعُلٰى مِنْ غَيْرِ كَدٍّ ۔ اَضَاعَ الْعُمْرَ فِيْ طَلَبِ الْمُحَالِ

[تم اپنی کوشش کے مطابق ہی بلند مقام تک پہنچ سکو گے۔ جو بلندیوں کا طلبگار ہو اسے راتوں کو جاگنا چاہئے۔ اگر کوئی یہ سمجھتا ہے کہ بغیر مشقت

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کے بلندی مل جائیگی تو وہ ایک محال بات کی طلب میں زندگی بسر کر رہا ہے]

حکیم جالینوس سے کسی نے پوچھا کہ تم اپنے ساتھیوں سے علم وحکمت میں ممتاز کیسے ہوگئے؟ جواب دیا کہ میں نے کتاب بینی کے لئے چراغ پر اس سے زیادہ خرچ کیا جتنا لوگ شراب پر خرچ کرتے ہیں۔ امام زہری رحمۃ اللہ علیہ جب مطالعہ کے لئے بیٹھتے تو ان کے ارد گرد کتابوں کا ڈھیر لگا ہوتا۔ انہماک اس قدر ہوتا کہ انہیں دنیا و مافیہا کی خبر نہ ہوتی۔ بیوی کو یہ بات کب گوارا تھی۔ ایک روز ناراض ہو کر کہنے لگی۔ وَاللّٰهِ هٰؤُلَاءِ الْكُتُبِ اَشَدُّ عَلَیَّ مِنْ ثَلٰثِ ضَرَائِرَ (اللہ کی قسم یہ کتابیں میرے لئے تین سوکنوں سے زیادہ بھاری ہیں)

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے جلیل القدر شاگرد امام مزنی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے استاد کی ایک کتاب کا پچاس برس مطالعہ کیا اور خود ہی ناقل ہیں کہ ہر مرتبہ کے مطالعہ میں مجھے نئے نئے فوائد حاصل ہوئے۔ ابو العباس ثعلب نے بغداد میں اسحاق موصلی کے کتب خانہ میں ایک ہزار جزو فن لغت کے دیکھے جو سب کے سب اسحاق کے سماع میں آچکے تھے۔

امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کو افسوس ہوتا تھا کہ کھانے کا وقت علمی مشاغل سے خالی جاتا ہے۔ چنانچہ فرماتے تھے۔

وَاللّٰهِ اِنِّیْ اَتَاَسَّفُ فِی الْفَوَاتِ عَنِ الْاِشْتِغَالِ بِالْعِلْمِ فِیْ وَقْتِ الْاَكْلِ فَاِنَّ الْوَقْتَ وَالزَّمَانَ عَزِيْزٌ۔

[اللہ کی قسم مجھے کھانے کے وقت علمی مشاغل کے چھوٹ جانے پر افسوس ہوتا ہے کیونکہ وقت بہت ہی عزیز چیز ہے]

آج کل کے طلباء کے اپنے کھانے پینے کی چیزیں پکانے سے ہی فرصت نہیں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ملتی۔ رہی سہی کسر گپ شپ سے پوری ہو جاتی ہے اسی لئے کہتے ہیں کہ مطالعہ کے لئے وقت ہی نہیں ملتا۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنے زمانہ طالبعلمی کا حال یوں بیان فرماتے ہیں:

''دریں اثناء مطالعہ کے وقت از نیم شب درمی مطالعہ گزشت والد قدس سرہ مرافرمودی زدابابا چہ می کنی''

(جب مجھے مطالعہ کرتے آدھی رات سے زیادہ وقت گزر جاتا تو والد صاحب فرماتے بھلا کب تک جاگو گے)

حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کے حالات زندگی میں لکھا ہے کے مطالعہ میں ایسا انہماک ہوتا تھا کہ پاس رکھا ہوا کھانا کوئی اٹھا کر لے جاتا تو آپ کو خبر نہ ہوتی۔ شاہ اسعد اللہ رحمۃ اللہ علیہ حب ناظم اعلی مظاہر العلوم سہارنپور فرمایا کرتے تھے کہ فراغت کے بعد بھی میرے مطالعہ کا اوسط ایک ہزار صفحات یومیہ ہوتا تھا۔ حضرت مولانا اعزاز علی رحمۃ اللہ علیہ کو کتب بینی کا اتنا شوق تھا کہ جب بیمار ہوتے تو بھی سرہانے کتابوں کا انبار لگا رہتا۔ فرمایا کرتے کہ میری بیماری کا علاج کتب بینی ہے۔ علامہ صدیق احمد کشمیری رحمۃ اللہ علیہ زمانہ طالبعلمی میں صرف روٹی مطبخ سے لیتے سالن نہ لیتے تھے۔ روٹی جیب میں ڈال لیتے جب موقع ہوتا کھا لیتے۔ یہ صرف اس لئے تھا کہ سالن کے ساتھ روٹی کھانے میں وقت صرف ہوتا تھا۔

مولانا منہاج الدین حضرت شاہ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کے استاد تھے۔ زمانہ طالبعلمی میں لاہور سے دہلی گئے تو دکانداروں کے چھوٹے موٹے کام کر کے ان سے آٹا اور گھی لے لیا کرتے تھے۔ رات کو آٹے کا چراغ بنا کر اس میں گھی ڈالتے اور اس کی روشنی میں رات بھر مطالعہ میں مشغول رہتے۔ دن میں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اس کی ٹکیاں پکا کر کھا لیتے اور اسی پر قناعت کرتے۔ تعلیم سے فراغت کے بعد اتنی شہرت پائی کہ سلطان بہلول لودھی کے عہد حکومت میں دہلی کے مفتی مقرر ہوئے۔

انسان کو بناتا ہے اکمل مطالعہ
ہے چشم دل کے واسطے کاجل مطالعہ
دنیا کے ہر ہنر سے ہے افضل مطالعہ
کرتا ہے آدمی کو مکمل مطالعہ
یہ تجربہ ہے خوب سمجھتے ہیں وہ سبق
جو دیکھتے ہیں غور سے اول مطالعہ
اسعد مطالعہ میں گذاروں تمام عمر
ہے علم و فضل کے لئے مشعل مطالعہ

## 8- سبق کی پابندی:

طالبعلم کو چاہئے کہ سبق کا کبھی ناغہ نہ کرے اس سے بے برکتی ہوتی ہے۔ بسا اوقات اس ناقدری کی وجہ سے انسان علم سے محروم ہو جاتا ہے۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ برسوں امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے درس میں حاضر رہے۔ امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ نماز فجر کے بعد درس شروع کر دیا کرتے تھے۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں بجز بیماری کے عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے دن بھی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے جدا نہ ہوتا تھا۔ مجلس علم کی شرکت مجھے اتنی محبوب تھی۔ مناقب امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ میں لکھا ہے:

مَاتَ ابْنٌ لِیْ فَلَمْ اَحْضُرْ جَنَازَةً وَلَا دَفْنًا وَتَرَكْتُهٗ عَلٰى جِيْرَانِيْ وَ اَقْرِبَائِيْ مَخَافَةً اَنْ يَّفُوْتَنِيْ مِنْ اَبِيْ حَنِيْفَةَ شَيْءٌ وَلَا تَذْهَبُ حَسْرَتُهٗ اَبَدًا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

[میرے بیٹے کا انتقال ہو گیا لیکن میں نہ جا سکا اور نہ جنازہ وتجہیز و تکفین میں شامل ہو سکا۔ یہ کام اپنے رشتہ داروں اور پڑوسیوں کے سپرد کر دیا۔ یہ کام اس اندیشہ سے کیا کہ کہیں امام صاحب کے درس کا کوئی حصہ چھوٹ نہ جائے۔ کہ جس کی حسرت کبھی ختم نہ ہو]

علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ میں سبق میں شریک ہونے کے لئے اس قدر دوڑا کرتا تھا کہ دوڑنے کی وجہ سے میرا سانس پھول جاتا تھا۔

ایک مرتبہ مدینہ میں شور ہوا کہ ہاتھی آ گیا۔ اس آواز کو سنتے ہی طلباء درس چھوڑ کر بھاگ گئے۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے دیکھا کہ ان کا ایک شاگرد یحییٰ اطمینان سے بیٹھا سبق پڑھ رہا ہے۔ پوچھا اے یحییٰ! آپ ہاتھی دیکھنے نہیں گئے۔ عرض کیا' حضرت! میں نے علم حاصل کرنے کیلئے اپنا وطن چھوڑا تھا ہاتھی دیکھنے کے لئے نہیں۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے خوش ہو کر اسے عاقل اہل اندلس کا لقب دیا۔ یہی طالبعلم بعد میں ناقل موطا امام مالک بنے۔ آج ایسا وقت آ گیا ہے طلباء ریچھ اور بندر دیکھنے کے لئے سبق قضا کر دیتے ہیں۔

حضرت مولانا عبد القادر رائپوری رحمۃ اللہ علیہ اپنے حالات زندگی کے متعلق فرمایا کرتے تھے کہ زمانہ طالبعلمی میں جب دیوبند حاضر ہوا تو ناظم صاحب نے بتایا کہ قصبہ کے لوگ جتنے طلباء کی روٹی کا انتظام کر سکتے ہیں اتنے طلباء کو داخلہ دے دیا گیا ہے۔ ہم آپ کو داخلہ نہیں دے سکتے چونکہ ہمارے ہاں مطبخ کا انتظام نہیں ہے' طلباء کی روٹی کا انتظام مختلف گھروں سے ہوتا ہے۔ آپ نے عرض کیا کہ اگر میں اپنی روٹی کا ذمہ خود قبول کر لوں تو کیا سبق میں حاضری کی اجازت مل سکتی ہے۔ ناظم صاحب نے داخلہ دے دیا۔ جب آپ روزانہ اسباق سے فارغ ہوتے تو رات ہو چکی ہوتی اور اکثر طلباء سو جاتے۔ آپ اس وقت

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



مدرسے سے باہر جاتے اور پھلوں کی دکان کے ساتھ پڑے ہوئے چھلکے اٹھا لیتے پھر انہیں دھو کر کھا لیتے۔ سارا سال پھلوں کے چھلکے کھا کر گزارا کیا مگر اسباق قضا نہ ہونے دیئے۔ آپ کی قناعت کا یہ عالم تھا ایک دفعہ راستے میں جاتے ہوئے دیکھا کہ ایک آدمی اپنا کمبل کوڑے کرکٹ میں پھینکنا چاہتا ہے۔ آپ نے پوچھا کہ اسے کیوں پھینک رہے ہو۔ اس نے کہا کہ یہ پرانا ہو گیا ہے۔ آپ نے کہا کیا یہ کمبل میں لے سکتا ہوں۔ اس نے کہا مجھے کوئی اعتراض نہیں ہے۔ آپ وہ کمبل اٹھا کر لائے اسے دھویا۔ سردیوں میں آدھا نیچے بچھا لیتے آدھا اوپر اوڑھ لیتے۔ جب گرمیاں آتیں تو سارا تہہ کر کے نیچے بچھا لیتے۔ اسی حال میں پندرہ سال گزار دیئے۔

## 8- تکرار اور مذاکرہ:

سلف صالحین کا قول ہے کہ:

لِكُلِّ شَيْءٍ بَابٌ وَ بَابُ الْعِلْمِ تَكْرَارٌ

(ہر چیز کا دروازہ ہوتا ہے اور علم کا دروازہ تکرار ہے)

اور ایک اور قول یہ بھی ہے

اَلْعِلْمُ يَزِيْدُ بِالتَّكْرَارِ (یعنی علم تکرار کرنے سے زیادہ ہوتا ہے)

حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ فرماتے تھے کہ حدیث کا مذاکرہ کرو کیونکہ مذاکرہ سے علم جوش مارتا ہے۔ حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ مجھے حدیثیں سنایا کرتے تھے۔

عون بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ایک دن ہم ام الدرداء رضی اللہ عنہا کی خدمت میں پہنچے اور دیر تک علمی باتیں دریافت کرتے رہے۔ پھر عرض کیا کہ شاید آپ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اکتا گئی ہوں گی۔ فرمانے لگیں کیا کہتے ہو؟ ہر کام میں میری نیت عبادت کی ہوتی ہے۔ علمی مذاکرہ سے زیادہ مجھے کسی کام میں لذت نہیں ملتی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں "علم میں گفتگو کرتے رہا کروتا کہ تمہارے رتبے ظاہر ہوں"

(جامع البیان)

تعلیم المتعلم میں لکھا ہے کہ طالبعلم کو چاہئے کہ گذشتہ سبق کا تکرار پانچ مرتبہ کرے، اس سے پہلے کا چار مرتبہ، اس سے پہلے کا تین مرتبہ، اس سے پہلے کا دو مرتبہ اور چھٹے روز کا ایک مرتبہ روزانہ تکرار کرے۔ یہ علم محفوظ رکھنے کا بہترین طریقہ ہے۔ یہ بھی ضروری ہے کہ جب تک گذشتہ سبق کو تکرار کر کے یاد نہ کرے اس وقت تک دوسرا سبق ہرگز نہ پڑھے۔

طالبعلم کو سبق کے تکرار میں کوئی حجاب اور عار نہیں ہونا چاہئے۔ عطا خراسانی کے حالات میں لکھا ہے۔

اِذَا لَمْ یَجِدْ اَحَدٌ اَتَی الْمِسْکِیْنَ فَحَدَّثَهُمْ

(جب کوئی نہ ملتا تو غرباء ومسکین کے پاس جا کر ان کو دین کی باتیں سناتے)

میر سید شریف جرجانی کا مشہور قصہ ہے کہ علامہ قطب الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں اس وقت پہنچے جب وہ سن رسیدہ ہو چکے تھے۔ انہوں نے آپ کو اپنے شاگرد عزیز ملا مبارک شاہ کے پاس بھیج دیا۔ عام طور پر لوگ ان کو مبارک شاہ منطقی کہا کرتے تھے۔ انہوں نے میر صاحب کو اپنے حلقہ درس میں صرف سماع کی اجازت دی۔ پوچھنے اور قرأت کرنے کی اجازت نہ دی۔ ایک دن مبارک شاہ رات یہ دیکھنے چپ چاپ نکلے کہ طلباء کیا کر رہے ہیں۔ جس حجرے میں میر صاحب رہتے تھے۔ وہاں سے آواز آ رہی تھی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کہ کتاب کے مصنف نے تو یہ مسئلہ اس طرح لکھا ہے۔ استاد نے یوں بیان کیا ہے اور میں اس مسئلہ کی تقریر یوں کرتا ہوں۔ مبارک شاہ کان لگا کر کافی دیر سنتے رہے اور محظوظ ہوتے رہے۔

تکرار کرنے والے طلباء اپنے علم میں اتنے پختہ ہو جاتے ہیں کہ گزشتہ سال کی کتابیں طلباء کو پڑھا سکتے ہیں۔ مولانا عبدالحی رحمۃ اللہ علیہ فرنگی محلی اپنے بارے میں لکھتے ہیں۔

وَكُلَّمَا فَرَغْتُ مِنْ تَحْصِيلِ كِتَابٍ شَرَعْتُ فِيْ تَدْرِيْسِهٖ

(جس کتاب کے پڑھنے سے فارغ ہو جاتا اس کو پڑھانا شروع کر دیتا)

بعض حضرات کے زمانہ طالبعلمی کے حالات میں لکھا ہے کہ جب انہیں کوئی طالبعلم تکرار کے لئے نہ ملتا تو دیوار کے سامنے بیٹھ جاتے اور دیوار کو مخاطب کر کے سبق کا تکرار کر لیتے۔ پھر فرض کر لیتے کہ مخاطب نے بات نہیں سمجھی تو انداز بدل کر بات سمجھاتے۔ اس طرح کئی مرتبہ تکرار کرنے سے سبق ازبر ہو جاتا۔

**8. طالبعلم کو علم کا حریص ہونا چاہئے۔ اگر وطن میں مواقع میسر نہ ہوں تو سفر کرنے سے گھبرانا نہیں چاہئے۔**

؎ عزت اسے ملے جو گھر سے نکل گیا
وہ پھول سر چڑھا جو چمن سے نکل گیا

حضرت ابوسعید خذری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ''مومن کو علم سے سیری حاصل نہیں ہوتی یہاں تک کہ جنت میں پہنچ جائے''

حضرت عیسٰی علیہ السلام سے پوچھا گیا کہ علم کب تک حاصل کرنا چاہئے فرمایا' جب تک زندگی ہے۔ سعید بن مسیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں ایک حدیث کے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

لئے کئی دن اور کئی رات کا سفر کیا کرتا تھا۔ شعبی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ
''اگر کوئی شخص ملک شام کے آخر سے چل کر یمن کے آخر تک محض اس لئے سفر کرے کہ علم کی ایک بات سن لے تو میرے نزدیک اس کا سفر ضائع نہیں ہوا''

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے منقول ہے:
"جو کوئی طلب علم کے سفر کو جہاد نہیں سمجھتا اس کی عقل میں نقص ہے"

ابن ابی غسان کا مقولہ ہے
"آدمی اس وقت تک عالم ہے جب تک طالب علم ہے جب طالبعلمی کو خیر باد کہہ دے تو جاہل ہے"

ابواسامہ حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق لکھتے ہیں
مَارَاَیْتُ رَجُلًا اَطْلُبُ الْعِلْمِ فِی الْاٰفَاقِ مِنْ اِبْنِ الْمُبَارِکِ
[میں نے عبداللہ بن مبارک سے زیادہ ملک در ملک گھوم کر طلب علم کرنے والا نہیں دیکھا]

امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ جب پہلی مرتبہ طلب علم کے لئے نکلے تو سات سال تک سفر ہی میں رہے۔ بحرین سے مصر پھر رملہ وہاں سے طرطوس کا سفر پیدل کیا۔ اس وقت ان کی عمر بیس سال کی تھی۔ ابن المقری فرماتے ہیں کہ میں نے صرف ایک نسخہ کی خاطر ستر منزل کا سفر کیا۔ ان بزرگوں کے دل میں شوق علم کی ایسی بے تابی تھی جو انکو کسی شہر یا ملک میں قرار نہیں لینے دیتی تھی۔ ایک سمندر سے دوسرے سمندر اور ایک براعظم سے دوسرے براعظم کا سفر تحصیل علم کے لئے کرتے تھے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

**9. طالبعلم کو علم حاصل کرنے میں جو دشواریاں پیش آئیں انہیں بخوشی برداشت کرے:**

ایک حدیث پاک میں ہے کہ طالبعلم اگر تحصیل علم کی حالت میں مرتا ہے تو شہید مرتا ہے۔ اصحاب صفہ کا حال اس راستے کی تکالیف برداشت کرنے کی عمدہ مثال ہے۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ علم حاصل نہیں ہوتا جب تک اس راستے میں فقر و فاقہ کی لذت نہ چکھی جائے۔ پھر اپنے استاد ربیعہ رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق فرمایا کہ مدینہ منورہ کے کوڑے کرکٹ سے چیزیں اٹھا کر انہیں صاف کر کے کھا لیتے تھے۔ مگر حصول علم میں اپنے آپ کو مشغول رکھتے تھے۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ جب مکہ مکرمہ میں سفیان بن عینیہ رحمۃ اللہ علیہ کے پاس پڑھتے تھے تو ایک دن خلاف معمول سبق میں دیر سے پہنچے۔ ساتھیوں کے پوچھنے پر بتایا کہ کپڑے چوری ہو گئے لہذا پریشانی ہوئی۔ ایک ساتھی نے اشرفی پیش کی کہ چاہیں تو قرض لے لیں چاہیں تو ہدیہ قبول فرمالیں۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے انکار کر دیا۔ ساتھی نے کہا اچھا میرے لئے کچھ کتابت کر دیں۔ تب انہوں نے ایک مخطوطہ لکھا اور اشرفی کو عوض کے طور پر قبول کیا۔ علی بن جہم لوگوں کو یہ مخطوطہ دکھاتے اور پھر یہ واقعہ بیان کرتے تھے۔

حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ اپنے زمانہ طالبعلمی میں رات کو جہاں بازار کی لالٹین جلتی تھی وہاں جا کر بیٹھ جاتے اور مطالعہ کرتے۔ بعض اوقات سردی سے ہڈیاں کپکپا اٹھتیں۔ رات کو مسجد کی چھت میں لپیٹ کر سو جاتے۔

ابن المقری، ابوالشیخ اور طبرانی رحمۃ اللہ علیہم تینوں ایک زمانے میں مدینہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

طیبہ میں طالبعلم تھے۔ ایک بار اتنے فاقے آئے کہ روزے پر روزہ رکھا حتی کہ بھوک نے مضطرب کر دیا۔ تو حضور کے روضے پر حاضر ہو کر عرض کیا۔ یَا رسول اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم! الجوع (اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! بھوک نے ہمیں ستا رکھا ہے)۔ اس کے بعد طبرانی تو وہیں بیٹھ گئے اور ابوالشیخ اور ابن المقری قیام گاہ پر لوٹ گئے۔ وہ صدا خالی کب جاتی۔ تھوڑی دیر کے بعد مکان کے دروازے پر دستک ہوئی تو دیکھا کہ ایک آدمی اپنے خدام سمیت بہت سارا ساز و سامان لے کر کھڑا ہے۔ پوچھا کیسے آئے ہو کہنے لگا' میں علوی النسب ہوں مجھے خواب میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حکم دیا ہے کہ یہ سامان تمہارے پاس پہنچا دوں۔

امام ابوعلی بلخی رحمۃ اللہ علیہ جب عسقلان میں تھے تو خرچ سے اس قدر تنگ ہو گئے کہ کئی کئی فاقوں کی نوبت آئی اور ضعف کی بناء پر لکھنا مشکل ہو گیا۔ جب بھوک سے بہت زیادہ پریشان ہوئے تو نان بائی کی دکان پر اس غرض سے جا بیٹھے کہ روٹی کی خوشبو سونگھ کر دل کو فرحت نصیب ہو اور طبیعت بہل جائے۔

میر مبارک محدث بلگرامی ایک مرتبہ شدت بھوک سے نڈھال ہو کر گر پڑے بہت استفسار کے بعد فرمایا کہ تین دن سے بھوکا تھا۔ ان کا شاگرد میر طفیل کھانا لے کر آیا تو میر مبارک نے انکار کر دیا کہ میرے نفس میں امید قائم ہو گئی تھی لہٰذا اشراف نفس کی وجہ سے کھانا جائز نہیں۔ میر طفیل نے کھانا اٹھا لیا اور چلے گئے۔ تھوڑی دیر بعد دوبارہ حاضر خدمت ہو کر کہا کہ حضرت! اب تو آپ کو امید نہ رہی ہوگی۔ آپ نے بخوشی کھانا تناول فرمایا اور شاگرد کی حسن تدبیر پر بہت خوش ہوئے۔

اس قسم کے ہزاروں واقعات کتب میں منقول ہیں جن بندگان خدا نے اپنے زمانہ طالبعلمی میں صعوبتیں اور مشقتیں برداشت کیں انہی سے اللہ تعالٰی نے دین کا کام لیا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

**10. طالبعلم کو چاہئے کہ زمانہ طالبعلمی میں کسی شیخ کامل سے اپنا اصلاحی تعلق قائم کرے:**

نبی اکرم ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ (انشرح:۷،۸)

(جب آپ اپنے منصب سے فارغ ہوں تو محنت کریں اور اپنے رب کی طرف رغبت کریں)

علماء چونکہ ورثۃ الانبیاء ہیں لہٰذا انہیں بھی ذکر، فکر، مراقبہ اور محاسبہ کا اہتمام کرنا چاہئے۔

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے حالات زندگی میں لکھا ہے

''مجھے سب سے افضل مشغلہ تعلیم وتدریس کا معلوم ہوتا تھا۔ لیکن ٹٹولنے سے معلوم ہوا کہ میری تمام تر توجہ ان علوم پر ہے جو دنیا میں فائدہ پہنچانے والے زیادہ ہیں۔ میں نے اپنی نیت کو ٹٹولا تو اس میں طلب جاہ وحصول شہرت کو پایا۔ پس مجھے اپنی ہلاکت کا یقین ہو گیا۔ میں نے یوں محسوس کیا کہ غار کے کنارے کھڑا ہوں اگر اصلاح احوال کی کوشش نہ کی تو بڑا خطرہ ہے''

پس یہ خیال آنے کے بعد آپ گیارہ سال تک تزکیہ نفس اور تصفیہ قلب کی محنت میں مشغول رہے حتی کہ باطن تمام آلائشوں سے پاک ہو گیا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

# باب نمبر 7

# آداب المعلمین

1 استاد کو چاہئے کہ علم سکھانے میں اجرت کا خواہاں نہ ہو۔
محض اللہ تعالیٰ کی رضا جوئی کے لئے یہ کام کرے اور بزبان حال یوں کہے۔
یٰقَوْمِ لَا اَسْئَلُکُمْ عَلَیْهِ اَجْرًا. اِنْ اَجْرِیَ اِلَّا عَلَی اللّٰهِ.
[اے میری قوم! میں آپ سے اس پر بدلہ نہیں چاہتا، میرا بدلہ تو اللہ کے ذمے ہے]
لوگوں کی جیب پر نظر رکھنے کی بجائے اللہ تعالیٰ کی ذات اور اس کے خزانوں پر نظر رکھے۔ یاد رکھیں کہ اللہ تعالیٰ علماء کو وہیں سے رزق دیتا ہے جہاں سے انبیاء کو رزق دیا کرتا تھا۔
محض دنیاوی راحت اور آرام کی خاطر اور تنخواہ کی زیادتی یا کمی کی وجہ سے ایک درسگاہ کو چھوڑ کر دوسری درسگاہ میں نہ جانا چاہئے۔ اس کو معمولی نہ سمجھیں کہ یہ تو علم کو دنیا طلبی کا ذریعہ بنانا ہے۔ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے۔
مَنْ تَعَلَّمَ عِلْمًا مِمَّا يُبْتَغٰى بِهٖ وَجْهُ اللّٰهِ لَا يَتَعَلَّمُهٗ اِلَّا لِيُطْلَبَ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

عَرَضًا مِنَ الدُّنیَا لَمْ یَجِدْ عَرَفَ الْجَنَّۃِ (ابوداؤد وابن ماجہ)

[ جس نے ایسا علم سیکھا جس سے اللہ تعالیٰ کی رضا مندی حاصل کی جاسکتی ہے لیکن اس کا مقصد دنیا ہے تو ایسے شخص کو جنت کی ہوا بھی نہ لگے گی ]

یحییٰ بن معاذ رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ علم وحکمت سے جب دنیا طلب کی جائے تو ان کی رونق چلی جاتی ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ جس عالم کو دنیا سے محبت رکھنے والا دیکھو اس کو دین میں متہم سمجھو اس لئے کہ جس کو جس سے محبت ہوتی ہے اس میں گھسا کرتا ہے۔

بِئْسَ الْمَطَاعِمُ حِیْنَ الذُّلِّ تَکْسِبُھَا ۔ اَلْقِدْرُ مُنْتَصَبٌ وَالْقَدْرُ مَخْفُوْضٌ

[ وہ کھانے کس قدر برے ہیں جن کو تو ذلت کے ساتھ حاصل کر رہا ہے کہ ہانڈی تو چولھے پر چڑھی ہے اور عزت خاک میں مل رہی ہے ]

خطیب رحمۃ اللہ علیہ نے کفایہ میں نقل کیا ہے کہ مشہور حافظ حدیث حماد بن سلمہ کا ایک شاگرد کافی امیر تھا۔ اس نے ایک مرتبہ آپ کو کافی چیزیں بطور ہدیہ پیش کیں۔ حضرت حماد نے فرمایا دو باتوں میں سے ایک کو قبول کرلو۔ چاہو تو آپ کے یہ تحائف قبول کرلوں مگر آج کے بعد تمہیں حدیث نہیں پڑھاؤں گا۔ اور اگر چاہتے ہو کہ تمہیں حدیث پڑھاؤں تو پھر یہ ہدیہ قبول نہ کروں گا۔

( کفایہ: ص ۱۵۴)

ابوعبدالرحمٰن سلمی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں عمر بن حریث نے کچھ اونٹ بطور ہدیہ پیش کئے۔ انہوں نے یہ کہہ کر واپس کر دیئے کہ ہم نے تمہارے لڑکے کو قرآن پڑھایا ہے۔ کتاب اللہ پر اجرت لینا مناسب نہیں۔ (طبقات ابن سعد)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

حدیث کے مشہور راوی زکریا عدی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق لکھا ہے کہ ایک دفعہ ان کی آنکھیں دکھنے لگیں۔ ایک شخص سرمہ لے کر حاضر ہوا۔ پوچھا، کیا تم مجھ سے حدیث پڑھتے ہو۔ اس نے کہا جی ہاں۔ فرمایا، یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ میں حدیث پڑھانے پر اجرت لوں۔

ایک مرتبہ مولانا مرتضی حسن رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ سے عرض کیا کہ حضرت! تنخواہ لینے میں میری طبیعت کو الجھن ہوتی ہے، یہ تو صاف دین فروشی ہے۔ حکیم الامت نے جواب دیا کہ تنخواہ لینی چاہئے کیونکہ اس سے طبیعت پر بوجھ رہے گا کہ کام اچھی طرح کرنا چاہیئے۔ مولانا نے عرض کیا، یہ تو ہوئی مصلحت مگر اس ضرر کا کیا علاج ہے کہ اس میں دین فروشی ہے۔ حکیم الامت نے جواب دیا کہ تنخواہ میں دین فروشی ہے یا نہیں اس کی بہترین پہچان یہ ہے کہ اگر کسی جگہ گزارہ کی تنخواہ ملتی ہے مگر دوسری جگہ زیادہ کی صورت نظر آئی مگر دینی خدمت کا موقع زیادہ نہیں تو اگر پہلی جگہ کو چھوڑ کر دوسری جگہ چلا جائے گا تو دین فروشی ہوگی۔

حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ ریاست بہاولپور میں بہت زیادہ مشاہرہ پر کام کر رہے تھے۔ حضرت مفتی محمد حسن صاحب بانی جامعہ اشرفیہ نے خط لکھا کہ حضرت! آپ امیروں کی بریانی تو کھاتے رہتے ہیں ہم فقیروں کی دال بھی قبول فرمائیں۔ حضرت کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ نے بغیر کسی تفصیل معلوم کئے وہاں استعفی پیش کیا اور بقیہ زندگی جامعہ اشرفیہ میں دینی خدمت کرتے کرتے گزار دی۔

ریاست بہاولپور میں جب جامعہ اسلامیہ کی بنیاد رکھی تو نواب صاحب نے علماء کرام سے پوچھا کہ اس مدرسے کی آبادی کی کیا صورت ہوگی؟ انہوں نے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

جواب دیا کہ ہم آپ کو ایک عالم باعمل کا نام بتا دیں گے۔ آپ انہیں کام کے لئے یہاں لے آنا تو مدرسہ خود بخود آباد ہو جائے گا۔ نواب صاحب نے کہا کہ ٹھیک ہے ہیرا آپ چنیں قیمت میں لگا دوں گا۔ جب عمارت مکمل ہو گئی تو نواب صاحب نے پوچھا کہ کس عالم کو یہاں کا انتظام وانصرام سپرد کرنا ہے۔ علمائے کرام نے حضرت مولانا نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کا نام پیش کیا۔ نواب صاحب نے پوچھا کہ دیوبند میں کیا مشاہرہ لے رہے ہوں گے۔ جواب ملا دو یا تین روپے ماہانہ۔ نواب صاحب نے کہا کہ آپ وفد کی صورت میں جا کر انہیں دعوت دیں اور بتائیں کہ انہیں یہاں تعلیم وتدریس کی ہر آسانی ہوگی۔ مزید برآں انہیں سو روپے ماہانہ مشاہرہ بھی پیش کیا جائے گا۔ علمائے کرام نواب صاحب کی اس فراخدلی پر بہت خوش ہوئے اور کچھ عرصے کے بعد ایک وفد کی صورت میں دیوبند حاضر ہوئے۔ حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں جامعہ اسلامیہ بہاولپور کی خصوصیات نہایت شرح و بسط کے ساتھ بیان کیں۔ نواب صاحب کی دیندارانہ اور فیاضانہ طبیعت کا نقشہ بھی خوب کھینچا اور یہ بھی بتایا کہ وہاں جانے کی صورت میں آپ کو سو روپے ماہانہ مشاہرہ عطا کیا جائے گا۔ حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ سن کر جواب دیا کہ یہاں میرا مشاہرہ تین روپے ماہانہ ہے۔ دو روپے میرے گھر کا خرچہ ہے اور تیسرا روپیہ میں فقراء اور مساکین میں تقسیم کر دیتا ہوں۔ اگر میں بہاولپور چلا گیا اور مجھے ماہانہ سو روپے ملے تو دو روپے تو میرے گھر کے خرچہ کے ہوں گے اور بقیہ اٹھانوے روپے مستحق لوگوں میں تقسیم کرنے کے لئے سارا دن اسی کام میں مشغول رہنا پڑے گا۔ میں پھر تعلیم تدریس کا کام کیسے کروں گا؟ لہٰذا میں وہاں جانے سے معذور ہوں۔ علمائے کرام یہ جواب سن کر لاجواب ہو گئے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

دین کی محنت کرنے والے حضرات جس قدر استغناء سے کام کریں گے اسی قدر دینی محنت کے گہرے اثرات ہوں گے۔ انہیں چاہیئے کہ امراء کو استغناء کی چھری سے ذبح کریں۔ دنیا سے جتنی بے رغبتی ہوگی دین کی شان و شوکت اتنی زیادہ ہوگی۔ سلف صالحین تو ایسے شاگرد سے ہدیہ بھی قبول نہ فرماتے تھے جس پر دین کا رنگ نہ چڑھا ہو یا جو احسان جتا کر ہدیہ دے۔

حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں ایک شخص نے ہدیہ پیش کیا آپ نے معذرت کر دی۔ اس نے بہت اصرار کیا لیکن حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ بھی انکار کرتے رہے۔ جب اس نے دیکھا کہ کوئی تدبیر کارگر نہیں ہوئی تو واپس گھر جانے لگا۔ جب مسجد سے باہر نکلنے لگا تو اس کی نظر حضرت نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ کے جوتوں پر پڑی اس نے وہ تمام رقم حضرت کے جوتوں میں چھپا دی۔ دل میں یہ خیال تھا کہ جب حضرت گھر جانے کے لئے جوتے پہنیں گے تو رقم کو خواہ مخواہ قبول کرنا پڑے گا۔ جب حضرت رحمۃ اللہ علیہ مسجد سے باہر نکلے اور رقم جوتے میں پڑی دیکھی تو حضرت مسکرائے اور فرمایا کہ جو آدمی دنیا کو دور دھکیلتا ہے دنیا اس کے جوتوں میں ذلیل و خوار ہو کر آتی ہے۔ پہلے یہ بات کتابوں میں پڑھتے تھے آج الحمدللہ اپنی آنکھوں سے دیکھ بھی لیا ہے۔

حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے ایک شخص نے بیعت کی جو حکومت کے کسی بڑے عہدے پر تعینات تھا۔ کچھ عرصہ کے بعد اس نے ایک لاکھ روپیہ ہدیہ منی آرڈر کے ذریعے بھیجا۔ حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے واپس بھیج دیا ان صاحب کو ہرگز یہ توقع نہ تھی۔ انہوں نے خط میں لکھا کہ میں نے ایک لاکھ روپے بھیجے جو آپ نے واپس کر دیئے۔ آپ کو مجھ جیسا کوئی مرید نہ ملے گا۔ حضرت نے جواب میں لکھا کہ میں نے پیسے واپس بھیج دیئے ہیں آپ کو بھی مجھ جیسا کوئی پیر

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نہیں ملے گا جو ایک لاکھ روپے کو ٹھوکر مار دے۔

انہی سلف صالحین کی شان تھی کہ دنیا ذلیل ہو کر ان کے قدموں میں جگہ ڈھونڈتی تھی۔

اَتَتْهُمُ الدُّنْيَا وَهِيَ رَاغِمَةٌ (دنیا ان کے پاس ذلیل خوار ہو کر آتی ہے)

تعلیم وتدریس اور دعوت وتبلیغ کا کام کرنے والے اگر اپنے دلوں میں دنیا کی بے وقعتی پیدا کر لیں اور استغناء کے ساتھ دین کا کام کریں تو آج بھی اس کے نظارے اپنی آنکھوں سے دیکھ سکتے ہیں۔

**2 استاد کو چاہئے کہ شاگردوں پر شفقت کرے اور ان کو اپنے بیٹوں کے برابر جانے۔**

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا

اِنَّمَا اَنَا لَكُمْ مِثْلُ الْوَالِدِ لِوَلَدِهٖ

(میں تمہارے لئے ایسا ہوں جیسا والد اپنے لڑکے کے لئے)

حضرت ابوسعید خذری رضی اللہ عنہ کی خدمت میں جب طلباء حاضر ہوتے تو آپ فرماتے سنو رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا

"عنقریب تمہارے لئے زمین مسخر کردی جائیگی اور تمہارے پاس کم عمر آئیں گے جو علم کے بھوکے پیاسے ہوں گے۔ تفقہ فی الدین کے خواہش مند ہوں گے۔ تم سے دین سیکھنا چاہیں گے پس جب وہ آئیں تو انہیں تعلیم دینا، مہربانی سے پیش آنا، ان کی آؤ بھگت کرنا اور انہیں حدیث بتانا" (جامع البیان لعلم)

امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ اپنے شاگردوں کے ساتھ ایسے خلوص اور محبت سے پیش آؤ کہ دوسرا دیکھے تو سمجھے کہ یہ تمہاری اولاد ہیں۔ ایک

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

عالم دین کے بیٹے نے ان کے کسی شاگرد کے ساتھ بدتمیزی کی تو انہوں نے غصے میں آکر فرمایا "دیکھو یہ میرے سینے کی اولاد ہے جبکہ تم میرے پیشاب کی اولاد ہو"۔

حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ طلباء سے بہت محبت والفت سے پیش آتے۔ ایک دفعہ مسجد کے صحن میں بیٹھے درس دے رہے تھے کہ اچانک زور دار بارش شروع ہوگئی۔ طلباء اپنی کتابوں کو پانی میں بھیگنے سے بچانے کیلئے جوتے وہیں چھوڑ کر کمروں کی طرف بھاگ گئے۔ حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنا رومال بچھایا اور تمام جوتوں کو اس میں رکھ کر گٹھڑی باندھی اور سر پر اٹھا کر اندر لے آئے۔ طلباء نے دیکھا تو ان کی چیخیں نکل گئیں کہ حضرت ہم خود ہی جوتے اٹھا لیتے آپ نے کیوں ایسا کیا۔ حضرت نے جواب دیا کہ جو لوگ قال اللہ اور قال الرسول پڑھتے ہوں رشید احمد ان کے جوتے نہ اٹھائے تو اور کیا کرے۔

استاد الکل حضرت مولانا مملوک علی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ حال تھا کہ جب طالبعلم بیمار ہوتا تو اس کی قیامگاہ پر جا کر اس کی عیادت کرتے۔ مختلف طریقوں سے اس کی دلجوئی کرتے۔ اس زمانے میں دار الاقامہ نہیں بنا تھا اور طلباء مختلف مساجد اور مکانوں میں رہتے تھے۔

استاد کو چاہئے کہ غصہ اور طیش میں آکر بچوں کو سزا نہ دے۔ یہ حماقت ہے کہ آدمی جس برتن میں کچھ ڈالنا چاہے اسی میں سوراخ کر دے۔ جب شاگرد کے دل کو مار پیٹ سے چھلنی کر دے گا تو اس میں خیر کی بات کیسے ڈال سکے گا۔ خوف دلانے اور دباؤ ڈالنے سے وقتی طور پر کام چل جاتا ہے مگر اس کے اثرات عارضی ہوتے ہیں۔ یہ اصول کی بات ہے کہ وہی استاد شاگرد پر ہاتھ اٹھاتا ہے جو اپنی شکست تسلیم کرلے کہ میں زبان سے سمجھانے سے قاصر ہوں۔ چھوٹے بچوں کے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

دل میں رعب اور خوف کا سمانا ایسا ہی برا ہے جیسا کہ نرم و نازک پودے کو سخت گرمی کی تپش لگنا۔

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ استاد کو بردبار اور حلیم الطبع ہونا چاہیئے۔ اللہ رب العزت قرآن مجید میں ارشاد فرماتے ہیں۔

وَلَوْ كُنتَ فَظًّا غَلِيظَ الْقَلْبِ لَا نفَضُّوا مِنْ حَوْلِكَ (آل عمران:۱۵۹)

(اگر آپ سخت گیر سنگدل ہوتے تو یہ آپ کے گرد سے بھاگ جاتے)

جب اللہ تعالیٰ اپنے محبوب ﷺ کے بارے میں یہ فرماتے ہیں تو پھر ہم کس کھیت کی گاجر مولی ہیں۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا جب تک تیرا غصہ باقی ہے اپنے آپ کو اہل علم میں شمار نہ کر۔ جس طرح مریض کڑوی دوا پینے سے گریز کرتا ہے اسی طرح شاگرد تند خو استاد سے علم حاصل کرنے میں تنگی محسوس کرتا ہے۔

تعلیم المتعلم میں لکھا ہے کہ استاد مشفق کا لڑکا بھی عالم ہوتا ہے۔ چونکہ استاد کی کوشش ہوتی ہے کہ اس کے شاگرد عالم بن جائیں۔ اس آرزو کی برکت سے اور اس کی شفقت سے اس کا لڑکا عالم بن جاتا ہے۔ امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے حالات میں لکھا ہے کہ ایک طالبعلم فراش (بچھونا) پر بیٹھا قرآن پڑھ رہا تھا۔ حضرت نے خیال کیا تو اپنے نیچے فراش زیادہ پایا۔ فی الفور زائد فراش اپنے نیچے سے نکال کر اس طالبعلم کے نیچے بچھا دیا۔

استاد کو چاہیئے کہ شاگردوں کے ساتھ نرم روئی نرم خوئی کا معاملہ کرے۔

**3 استاد کو چاہیئے کہ طلبہ کی خیر خواہی میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کرے۔**

چند باتیں غور طلب ہیں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اگر طالبعلم اپنے اخراجات کو پورا نہ کر سکتا ہو تو استاد اسکا حتی الوسع بندوبست کرے۔

حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے حالات زندگی میں لکھا ہے کہ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کو ان کی والدہ نے کسب معاش کے لئے بھیجا۔ یہ حصول رزق کے لئے مختلف کام کرتے رہے۔ والدہ کا مشورہ یہ تھا کہ اگر کپڑے دھونے کا فن سیکھ لیں تو کچھ گذر اوقات کے لئے بندوبست ہو جائیگا۔ ایک مرتبہ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے درس میں شریک ہوئے تو انہیں علم حاصل کرنے کا شوق پیدا ہوا۔ والدہ صاحبہ کی طرف سے اصرار تھا کہ محنت مزدوری کرکے پیسہ کمائیں اور ان کا جی چاہتا تھا کہ علم حاصل کر کے عالم بنوں۔ انہوں نے سارا حال امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے گوش گزار کر دیا۔ امام صاحبؒ نے شاگرد رشید میں سعادت کے آثار دیکھے تو فرمایا کہ آپ درس میں باقاعدگی سے آتے رہیں ہم اپ کو کچھ ماہانہ وظیفہ دے دیا کریں گے وہ آپ اپنی والدہ کو دے دیا کریں۔ چنانچہ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ سارا مہینہ امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس درس میں شریک رہتے اور امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنی گرہ سے کچھ وظیفہ کے طور پر پیسے دے دیتے جو امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ اپنی والدہ کے سپرد کردیتے۔ کافی عرصہ یہ سلسلہ اسی طرح چلتا رہا۔ ایک دن امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ کو پتہ چلا کہ بیٹا محنت مزدوری کی بجائے تحصیل علم میں مشغول ہے تو وہ برافروختہ ہوئیں۔ بیٹے کو سمجھایا کہ تمہارے والد فوت ہو گئے ہیں گھر میں کوئی دوسرا مرد نہیں جو کما سکے لہٰذا تم اگر کوئی کام کاج کرتے تو اچھا ہوتا۔ بہتر تھا کہ کوئی فن سیکھ لیتے۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ۔ نے یہ سب ماجرا امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں پیش کر دیا۔ امام صاحب نے کہا کہ اپنی والدہ سے کہنا کہ کسی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

وقت آ کر میری بات سنیں۔ چنانچہ امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنی والدہ کو لے کر حاضر خدمت ہوئے۔ والدہ نے امام صاحبؒ کی خدمت میں وہی صورتحال پیش کی جو آپ پہلے سن چکے تھے۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ میں آپ کے بیٹے کو ایک فن سکھا رہا ہوں کہ جس سے یہ پستے کا بنا ہوا فالودہ کھایا کرے گا۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ سمجھیں کہ شاید امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ خوش طبعی فرما رہے ہیں تاہم خاموش ہو گئیں کیونکہ گھر کا خرچ تو وظیفہ کی وجہ سے چل رہا تھا۔

جب امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے تکمیل علم سے فراغت حاصل کر لی اور ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ امام بن گئے تو ان کے علم کا شہرہ دور دور تک پھیل گیا۔ حکومت وقت نے امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کو قاضی القضاۃ کا عہدہ پیش کیا تو انہوں نے علمی مشغولیت کی وجہ سے معذرت کر دی۔ البتہ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کو فرمایا کہ وہ یہ عہدہ قبول کر لیں۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ وقت کے چیف جسٹس (قاضی القضاۃ) بن گئے۔ پورے ملک میں ان کی قبولیت عام ہو گئی۔ حکومت وقت نے یہ ذمہ لیا کہ کام کے دوران کھانے کا بندوبست حکومت کی طرف سے ہو گا۔ ایک دفعہ خلیفۂ وقت ان کو ملنے کے لئے آیا اور اپنے ہمراہ پیالے میں فالودہ لایا۔ جب امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ کو پیش کیا تو کہا' حضرت! یہ قبول فرمائیں، یہ وہ نعمت ہے جو ہمیں کبھی کبھی ملتی ہے مگر آپ کو روزانہ ملا کرے گی۔ آپ نے پوچھا یہ کیا ہے؟ خلیفہ نے کہا یہ پستے کا بنا ہوا فالودہ ہے۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ حیران ہوئے کہ استاد مکرم کی زبان سے نکلی ہوئی بات من وعن پوری ہو گئی۔

محمد بن عیسیٰ رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ نے طرطوس سے شام کا سفر کیا تو راستے میں رقہ کی سرائے میں قیام فرمایا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

وہاں آپ کی ملاقات ایک نوجوان سے ہوئی جسکی نیکی اور پرہیزگاری آپ کو پسند آئی۔ چنانچہ آپ نے معمول بنالیا کہ جب بھی اس سرائے میں قیام پذیر ہوتے تو اس نوجوان سے ملاقات کرتے۔ ایک مرتبہ آپ رقہ میں قیام پذیر ہوئے تو نوجوان کو غیر حاضر پایا۔ جب لوگوں سے پوچھ گچھ کی تو پتہ چلا کہ وہ کسی وجہ سے دس ہزار درہم کا مقروض ہوگیا تھا اور قرض خواہوں نے مل کر اسے جیل بھجوادیا۔ آپ کو بہت افسوس ہوا۔ آپ نے قرض خواہوں کو بلایا اور دس ہزار روپے اپنی گرہ سے ادا کردیئے۔ اور یہ وعدہ لیا کہ وہ نوجوان کو یہ نہیں بتائیں گے کہ قرض کی رقم کس نے ادا کی ہے۔ جب نوجوان کو رہا کیا گیا اور بتایا گیا کہ کسی مسافر نے اس کا قرض ادا کردیا ہے تو وہ بڑا حیران ہوا۔ جیل سے باہر نکلنے پر اسے معلوم ہوا کہ حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ شام کی طرف جارہے ہیں اور ابھی چند ہی دن پہلے اپنی اگلی منزل پر روانہ ہوئے ہیں۔ اس نوجوان کے دل میں ملاقات کا شوق موجزن ہوا۔ اس نے بھی کوشش کی اور اگلی منزل پر جا پہنچا۔ عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات ہوئی۔ آپ نے خوشی خوشی اس سے پوچھا کہ رہائی کیسے ہوئی؟ اس نے بتایا کہ کسی نامعلوم آدمی نے اس کا قرض اتار دیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرو اس نے تمہیں مصیبت سے نجات عطا فرمائی۔ عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی میں یہ واقعہ مخفی رہا۔ جب ان کی وفات ہوئی تو قرض خواہ نے پورا قصہ سنایا تب لوگ حیران ہوئے کہ عالم باعمل نے کس طرح اپنے شاگرد پر احسان کیا اور کسی کو پتہ بھی نہ چلنے دیا۔

امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے حالات زندگی میں ہے کہ انہوں نے کئی مرتبہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی مالی امداد کی اور فرمایا کہ اس میں عار محسوس کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ عراق کے زمانۂ قیام میں ایک بار امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ قرض کے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

سلسلے میں نظر بند کر دیئے گئے۔ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے قرض خواہوں کا قرض ادا کر کے انہیں رہا کروایا (مناقب کردری: ص ۱۵۰)

کنز العمال کے مصنف شیخ علی متقی کے بارے میں شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ وہ طلباء کو اپنے ہاتھ سے بڑی بڑی کتابیں لکھ کر دیا کرتے تھے۔ سیاہی خود بناتے تھے اور طلبہ کے لئے قلم و سیاہی کا انتظام اپنے پاس سے کرتے تھے۔

## 4 استاد کو چاہئے کہ سبق کا ناغہ نہ کرے۔

اگر کسی مجبوری کی وجہ سے ناغہ ہو جائے تو دوسرے اوقات میں اس کی تلافی کر دے۔ اگر طالبعلم کسی بیماری میں مبتلا ہے اور اگر نہ ہو تو اس کے لانے کا بندوبست کر دے۔ اگر نہ ہو سکے تو خود جا کر طالبعلم کو پڑھانے میں اپنی عظمت سمجھے۔

ربیع بن سلمان رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ سے کہا کہ اگر میں تمہیں علم گھول کر پلا سکتا تو پلا دیتا۔ سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر یہ طلباء میرے پاس آ کر علم حاصل نہ کرتے تو میں ان کے پاس جا کر انہیں علم پڑھاتا۔

حضرت قاری عبدالحلیم پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ کے ذمے بہت سے اسباق تھے۔ ایک مرتبہ چند طلباء نے ''سبعہ'' پڑھنے کی درخواست کی۔ فرمایا وقت نہیں مگر تمہارے لئے کوئی صورت نکال لوں گا۔ آپ نماز ظہر کے بعد ہدایہ پڑھایا کرتے تھے۔ آپ کے شاگرد مختلف مساجد میں ظہر کی نماز پڑھ کر آتے اور ہدایہ کا درس سنتے تھے۔ آپ سبعہ کے لئے ظہر کے بعد اور ہدایہ سے پہلے کا وقت متعین فرما دیا۔ جب سبعہ کا درس شروع ہوا تو آہستہ آہستہ اور طلباء بھی شامل ہوتے گئے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

تی کہ مستقل جماعت بن گئی۔ کچھ دنوں کے بعد آپ نے فرمایا کہ وقت کی کمی کی
وجہ سے سبق پورا نہیں ہوتا لہٰذا عشاء کے بعد بھی آجایا کرو۔ طلبہ نے سبعہ پڑھنے
کے لئے عشاء کے بعد بھی آنا شروع کر دیا۔ چار ماہ کے بعد آپ کو خیال ہوا کہ
اگر کچھ مزید وقت دے دیا جائے تو رمضان المبارک سے پہلے پوری کتاب مکمل
ہوسکتی ہے۔ چنانچہ آپ نے طلبہ کے سامنے یہ تجویز رکھی کہ رات کو میرے مکان
پر سو جایا کریں۔ صبح تہجد کے وقت سے فجر تک کے درمیان سبعہ پڑھائیں
گے۔ چنانچہ طلبہ نے عشاء کے بعد آپ کے گھر میں قیام کرنا شروع کر دیا اور
رمضان المبارک سے پہلے کتاب مکمل ہوگئی۔ طلبہ کے فائدے کو ملحوظ رکھتے ہوئے
اپنے اوقات کی قربانی دینے کی یہ عمدہ مثال ہے۔

استاد کو چاہئے کہ جب تک شاگرد پچھلا سبق یاد نہ کرے وہ اسے اگلا سبق نہ
دے۔ طالبعلم کی آسانی کے لئے سبق سے متعلق سوالات تحریر کر دے اور
دوسرے دن زبانی ان کا جواب پوچھے۔ وقتاً فوقتاً طلبہ سے علمی سوالات پوچھتا
رہے تا کہ ان کی معلومات میں اضافہ ہو۔ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت
ہے کہ میں ایک مرتبہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے سواری پر بیٹھا ہوا تھا۔ آپ نے
ارشاد فرمایا کہ معاذ! تم جانتے ہو کہ اللہ تعالیٰ کا بندوں پر کیا حق ہے۔ میں نے
عرض کیا کہ اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بہتر جانتا ہے۔ فرمایا بندوں کے ذمے اللہ
تعالیٰ کا حق یہ ہے کہ وہ اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں۔ پھر پوچھا، بتاؤ اللہ
تعالیٰ پر بندوں کا کیا حق ہے۔ میں نے عرض کیا، اللہ اور اس کا رسول بہتر جانتا
ہے۔ فرمایا، بندوں کا اللہ تعالیٰ پر حق یہ ہے کہ وہ ان کو عذاب نہ دے۔ میں نے
عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لوگوں کو اس کی بشارت دے دوں۔ فرمایا نہیں
بلکہ عمل کرنے دو۔ (مشکوٰۃ شریف)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

سعید بن مسیّب رحمۃ اللہ علیہ نے شاگردوں سے پوچھا کہ وہ کونسی نماز ہے جس کی ہر رکعت کے بعد آدمی التحیات میں بیٹھتا ہے؟ طلباء نے کہا معلوم نہیں۔ فرمایا مغرب کی نماز کی پہلی رکعت جب فوت ہو جائے تو نماز میں شریک ہونے والے کو ہر رکعت کے بعد التحیات میں بیٹھنا پڑتا ہے۔ اگر استاد کو یہ معلوم ہو جائے کہ سبق پڑھانے میں کوئی غلطی رہ گئی ہے تو فوراً رجوع کر لے اور طالبعلم سے کہہ دے کہ فلاں بات کرنے میں فلاں غلطی ہوئی ہے۔ صحیح بات یہ ہے کہ اگر طالبعلم عبارت کا مفہوم صحیح بتا رہا ہو تو اسے مان لینے ہی میں استاد کی عظمت ہے۔ اس طرح استاد کی توہین نہیں ہوتی بلکہ اس کی دیانت اور امانت کا سکہ طالبعلم کے دل پر بیٹھ جاتا ہے۔

محمد ابن کعب قرظی سے مروی ہے کہ ایک شخص نے حضرت علی رحمۃ اللہ علیہ سے مسئلہ پوچھا۔ آپ نے بتا دیا۔ محفل میں موجود ایک شخص نے کہا امیر المومنین! مسئلہ یوں نہیں، یوں ہے۔ حضرت علی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا بیشک تم صحیح کہتے ہو مجھ سے غلطی ہوئی۔ (جامع بیان العلم)

سید اسماعیل بلگرامی رحمۃ اللہ علیہ جب ملا عبدالحکیم سیالکوٹی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس پڑھنے گئے تو ان کے پاس فارغ وقت نہ تھا لہٰذا انہوں نے ایک جماعت میں شریک کر دیا۔ سید اسماعیل رحمۃ اللہ علیہ خاموشی سے اسباق سنتے اور کوئی سوال نہ پوچھتے۔ ایک مدت کے بعد ملا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا تم نے کبھی ایک حرف بھی نہیں پوچھا اس طرح پڑھنے میں کیا فائدہ۔ سید اسماعیل رحمۃ اللہ علیہ نے کہا، حضرت! خالی وقت ہو تو دریافت کروں۔ دوسرے طلباء کے اوقات میں سوال پوچھتے ہوئے ان کے وقت ضائع ہونے کا خدشہ رہتا ہے۔ ملا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، بعد نماز عصر آ کر سوال پوچھئے۔ سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے نماز

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

عصر کے بعد سوال پوچھا تو اس مسئلے پر گفتگو کرتے کرتے مغرب ہوگئی۔ مغرب کے بعد پھر گفتگو شروع کی تو عشاء ہوگئی۔ بعد عشاء ملا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ کل تمام اسباق روک کر یہ مسئلہ سمجھائیں گے۔ لکھا ہے کہ شاگرد استاد میں متواتر تین دن گفتگو ہوتی رہی۔ ملا عبدالحکیمؒ نے پوچھا' آخر تمہاری رائے اس مسئلہ میں کیا ہے۔ سید اسماعیل رحمۃ اللہ علیہ نے نام ظاہر کئے بغیر ایک تحریر پیش کی اور کہا کہ اس مقام میں یہ تحقیق کی گئی ہے۔ ملا صاحب نے دیکھا تو پسند فرمایا۔

اگر استاد دیکھے کہ طالبعلم ذہین ہے تو اسے کند ذہن طلباء کے ساتھ جماعت بندی کی قید میں نہ رکھے بلکہ اس کے ذہن اور استعداد کے مطابق اسے پڑھائے تاکہ اس کا وقت ضائع نہ ہو۔ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے حالات زندگی میں لکھا ہے کہ دن کا درس تو عام طلباء کیلئے ہوتا تھا جبکہ رات میں دور دراز سے آنے والے خاص طلباء کے لئے ہوتا تھا۔

حضرت مولانا عجب نور صاحب نے درسیات کی تعلیم تین سال میں مکمل کرلی۔ فراغت سے پہلے قاضی مبارک کا بائیس مرتبہ تکرار کیا۔ قاضی احمداللہ، شمس بازغہ، میر زاہد، امور عامہ، تصریح، شرح چغمینی جیسی مشکل کتابیں حفظ پڑھاتے تھے۔ ہدایہ اخیرین اور توضیح تلویح بھی ان کے یہاں عجیب انداز سے ہوتیں۔ ایک طالبعلم نے "میر زاہد امور عامہ" کے سبق میں کہہ دیا عجیب کتاب لکھی ہے۔ آپ نے فرمایا اگر مولانا میر زاہد جیسے حالات آج کل کے علماء کو نصیب ہوں تو وہ اس جیسی کئی کتابیں لکھ دیں۔ مولانا عاشق الٰہی بلند شہری رحمۃ اللہ علیہ نے چھ ماہ میں ہدایۃ النحو تک پڑھا۔ ظاہر ہے اگر انہیں جماعت اور نصاب کی قید میں رکھا جاتا تو وقت ضائع ہوتا۔

اگر کوئی مضمون طالبعلم کو دوران سبق سمجھ میں نہ آرہا ہو تو کسی دوسرے وقت

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

میں سمجھاوے۔ اگر وہ اسے کسی دوسرے استاد سے حل کرنا چاہے تو اس میں ناگواری محسوس نہ کرے بلکہ خود ہی کہہ دینا چاہئے کہ مجھے اتنا ہی پتہ ہے اگر مزید معلوم کرنا چاہو تو بخوشی اجازت ہے۔ اس کو توہین نہیں سمجھنا چاہئے۔ وہ کون ہے جو دعوٰی کرے کہ مجھے ہر بات معلوم ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں لوگو! جو بات جانتے ہو وہی کہو، جو نہیں جانتے کہو، اللہ اعلم۔ کیونکہ علم کا خاصہ یہ بھی ہے کہ جو بات نہ جانتا ہو اس میں لاعلمی کا اعتراف کرلے۔

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ سے ایک مسئلہ پوچھا گیا' فرمایا' مجھے معلوم نہیں۔ یہ سن کران کے ایک شاگرد نے کہا کہ آپ نے لاعلمی کا اقرار کر کے ہمیں شرمندہ کیا۔ فرمایا ملائکہ مقربین تو اقرار کر کے شرمندہ نہ ہوئے بلکہ کہا:

سُبْحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْم

(پاک ہے تو، ہم نہیں جانتے مگر جو کچھ تو نے ہمیں سیکھا دیا بے شک تو جاننے والا اور حکمت والا ہے) (البقرہ:۳۲)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے ایک شخص نے کوئی مسئلہ پوچھا۔ آپ نے فرمایا میں نہیں جانتا۔ وہ کہنے لگا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے کیا اچھا طریقہ اختیار کیا کہ جو نہیں جانتے اس سے لاعلمی کا اقرار کرلیا۔ حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ سے میراث کا مسئلہ پوچھا گیا، فرمایا مجھے نہیں معلوم۔ کہا گیا آپ جواب کیوں نہیں دیتے؟ فرمایا' عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کا طریقہ یہی تھا جو بات معلوم نہ ہوتی صاف صاف کہہ دیتے کہ مجھے معلوم نہیں۔

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے ایک مسئلہ پوچھا گیا، فرمایا، مجھے نہیں معلوم اور ہلاکت ہے اس کے لئے جو علم نہ رکھنے پر بھی علم کا دعوٰی کرے۔ عبدالرزاق کی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

روایت ہے کہ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے عبداللہ بن عباس ﷺ کا قول نقل کیا ہے کہ عالم جب "لا ادری" کہنا بھول جاتا ہے تو ٹھوکریں کھانے لگتا ہے۔ حضرت ابوالدرداؓ فرمایا کرتے تھے کہ لاعلمی کی صورت میں لا ادری کہنا آدھا علم ہے۔

**5 استاد کو چاہیئے کہ شاگرد کو فقط الفاظ وحروف کی تعلیم ہی نہ دے بلکہ اخلاق حمیدہ کی بھی تلقین کرے۔**

اگر شاگرد کو کسی ناشائستہ حرکت پر نصیحت کرنا ہو اور وہ حرکت ایسی ہو کہ اگر سب کے سامنے ظاہر کردی جائے تو اسے شرمندگی ہوگی تو چاہیئے کہ شاگرد کو تنہائی میں نصیحت کرے۔ اگرچہ بعد میں شاگرد کا نام لئے بغیر وہ نصیحت سب کو سنا دے۔ اس طریق کار سے اسے ندامت نہ ہوگی۔ اور نصیحت سے فائدہ دوسروں کو بھی ہو جائے گا۔

استاد کو چاہیئے کہ دوران سبق بھی خواہ کسی فن کی کتاب ہو طالب علم کے لئے اصلاح کی بات کرتا رہے۔ آجکل اساتذہ کرام اس کا اہتمام نہیں کرتے جس سے عام طور پر طلباء میں اخلاقی تنزلی آتی جارہی ہے۔ اسی لئے بعض طلباء مسند درس پر بیٹھنے کے باوجود اپنی اصلاح سے غافل ہوتے ہیں۔ ان کی اس کج روی سے عوام پر غلط اثرات مرتب ہوتے ہیں۔

مہتمم و ناظم مدرسہ کو اگر کسی طالبعلم سے ناراضگی ہو جائے تو اس کا آسان علاج یہ سمجھا جاتا ہے کہ مدرسہ سے خارج کر دیا جائے۔ کون دانشمند یہ فیصلہ کرے گا کہ اگر کسی عضو پر پھنسی نکل آئے تو وہ عضو کاٹ دیا جائے۔ اگر طلباء سے کبھی کوئی نازیبا بات بھی سننی پڑ جائے تو انا کا مسئلہ نہ بنانا چاہیئے۔ اصلاح کی فکر کرنی چاہیئے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

حضرت شاہ اسماعیل شہید رحمۃ اللہ علیہ کو ایک شخص نے مجمع میں حرامی کہا۔ حضرت نے فرمایا یہ غلط ہے میرے والدین کے نکاح کے گواہ ابھی موجود ہیں۔ ایک بزرگ کو کسی نے مکار کہا۔ مریدین اسے مارنے کے لئے اٹھے۔ انہوں نے منع فرمادیا۔ پھر گھر آکر اپنے مریدین کو خطوط دکھائے جن پر بڑے بڑے القاب لکھے ہوئے تھے۔ فرمایا' دیکھو آپ کو اگر اس کے برے الفاظ کہنے پر غصہ آیا تو ان القاب پر بھی غصہ آنا چاہئے کیونکہ یہ بھی غلط ہیں۔

حضرت خواجہ بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ ایک مرتبہ کہیں جارہے تھے کسی عورت نے انہیں دیکھ کر کہا اوریا کار۔ آپ اس کی طرف متوجہ ہوکر فرمانے لگے۔ اری خدا کی بندی۔ عرصے بعد آپ نے مجھے صحیح پہچانا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے میدان جہاد میں ایک کافر کو مارنے کے لئے نیچے دبایا۔ چاہتے تھے کہ خنجر کا وار کریں مگر اس نے آپ کے چہرے پر تھوک دیا۔ آپ نے اسے چھوڑ دیا۔ اس نے پوچھا مجھے چھوڑا کیوں؟ فرمایا کہ پہلے فقط اللہ کی رضا کے لئے مارنا تھا اب ڈر ہوا کہ کہیں نفس کا غصہ بھی شامل نہ ہو لہٰذا چھوڑ دیا۔

استاد میں جس قدر شفقت و درگزر کا جذبہ ہوگا شاگرد اسی قدر اساتذہ پر اپنی جان قربان کرنے کو تیار ہوں گے۔ حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے ایک شاگرد کو غسل کی حاجت ہوگئی۔ اس ڈر سے کہ کہیں غیر حاضری نہ ہو جائے وہ جلدی سے مدرسے پہنچ گیا اور اسے غسل کرنا یاد نہ رہا۔ جب دروازے پر پہنچا تو شاہ صاحب کی نظر پڑی۔ آپ نے سبق بند کر کے اس طالبعلم کو وہیں روک لیا اور شاگردوں سے کہا کہ آج تفریح کے لئے دل چاہتا ہے۔ چنانچہ سب کو لے کر دریا کے کنارے پہنچے۔ پھر فرمایا کیوں نہ ہم غسل کرلیں۔ چنانچہ سب نے غسل کیا اس طالبعلم نے بھی غسل کرلیا۔ شاہ صاحب نے فرمایا آؤ بھئی سبق پڑھادیں تاکہ ناغہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ہو۔ طالبعلم اس حکمت عملی پر حیران رہ گیا۔

خواجہ نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ کے استاد شمس الملک رحمۃ اللہ علیہ کا معمول تھا کہ جب کوئی طالبعلم ناغہ کرتا تو آپ اسے فرماتے کہ مجھ سے کیا قصور ہوا کہ آپ نہیں آئے۔ یہ جملہ سن کر کون شاگرد ہوگا جو پانی پانی نہ ہو جائے۔

استاد کو چاہئے کہ اپنے دل کو پاک رکھے کسی طالبعلم سے ناراض ہو کر اپنے دل میں کینہ نہ رکھے۔

آئین ماست سینہ چوں آئینہ داشتن
کفر است در طریقت ماہ داشتن

[میرا آئین سینے کو آئینے کی مانند بنانا ہے۔ طریقت میں کینہ رکھنا کفر کی مانند ہے]

استاد اپنے دل میں سوچے کہ شاگرد کی یہی قربانی بڑی ہے کہ اس نے اپنے آپ کو میرے حوالے کر دیا ہے مجھے ان پر محنت کر کے اور ان کی تربیت کر کے اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرنا ہے۔ یاد رہے کہ بعض اوقات طلباء کے اخلاص اور طلب کا پرتو استاد پر اس طرح پڑتا ہے کہ اس کے دل میں مضامین کا القاء شروع ہو جاتا ہے۔

حضرت مولانا قاری عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ محدث پانی پتی کے متعلق ان کے استاد مولانا شاہ محمد مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ حدیث کے الفاظ تو میں ان کو پڑھاتا ہوں مگر حدیث کی روح مجھے خود ان سے حاصل ہوتی ہے۔ طلبہ کا یہی احسان کیا کم ہے کہ استاد کو بیٹھے بٹھائے علم کے مشغلہ میں لگنے کی سعادت مل جاتی ہے۔ اگر طلباء نہ ہوں تو کیا دیواروں کو پڑھائیں گے۔ پھر تو نہ جانے کن مشاغل میں پھنسے ہوتے۔ نمازوں کی پابندی بھی مشکل ہو چکی ہوتی۔ استاد کو چاہئے کہ ہر وقت یہ بات ذہن نشین رکھے کہ طلبہ کی تمام ترکوتاہیوں کے باوجود ہمیں یہی کام

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کرنا ہے۔ ممکن ہے ان میں سے کوئی ایسے بھی نکل آئیں جو بارگاہ الٰہی میں قبولیت پائیں اور استاد کی بخشش کا ذریعہ بن جائیں۔

**6 استاد کو چاہئے کہ شاگرد سے پہلے معلوم کر لے کہ کتنا وقت ہے۔ پھر اسکے مطابق اسباق کی ترتیب بنائے۔**

اگر وقت کم ہو تو اسے مروجہ نصاب کا پابند نہ بنائے بلکہ ضروریات دین کی تعلیم دے۔ حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ نے ایک نصاب تجویز کیا ہے جس میں یہی مصلحت پیش نظر رکھی گئی کہ جن حضرات کے پاس وقت کم ہوتا ہے اس کو پڑھ کر دین کے کام میں لگ جائیں۔

**7 استاد کو چاہئے کہ جو علم اپنے طالبعلم کو پڑھا رہا ہے اسکا نفع تو بیان کر دے مگر دوسرے علوم وفنون واساتذہ کی برائی نہ کرے**

علامہ شعرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہم سے عہد لیا گیا ہے کہ جب کوئی شخص ہمارے سامنے ہمارے ہمعصر کی تعریف کرے تو ہم بھی اس کی تعریف اور مدح میں موافقت کریں اور اس میں میم میخ نہ نکالیں خواہ وہ ہم پر اعتراض ہی کرتا رہتا ہو۔ کیونکہ جب ہم اس کی برائی اور اعتراض کے بدلے اس کی تعریف کریں گے تو وہ جلد ہی اپنی حرکت سے باز آ جائے گا۔ اور برائی کرنا چھوڑ دے گا۔ اس تدبیر سے ہم خود بھی گناہوں سے بچیں گے اور انکے بچنے کا ذریعہ بھی بنیں گے۔

**8 استاد کو چاہئے کہ سبق پڑھاتے وقت ایسی تقریر نہ کرے جو طالبعلم کے علم وفہم سے بالاتر ہو۔**

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ اپنے سینے کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ اس میں بہت سے علوم ہیں بشرطیکہ ان کے سمجھنے والے ہوں۔ بعض اساتذہ محض اپنی قابلیت ظاہر کرنے کے لئے ابتدائی کتابوں میں ایسی تقریر کرتے ہیں کہ اس فن

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کے منتہی طلبہ بھی مشکل سے سمجھ سکیں۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ طلبہ نہ کتاب کو سمجھ سکتے ہیں نہ یاد کر سکتے ہیں۔ بعض حضرات تو سبق کے دوران خارجی باتوں پر اتنی دھواں دار تقریر کرتے ہیں کہ نہ پوچھیں۔

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

لَا یَنۡبَغِیۡ لِلۡعَالِمِ اَنۡ یَّتَکَلَّمَ بِالۡعِلۡمِ عِنۡدَ مَنۡ لَّا یُطِیۡقُهٗ

(عالم کیلئے مناسب نہیں ہے کہ کسی شخص کے سامنے ایسی بات کرے جس کا سمجھنا اس کی طاقت سے بالاتر ہو)

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ حجۃ اللہ البالغہ میں تحریر فرماتے ہیں۔

وَ مِنۡهُ اَنۡ لَّا یُبَیِّنَ لِلۡمُبۡتَدِیۡ مِنَ الۡعِلۡمِ مَا هُوَ حَظُّ الۡمُنۡتَهِیۡ بَلۡ یُرَبِّیۡ بِصَغَائِرِ الۡعِلۡمِ قَبۡلَ کَبَائِرِهٖ

(وہ علوم جو منتہی کے لئے مناسب ہیں مبتدی کے سامنے نہ کہے بلکہ بڑے بڑے علوم سے پہلے چھوٹی چھوٹی باتوں کو بیان کرے)

حضرت مولانا منظور احمد نعمانی رحمۃ اللہ علیہ ''میری زندگی کے تجربات'' میں لکھتے ہیں کہ میری عمر کے پانچ سال اس وجہ سے ضائع ہوئے کہ کسی نے مجھے اس طریقہ سے پڑھانے کی کوشش نہ کی جو طریقہ میری اس وقت کی عمر اور فہم کے مناسب تھا۔ مجھے اپنی ابتدائی تعلیم کے کئی ساتھی یاد ہیں جو صرف ڈیوٹی پوری کرنے والے اساتذہ کی غفلت کے چکر میں چار پانچ سال رہ کر بیٹھ گئے۔ اتنا طویل عرصہ مدرسہ میں پڑھنے کے باوجود خالی کے خالی رہے۔ اگر سوچ سمجھ کر پڑھایا جاتا تو اتنے دنوں میں ان کی آدھی سے زیادہ تعلیم ہو جاتی اور پھر وہ اس کو پورا کر کے ہی چھوڑتے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

9 استاد کو چاہئے کہ اگر کوئی شاگرد حالات کی مجبوری کی بنا پر اس کے پاس سے منتقل ہو کر دوسرے استاد یا دوسرے مدرسے میں پڑھنے کا ارادہ رکھتا ہو اور اس میں اس کا فائدہ ہو تو اجازت دے دے۔

دیانت داری کا تقاضا یہی ہے کہ خوشی خوشی دعاؤں سے رخصت کرے۔ محض اپنے مدرسہ کی تعداد دکھانے یا حلقہ درس کی رونق قائم رکھنے کے لئے بجبر و کراہ کسی کو روکنا مناسب نہیں۔ سوچنے کی بات ہے کہ جہاں طالب علم کا جی ہی نہ لگتا ہو وہاں رہ کر کیا کرے گا؟ یا تو علم حاصل کرنے سے منحرف ہو جائے گا یا بددل ہو کر دوسری جگہ بھاگ جائے گا۔

حضرت سفیان بن عیینہ رحمۃ اللہ علیہ جب اپنے آبائی وطن کوفہ پہنچے اور امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کو معلوم ہوا تو اپنے شاگردوں سے کہا کہ تمہارے پاس عمرو بن دینار کی مرویات کا حافظ آ گیا ہے اس سے استفادہ کرو۔ حضرت سفیان رحمۃ اللہ علیہ خود فرماتے ہیں کہ مجھے سب سے پہلے جس نے محدث بنایا وہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔

حضرت عبداللہ مزنی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ریاکار عالم کی پہچان یہ ہے کہ پہلے تو وہ لوگوں کو علم کی طرف خوب رغبت دلائے گا تاکہ اس کے پاس پڑھنے آئیں۔ پھر اگر وہ کسی دوسرے عالم کے پاس پڑھنے چلے جائیں تو برا مانے۔ حالانکہ جب علم حاصل کرنا ہی مقصد ہے تو اس کے پاس حاصل کرے یا دوسرے کے پاس۔ کام تو اللہ کے لئے ہی کرنا ہے۔ ہاں اگر طالبعلم کے لئے اس کے پاس ہی رہنا فائدہ مند ہے تو اپنا مشورہ بتا دے فیصلہ اسی پر چھوڑ دے۔

10 استاد کو چاہئے کہ طلبہ سے ذاتی خدمت لینے میں احتیاط کرے۔

اگر مجبوراً کوئی خدمت لے تو اس کی مکافات کر دے۔ اس قسم کا کام نہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

لے جس سے سبق میں کوئی حرج ہو۔ امارد (بے ریش) کے ساتھ خلوت سے بہت اجتناب کرے۔ جلوت میں بھی ضرورت سے زیادہ بات نہ کرے نہ ان کی طرف قصداً دیکھے۔ اپنی پاک دامنی پر ناز نہ کرے کہ میں بھلا اس میں کہاں مبتلا ہو سکتا ہوں۔

حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا

وَمَا أُبَرِّئُ نَفْسِي إِنَّ النَّفْسَ لَأَمَّارَةٌ بِالسُّوءِ (یوسف: ۵۳)

(میں اپنے نفس سے بری نہیں ہوں بے شک نفس امارہ برائی کی تلقین کرتا ہے)

حضرت امام محمد رحمۃ اللہ علیہ بہت خوبصورت تھے۔ ان کے والد چھوٹی عمر ہی میں ان کو امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے پاس چھوڑ کر گئے۔ امام صاحب نے پہلی نظر ڈالتے ہی سمجھ لیا کہ یہ امرد ہے احتیاط کی ضرورت ہے۔ چنانچہ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کو شاگردی میں قبول تو فرما لیا مگر دو شرائط عائد کیں۔ ایک یہ کہ سبق کے دوران سامنے کی بجائے پس پشت بیٹھیں گے، دوسرے یہ کہ نئے اور اچھے کپڑوں کی بجائے پرانے کپڑے پہنیں گے۔ امام محمد ان دو شرائط کے ساتھ تعلیم حاصل کرتے رہے۔ وقت گزرتا رہا۔ ایک مرتبہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے دیکھا کہ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ پس پشت کھڑے کوئی مسئلہ پوچھ رہے ہیں مگر سامنے دیوار پر ان کی ریش کا سایہ نظر آ رہا ہے۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے حیران ہو کر پیچھے دیکھا تو امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے چہرے پر یہ آپ کی دوسری نظر تھی۔ سبحان اللہ پہلی نظر جب پڑی جب بے ریش تھے۔ دوسری نظر تب پڑی جب اچھی خاصی ریش سے چہرہ سج چکا تھا۔

شیطان کا مقولہ ہے کہ اگر حسن بصری پڑھانے والا ہو اور رابعہ بصریہ پڑھنے والی ہو اور قرآن پڑھ پڑھا رہے ہوں تو بھی میں دونوں کے دلوں میں برے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

خیالات ڈال کر منہ کالا کردوں۔ امرد کے ساتھ تو خلوت اس سے بھی بری ہے۔

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنا کام خود کرتے تھے۔ جب انہوں نے شہر بخارا سے باہر مہمان خانہ بنوایا تو اس کی تعمیر کے وقت خود بھی مزدوروں کے ساتھ مل کر کام کرتے تھے۔ ایک شاگرد نے عرض کیا کہ آپ کو محنت کی کیا ضرورت ہے ہم شاگرد جو موجود ہیں۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ھٰذَا الَّذِیْ یَنْفَعُنِیْ (یہ میرے لئے نافع ہے)۔ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ اپنے کپڑے خود دھو لیا کرتے تھے۔

نبی اکرم ﷺ کے بارے میں منقول ہے کہ اپنے کام خود دست مبارک سے کرتے تھے۔ بکریوں کا دودھ دوہ لیتے تھے۔ پھٹا ہوا کپڑا سی لیتے تھے۔ نعلین مبارک ٹوٹ جاتیں تو خود گانٹھ لیتے تھے۔ اپنے کام کے لئے دوسروں کو تکلیف نہ دیتے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں دس برس تک آپ ﷺ کی خدمت میں رہا۔ اس دوران میں میں نے اس قدر آپ ﷺ کی خدمت نہیں کی جتنے آپ ﷺ نے میرے کام کردیئے۔

**(11) استاد کو چاہئے کہ اپنے علم کے مطابق عمل کرتا ہو۔ ایسا نہ ہو کہ کہے کچھ اور کرے کچھ۔**

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ مِنْ عِلْمٍ لَا یَنْفَعُ

(اے اللہ! میں پناہ مانگتا ہوں ایسے علم سے جو نفع نہ دے)

دوسری حدیث مبارک میں ہے۔

اِنَّ مِنْ شَرِّ النَّاسِ عِنْدَ اللّٰہِ مَنْزِلَۃً یَوْمَ الْقِیَامَۃِ عَالِمٌ لَا یَنْتَفِعُ بِعِلْمِہٖ

(قیامت کے دن سب سے بدترین شخص مرتبہ کے اعتبار سے وہ عالم ہوگا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

جس کے علم سے نفع نہ ہو)

ایک اور حدیث مبارک میں ہے۔

اَلَا اِنَّ شَرَّ الشَّرِ شَرَارُ الْعُلَمَاءِ وَ اِنَّ خَيْرُ الْخَيْرِ خِيَارُ الْعُلَمَاءِ

(سب سے بدتر لوگ علمائے بد ہیں اور سب سے بہتر لوگ علمائے خیر ہیں)

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اس خوف سے لرز رہا ہوں کہ قیامت کے دن حساب دینے کے لئے کھڑا کیا جاؤں اور پوچھا جائے کہ تو نے علم حاصل کیا تھا مگر اس سے کیا کام لیا۔ ایک اور جگہ فرماتے ہیں جو نہیں جانتا اس کے لئے ایک ہلاکت اور جو جانتا ہے عمل نہیں کرتا اس کے لئے سات ہلاکتیں ہیں۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا قول ہے "باتیں بنانا سب جانتے ہیں لیکن اچھا وہی ہے جس کا قول وفعل یکساں ہو۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا

"اے اہل علم! اپنے علم پر عمل کرو۔ عنقریب ایسے لوگ پیدا ہوں گے جو علم تو رکھیں گے مگر علم ان کے حلق سے نیچے نہیں اترے گا۔ ان کا ظاہر ان کے باطن سے مختلف ہوگا۔ مجلسیں جما کر بیٹھیں گے آپس میں فخر ومباہات کریں گے اور لوگوں سے اس لئے ناراض ہو جایا کریں گے کہ ان کی مجلس چھوڑ کر دوسرے کی مجلس میں کیوں جا بیٹھے۔ ایسے لوگوں کے عمل خدا تک نہیں پہنچیں گے۔"

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ لوگوں کو ان کے اعمال سے پرکھو نہ کہ اقوال سے۔ حضرت قاسم بن محمد رحمۃ اللہ علیہ نے کہا، میں نے ایسے لوگوں کو دیکھا جنہیں قول پسند نہ تھا صرف عمل سے خوش ہوتے تھے۔ مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ بے عمل عالم کی نصیحت کا اثر دل پر ایسے ہوتا ہے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

جیسے بارش کا سنگلاخ چٹان پر۔

حضرت سید رفاعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ خبردار چھلنی کی طرح نہ بنو کہ عمدہ آٹا نکال کر دوسروں کو دے دیتی ہے اور بھوسہ اپنے پاس رکھتی ہے۔ اسی طرح تمہارا حال یوں نہ ہونا چاہئے کہ اپنے منہ سے تم دوسروں کے لئے حکمت کی باتیں نکالتے رہو اور خود تمہارے دلوں میں کھوٹ رہ جائے۔ ایک بزرگ کا ارشاد ہے کہ عالم بے عمل گدھ کی مانند ہے جو آسمان پر اڑتا ہے مگر مردار کھاتا ہے۔ بعض لوگوں کا علم پہاڑوں کے برابر ہوتا ہے مگر عمل چیونٹیوں کے برابر۔ حضرت ابراہیم بن ادھم رحمۃ اللہ علیہ نے ایک پتھر پر لکھا ہوا دیکھا

اَنْتَ بِمَا تَعْلَمُ لَمْ تَعْمِلْ فَكَيْفَ تَطْلُبُ عِلْمًا مَالَمْ تَعْلَمْ

(تم نے معلوم شدہ باتوں پر عمل کیا نہیں پھر نئی معلومات حاصل کرنے کی فکر کس لئے ہے)

بعض علماء نے علم کو جال بنا رکھا ہوتا ہے جس سے دنیا کا شکار کرتے ہیں۔

حضرت ابراہیم بن ادھم رحمۃ اللہ علیہ سے سوال کیا گیا کہ کیا وجہ ہے ہماری دعائیں قبول نہیں ہوتیں؟ فرمایا

1. تم نے خدا کو پہچانا مگر اس کا حق ادا نہیں کیا
2. قرآن پڑھا مگر عمل نہ کیا۔
3. محبت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دعوی کیا مگر اتباع سنت نہ کی۔
4. ابلیس پر لعنت تو کی مگر اس کی فرمانبرداری بھی کی۔
5. اپنے عیوب سے آنکھوں کو بند کر لیا مگر دوسروں کے عیوب کے لئے آنکھیں کھلی رکھیں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

## باب نمبر 8

# راہ سلوک کے آداب

ہر راہ کے راہی اور ہر سفر کے مسافر کے لئے کچھ اصول وضوابط ہوتے ہیں جنکی رعایت اور پابندی کرنے سے منزل پر پہنچنا آسان ہوتا ہے۔ جو شخص ان شرائط کو ملحوظ خاطر نہ رکھے بلکہ ان اصول وضوابط سے انحراف کرے اسے منزل پر پہنچنے میں رکاوٹیں پیش آتی ہیں۔ کبھی تو راستے سے بھٹک کر در بدر کی ٹھوکریں کھانا پڑتی ہیں اور کبھی چوروں ڈاکوؤں سے لٹ پٹ کر مال ومتاع سے ہاتھ دھونے پڑتے ہیں۔ وصول الی اللہ کی منزلیں طے کرنے والے سالکین طریقت کے لئے بھی معاملہ اسی طرح ہے۔ جو سالک آداب کی پابندی نہ کرے بسا اوقات وہ ساری عمر اس راستے کی بھول بھلیوں میں گزار دیتا ہے اور کبھی نفس وشیطان کے ہاتھے چڑھ کر اعمال وایمان کی دولت سے محروم ہو جاتا ہے۔ احتیاط کا تقاضا یہی ہے کہ ان تمام آداب کی پابندی کی جائے جو منزل کا نشان پانے والے واصلین اور جمال یار کا مشاہدہ کرنے والے مقربین نے متعین کر دیئے ہیں۔

؎ نگاہ دار ادب در طریق عشق و نیاز

کہ گفتہ اند طریقت تمام آداب است

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

(عشق و نیاز کی راہ میں ادب کی خوب رعایت کر۔ کیونکہ بزرگوں نے کہاہے کہ طریقت تمام تر آداب ہی ہے)

## مشائخ عظام کے آداب

آداب مشائخ کے بارے میں علامہ عبدالوہاب شعرانی ؒ کی کتاب ''الانوار القدسیہ فی معرفۃ قواعد صوفیہ'' میں سے بعض آداب کا اجمالی بیان درج ذیل ہے

### ارشاد نمبر 1:

کوئی بھی سالک مشائخ کرام کی محبت' خدمت اور ادب کے بغیر اچھی حالت پر نہیں پہنچا۔

### ارشاد نمبر 2 :

جو شخص بغیر شیخ و مرشد کے طریقت کا دعویٰ کرے اس کا شیخ ابلیس ہوگا۔ اگر اس کے ہاتھ سے عجیب و غریب واقعات ظاہر ہوں تو وہ استدراج ہوں گے۔ کید شیطان اور فریب نفس بجز راہ دان اور راہبر کے دوسرا کوئی نہیں سمجھ سکتا۔

### ارشاد نمبر 3:

حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جو شخص بغیر کسی مقتدا کے اس راہ میں قدم رکھے گا وہ خود بھی گمراہ ہوگا اور دوسروں کو بھی گمراہ کرے گا۔ جو شخص مشائخ کا ادب واحترام چھوڑ دے گا اللہ تعالیٰ اسے اپنے بندوں کی نظروں میں ناپسندیدہ بنادے گا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ارشاد نمبر 4:

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے۔ مَنْ لَّمْ یَعْتَقِدْ فِیْ شیخہٖ الْکَمَالَ لَا یُفْلِحُ عَلٰی یَدَیْہِ اَبَدًا یعنی جو شخص اپنے شیخ کے کمال کا اعتقاد نہ رکھے گا وہ کبھی کامیاب نہ ہو سکے گا۔

ارشاد نمبر 5:

حضرت ابو علی دقاق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جو شخص اپنے شیخ کی صحبت میں آئے اور پھر اس پر اعتراض کرے بلاشبہ اس کی بیعت ٹوٹ گئی اس پر واجب ہے کہ تجدید بیعت کرے۔

ارشاد نمبر 6:

مرید پر لازم ہے کہ وہ اپنے شیخ کو لفظ کیوں نہ کہے ورنہ طریقت میں کامیاب نہ ہوگا۔

کہ سالک بے خبر نبود ز راہ و رسم منزلہا

ارشاد نمبر 7:

شیخ عبدالرحمٰن جیلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جو شخص اپنے نفس کو اپنے شیخ یا پیر بھائیوں کی محبت سے روگردانی کرنے والا پائے وہ سمجھ لے کہ اب اس کو اللہ تعالیٰ کے دروازے سے دھتکارا جا رہا ہے۔

ارشاد نمبر 8:

مرید اپنے شیخ کی ہزاروں برس خدمت کرے اور اس پر لاکھوں روپے خرچ کرے تو بھی دل میں یہ خیال نہ لائے کہ میں نے شیخ کا حق ادا کر دیا۔ ایسا کرے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

گا تو طریقت سے خارج ہو جائے گا۔

## ارشاد نمبر 9:

حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر شیخ بغیر کسی ظاہری وجہ کے اپنے مرید پر سختی کرے تو بھی مرید صبر کرے اگر پختہ ارادہ اور عاجزی لے کر آئے گا تو قبولیت پائے گا۔

## ارشاد نمبر 10:

حضرت سید علی بن وفا رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ مرید پر لازم ہے کہ اپنے تمام وسائل اسباب اور معمولات شیخ کے قدموں پر ڈال دے۔ نہ اپنے علم پر اعتماد کرے نہ اپنے عمل پر بلکہ یقین کرے کہ تمام بھلائیاں مجھے شیخ ہی کے واسطے سے پہنچیں گی۔

## ارشاد نمبر 11:

مرید کا اپنے شیخ کی صحبت کو لازم پکڑنا بعض اوقات مکہ مکرمہ کے نفلی سفر سے بھی افضل ہوتا ہے۔ شیخ مرید کو بیت اللہ کے مالک تک پہنچاتا ہے جو کہ بیت اللہ سے افضل ہے۔ گویا شیخ ذریعہ مقصود کی بجائے حقیقی مقصود تک پہنچاتا ہے۔

## ارشاد نمبر 12:

مرید پر حق ہے کہ شیخ کی خدمت میں ہر وقت سچائی کے ساتھ آئے اگرچہ روزانہ ہزار بار آنا نصیب ہو۔

## ارشاد نمبر 13:

جس شخص نے بغیر شیخ کے کمال حاصل کرنے کا ارادہ کیا تو وہ راستہ سے بھٹک گیا کیونکہ میوہ اپنی گٹھلی کے بغیر کامل نہیں ہوتا۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ارشاد نمبر 14:

مرید پر حق ہے کہ جب اسکا شیخ اسکے پیر بھائی کو آگے بڑھائے تو یہ اس پر حسد نہ کرے، ورنہ اسکے جمے ہوئے پاؤں پھسل جائیں گے اور وہ اپنے مقام سے نیچے گر پڑے گا۔

ارشاد نمبر 15:

جب سالک کے لئے یہ جائز نہیں کہ وہ اپنے جسمانی باپ کو چھوڑ کر کسی اور طرف نسبت کرے تو یہ کہاں جائز ہوگا کہ اپنے روحانی باپ (شیخ) کو چھوڑ کر کسی دوسرے کی طرف نسبت کرے۔

ارشاد نمبر 16:

مرید پر حق ہے کہ وہ شیخ کو ہر بات میں سچا سمجھے اگر سمجھ میں نہ آئے تو اپنی سمجھ کا قصور جانے۔

ارشاد نمبر 17:

جب مرید یہ جان لے کہ اسکا شیخ کامل ہے اور اسکے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان واسطہ ہے تو پھر اپنے شیخ کی اس طرح اطاعت کرے جیسے فرشتے کرتے ہیں۔

لَا يَعْصُوْنَ اللّٰهَ مَا اَمَرَهُمْ وَ يَفْعَلُوْنَ مَا يُؤْمَرُوْنَ (التحریم:٦)

(اللہ تعالیٰ کے حکم کی نافرمانی نہیں کرتے اور وہی کرتے ہیں جس کا حکم ہوتا ہے)

ارشاد نمبر 18:

مرید کو چاہیئے کہ اپنے شیخ کے کسی حکم کی نافرمانی نہ کرے ورنہ شیطان کی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

طرح راندہء درگاہ بنے گا۔

## ارشاد نمبر 19:

مرید اپنے دل میں یقین رکھے کہ مرشد وہ آنکھ ہے جس سے اللہ تعالیٰ میری طرف رحمت سے دیکھتا ہے۔ یعنی شیخ کی رضا سے اللہ تعالیٰ راضی اور شیخ کی ناراضگی سے اللہ تعالیٰ ناراض ہوتا ہے۔

## ارشاد نمبر 20:

مرید اپنے شیخ کے ظاہر پر نظر نہ کرے بلکہ اس باطنی نعمت پر نظر رکھے جو اسکے دل میں ہے۔

## ارشاد نمبر 21:

جس طرح سالک پر شرک سے بچنا لازم ہے اسی طرح شیخ کی موجودگی میں غیر کی طرف میلان کی بھی ممانعت ہے۔

## ارشاد نمبر 22:

جس طرح انسان کے لئے دو معبود نہیں۔ عورت کے لئے بیک وقت دو شوہر نہیں اسی طرح مرید کے لئے دو شیخ طریقت نہیں۔ جو سالک ایک وقت میں کئی مشائخ سے واسطہ رکھے گا کبھی کامیاب نہ ہوگا۔

## ارشاد نمبر 23:

مرید اپنی عبادات کے ظاہری احوال کو اپنے شیخ کے حال پر قیاس نہ کرے۔ بلکہ یہ یقین رکھے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک شیخ کا ایک دن مرید کے ہزار دنوں پر فضیلت رکھتا ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ارشاد نمبر 24:

حضرت علی بن وفا رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ شیخ مرید کے لئے آئینے کی مانند ہوتا ہے۔ ایک مرتبہ کسی مرید نے حضرت بایزید بسطامیؒ سے عرض کیا' اے میرے سردار! آج رات میں نے آپ کے چہرے کو خنزیر کا چہرہ دیکھا۔ آپ نے فرمایا' بیٹے! میں تیرا آئینہ ہوں' تو اپنے نفس کو خنزیروں کی صفت سے پاک کر لے پھر میری طرف دیکھ تجھے اپنا اصلی چہرہ نظر آئیگا۔

ارشاد نمبر 25:

جب شیخ کسی مرید کی خواہش کے مخالف کام کرے تو مرید کو صبر کرنا چاہئے اس میں اسکی ترقی ہے۔

ارشاد نمبر 26:

سیدی علی خواص رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ مرید اپنے شیخ کے دوستوں کو دوست اور دشمنوں کو دشمن جانے ورنہ شیطان کا لقمہ بن جائے گا۔

ارشاد نمبر 27:

حضرت سید علی بن وفا رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ مرید اپنے شیخ کی نرمی سے دھوکا نہ کھائے بلکہ ڈرتا رہے اور شیخ کی سختی پر رنجیدہ ہونے کی بجائے خوش ہو کہ میری اصلاح ہو رہی ہے۔

ارشاد نمبر 28:

حضرت شیخ ابوالعاص مُرّی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ مرید کو چاہئے کہ اپنے شیخ سے کبھی کرامت طلب نہ کرے [illegible] شک کی علامت ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

## ارشاد نمبر 29:

مرید کو چاہئے کہ شیخ کی خفگی سے دل تنگ نہ ہو۔ اگر شیخ دھتکار بھی دے تو بھی جدا نہ ہو۔ جان لے کہ بزرگان دین کسی مسلمان کو ایک سانس کے برابر لمحہ کے لئے بھی ناپسند نہیں کرتے۔ جو کچھ کرتے ہیں مریدین کی تعلیم کی غرض سے کرتے ہیں۔

## ارشاد نمبر 30:

مرید کو زیب نہیں دیتا کہ اپنے شیخ کے مقام کو جاننے کی فکر میں لگے۔ بس اپنے کام سے کام رکھے کیونکہ مقصد پھل کھانے سے ہے درخت گننے سے نہیں۔

## ارشاد نمبر 31:

مرید پر لازم ہے کہ کوئی ایسا کام نہ کرے جو شیخ کی ایذا کا سبب بنے۔ اگر ایسا ہو جائے تو فوراً معافی کا خواستگار ہو۔ آئندہ کے لیے محتاط رہے۔

## ارشاد نمبر 32:

مرید کو چاہئے کہ وہ شیخ کے کلام کو اپنی عقل کے ترازو میں نہ تولے۔ اگر شیخ مرید کو کسی خطیب یا عالم کی صحبت میں بیٹھنے سے روکے تو مرید فوراً رک جائے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔

## ارشاد نمبر 33:

شیخ کو حق حاصل ہے کہ وہ مرید کو ایک وظیفے سے ہٹا کر دوسرے کو اختیار کرنے کا حکم دے۔ مرید کو چاہئے کہ فوراً تعمیل کرے اگرچہ اسے پہلے وظیفے میں فائدہ نظر آتا ہو۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

### ارشاد نمبر 34:

اگر شیخ کبھی مرید کے سامنے خوش خوش متبسم نظر آئے تو بھی مرید شیخ کے ادب میں غفلت نہ کرے۔ کیونکہ شیخ کبھی بارش اور رحمت کی صورت میں تلوار اور آزمائش ہوتا ہے۔

### ارشاد نمبر 35:

مرید کو چاہئے کہ اپنے شیخ کی ہر بات کو حق جانے اگرچہ وقتی طور پر مصلحت سمجھ میں نہ آئے۔

### ارشاد نمبر 36:

شیخ کی خدمت میں ہر وقت حاضر رہنے والے مریدین اپنے آپ کو دوسروں سے افضل نہ سمجھیں۔ کیا نہیں دیکھتے کہ حضرت صہیب رضی اللہ عنہ اور حضرت سلمان رضی اللہ عنہ دور سے آئے اور واصل ہوئے۔ جبکہ ابوجہل و ابولہب قریب رہ کر بھی مردود ہوئے۔

### ارشاد نمبر 37:

حضرت یوسف عجمی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جو مرید بلا عذر کسی محفل ذکر سے پیچھے رہ جائے تو اسے چاہئے کہ پیر بھائیوں کے سامنے اپنے آپ کو ملامت کرے اور اپنے نفس کو ذلیل کرے۔

### ارشاد نمبر 38:

مرید کو چاہئے کہ وہ اپنے باپ دادا کی بزرگی پر اکتفا نہ کرے جیسا کہ اکثر مشائخ کی اولاد کا حال ہے۔ یاد رکھے کہ بزرگی ورثے میں نہیں ملتی طلب و

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

مجاہدے سے ملتی ہے۔

## ارشاد نمبر 39:

سلف صالحین اپنے مریدین سے کہتے تھے۔ اُمحُ لَوحَکَ وَتعَالُ (تو اپنے دل کی تختی کو صاف کر لے پھر ہمارے پاس آ جا)۔ جسطرح لکھی ہوئی تختی پر لکھا نہیں جاتا اسی طرح ماسوا سے بھرے ہوئے دل میں کچھ فیض نہیں آتا۔

## ارشاد نمبر 40:

مرید کو چاہئے کہ اگر شیخ اس پر ناراض ہو تو فوراً اسے راضی کرنے کی کوشش کرے اگرچہ اسے اپنے گناہ کا پتہ نہ چلے۔

## ارشاد نمبر 41:

مرید کو چاہئے کہ شیخ کی نیند کو اپنی عبادت سے افضل سمجھے۔

## ارشاد نمبر 42:

مرید کو چاہئے کہ شیخ کی بیوی کو اپنی والدہ کا درجہ دے۔ وَ اَزْوَاجُهٗ اُمَّهَاتُهُمْ (اسکی بیویاں ان کی مائیں ہیں) اسکی دلیل ہے۔

## ارشاد نمبر 43:

مرید کو چاہئے کہ شیخ کو اپنی طرف چل کر آنے کی تکلیف نہ دے۔ سید علی مرضی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک مرید حج سے واپس آیا تو چاہا کہ شیخ میرے پاس تشریف لا کر مبارکباد دیں۔ جب ایسا نہ ہوا تو وہ شیخ سے بدظن ہوا۔ پس موت سے پہلے اسکے تمام کمالات سلب ہو گئے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ارشاد نمبر 44:

مرید کو چاہئے کہ اپنے شیخ کی اولاد اور عیال کی ضروریات کو ہر چیز پر مقدم رکھے۔ اگر اپنا تمام مال بھی خرچ کرنا پڑے تو یہ گمان کرے کہ میں نے شیخ کے سکھائے ہوئے ایک ادب کا بھی حق ادا نہیں کیا۔ سید ابو العباس سرسیؒ نے اپنے شیخ حضرت سید محمد حنفیؒ پر تیس ہزار دینار خرچ کیے۔ لوگوں نے ملامت کی تو انہوں نے کہا کہ اگر میں ساری دنیا کے خزانے بھی اپنے شیخ پر نچھاور کر دوں تو بھی وہ اس ایک ادب کی قیمت نہیں رکھتے جس کو میں نے اپنے شیخ سے سیکھا۔

ارشاد نمبر 45:

مرید کو چاہئے کہ ہر وقت اپنے شیخ کے چہرے کو ٹکٹکی باندھ کر نہ دیکھے۔ جہاں تک ہو سکے نظریں جھکائے رکھے البتہ کبھی کبھی چہرے کو دیکھنے کی لذت لیتا رہے۔ حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جس شخص نے اپنے شیخ کے چہرے پر ہمیشہ نظر رکھی تو اس نے اپنی گردن سے حیا کا پٹہ نکال دیا۔ شیخ علی مرضی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ اگر مرید صاحب استقامت ہو اور شیخ کے چہرے کی طرف اکثر نگاہ رکھنے میں اہانت لازم نہ آئے تو پھر کوئی نقصان نہیں۔

ارشاد نمبر 46 :

سید علی مرضی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے:

''مرید کو چاہئے کہ اپنے شیخ کی اجازت کے بغیر کسی وظیفے یا ہنر میں مشغول نہ ہو۔''

ارشاد نمبر 47:

مرید کو چاہئے کہ اپنے شیخ کی طرف پاؤں نہ پھیلائے۔ شیخ زندہ ہوں یا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

فوت شدہ ہو۔ رات ہو یا دن ہر وقت حالت غیبت و حضور میں شیخ کے ادب کی رعایت کرے۔

سسی پیر سنگیڑ ستی متاں ہووم ہوت نوں لتاں
(محبوبہ ٹانگیں سمیٹ کر سوئی کہ محبوب کی طرف پاؤں نہ ہوں)

## ارشاد نمبر 48:

مرید کو چاہئے کہ وہ اپنے شیخ کی صریحاً یا اشارۃً اجازت کے بغیر اس زمانہ کے کسی بھی بزرگ کی زیارت نہ کرے اگرچہ وہ بزرگ اس کے شیخ کے بڑے دوستوں میں سے ہوں۔ اس سے دلجمعی میں انتشار کا اندیشہ ہے۔

## ارشاد نمبر 49:

مرید کو چاہئے کہ شیخ کے کپڑے اور جوتا وغیرہ نہ پہنے ان کے بستر پر نہ بیٹھے انکی تسبیح مصلّی استعمال نہ کرے ان کے خاص برتنوں میں کھانا نہ کھائے پانی نہ پیئے۔ اس طرح بے تکلفی بڑھ کر شوخی پر منتج ہو سکتی ہے۔ ہاں اگر شیخ ان چیزوں کے استعمال کی خود اجازت دے دیں تو پھر ٹھیک ہے۔

## ارشاد نمبر 50:

جب شیخ مرید کو اپنا جبہ، نعلین، ٹوپی یا مسواک وغیرہ عطا کرے تو مرید کو یہ زیب نہیں دیتا کہ وہ ان اشیاء کو دنیوی مقصد کے لئے استعمال کرے یعنی بیچ ڈالے۔ بعض اوقات ان چیزوں میں شیخ کا فیض شامل ہوتا ہے۔ روایت ہے کہ ایک مرتبہ سیدنا رسول اللہ ﷺ نے حضرت ابوھریرہ رضی اللہ عنہ کو چادر لپیٹ کر دی اور یہ نسیان کے مریض تھے مگر اس کے بعد جو دیکھتے یا سنتے کبھی نہ بھولتے۔

حضرت جنید بغدادی نے حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ کو مسواک عطا کی۔ لوگوں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نے ہزار درہم کے بدلے میں خریدنا چاہی لیکن انہوں نے انکار کر دیا۔ شیخ تقی الدین کو شیخ نے عبا عطا کی۔ لوگوں نے منہ مانگی قیمت پر خریدنا چاہی مگر انہوں نے انکار کر دیا۔ شیخ الحدیث حضرت زکریا رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جب شیخ ایسی کوئی چیز عطا کرے تو اس کے ادب کا خیال رکھے۔ ان کپڑوں اور نعلین وغیرہ کو پہن کر گناہ کا کام نہ کرے۔

## ارشاد نمبر 51:

مرید کو چاہئے کہ اپنے دل کو ہر وقت شیخ کے دل کے ساتھ مضبوطی سے ملائے رکھے اور سمجھے کہ اسے جو بھی باطنی نعمت پہنچے گی وہ شیخ ہی کے واسطے سے پہنچے گی۔ اگرچہ ظاہر میں کسی اور کی طرف سے فیض آتا ہوا دیکھے۔ حضرت شیخ زین الدین الخوانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ مرید پر واجب ہے کہ اپنے شیخ کے فیضان کو نبی اکرم ﷺ کا فیضان جانے اور ان کے فیضان کو اللہ تعالیٰ کا فیضان جانے۔ ہر خیر و برکت اللہ تعالیٰ ہی کی طرف سے ملتی ہے مگر مشائخ اس کا واسطہ بن جاتے ہیں۔ سُنَّةَ اللّٰهِ الَّتِىْ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلُ (یہ اللہ کا وہ قانون ہے جو پہلے سے چلا آ رہا ہے)

## ارشاد نمبر 52:

مرید کو چاہئے کہ جب اس کے شیخ کے شہر میں کوئی دوسرا بزرگ آئے اور اسکی طرف شیخ کے علاوہ اور بہت سے اکابر متوجہ ہوں تو وہ مرید ہرگز متوجہ نہ ہو ورنہ نقصان اٹھائے گا۔

## ارشاد نمبر 53:

اگر تائید الٰہی سے کوئی مرید اپنے شیخ کے برابر ہو جائے یا بڑھ جائے اور شیخ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

تصدیق بھی کردے تو بھی مرید اپنے شیخ کے ادب کو لازم رکھے۔ اسے جو کچھ ملا اپنے شیخ کی برکت سے ملا۔

## پیر بھائیوں کے آداب

مرید کو چاہیئے کہ جو چیز اپنے لئے پسند کرے وہی اپنے پیر بھائی کے لئے پسند کرے۔ تمام آداب کا خلاصہ اور نچوڑ یہی ہے۔ مزید تفصیلات درج ذیل ہیں۔

### ادب نمبر 1:

مرید اگر اپنے پیر بھائی کی خطا اور لغزش پر مطلع ہو تو اس کی پردہ پوشی کرے۔

### ادب نمبر 2:

جو شریف لوگوں کے عیوب کو دیکھے اور ان کو برے مقاصد پر محمول کرے تو اسکا باطن ویران ہو جائیگا۔ طبرانی شریف میں مرفوع روایت ہے کہ جو شخص لوگوں کے عیوب تلاش کریگا تو اللہ تعالیٰ اس کے عیوب تلاش کرے گا۔ اور جن کے عیوب اللہ تعالیٰ تلاش کرے گا تو اس کو ذلیل و خوار کر دیگا اگرچہ وہ اپنے کجاوہ کے بیچ ہی میں ہو۔

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ بخدا ہم ایسی جماعت دیکھتے تھے کہ ان میں سے کوئی عیب نہ تھے۔ پھر جب وہ لوگوں کے عیب کی جاسوسی اور تلاش میں پڑ گئے تو اللہ تعالیٰ نے ان کے عیوب بھی ظاہر کر دیئے۔ حضرت شیخ علی مرضی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جس نے پیر بھائیوں کی لغزشوں کو نہ چھپایا درحقیقت اس نے اپنی لغزشوں کے پردے کھول دیئے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

سید احمد زاہد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جب تم کسی کو پوشیدہ گناہ کرتے دیکھو تو اسے پوشیدہ زجر کرو اور اگر علانیہ کرتے دیکھو تو علانیہ نصیحت کرو۔

## ادب نمبر 3:

مرید کو چاہئے کہ اپنے پیر بھائیوں کی دنیوی خیر خواہی بھی کرے مگر اس سے بڑھ کر ان کی دینی خیر خواہی کرے۔ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا الدین النصیحۃ (دین خیر خواہی کا نام ہے)

## ادب نمبر 4:

اگر کوئی مرید ساری رات جاگ کر عبادت کرے تو بھی اپنے آپ کو اس بھائی سے افضل نہ سمجھے جو فقط سحری کے وقت جاگے۔ بلکہ اس کی نیند کو اپنی عبادت سے افضل جانے۔

## ادب نمبر 5:

سالک پر واجب ہے کہ وہ اپنے آپ کو تمام مسلمانوں سے کم تر سمجھے۔ ایسا نہیں کرے گا تو متکبرین میں شمار ہوگا۔ سید عبدالعزیز دیرینی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ سالک اپنے آپ کو تمام مخلوق سے کم تر سمجھے۔

## ادب نمبر 6:

سالک کو چاہئے کہ اپنے بھائیوں کو اپنی ذات پر ترجیح دے اور انکی ایذاؤں کو برداشت کرے۔

## ادب نمبر 7:

حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ فرماتے تھے کہ بھائی کے آداب میں سے ہے کہ اپنے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

بھائیوں کی خدمت کرے پھران کے پاس معذرت کرے کہ ان کا جوحق تھا وہ ادا نہیں ہوسکا۔

## ادب نمبر 8:

اگر سالک کسی مجلس ذکر سے پیچھے رہ جائے تو وہ اپنے آپ کو سب بھائیوں کے سامنے ملامت کرے۔اس ادب میں حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ اپنے ہم عصروں پر سبقت لے گئے تھے۔

## ادب نمبر 9:

اگر کوئی سالک نیکی میں پیچھے رہ جائے اور اسکے بھائی اسکو ملامت کریں تو اسے چاہیے کہ حجت بازی نہ کرے بلکہ کثرت کے ساتھ استغفار شروع کردے۔

## ادب نمبر 10:

سید احمد رفاعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جس شخص نے اپنے نفس کی طرفداری کرکے بحث کی وہ ہلاک ہوا۔

## ادب نمبر 11:

سالک پرحق ہے کہ وہ تہمت والی جگہوں سے اور ناشائستہ کاموں کے ارتکاب سے دور رہے۔

## ادب نمبر 12:

سالک کو چاہئے کہ اپنے پیر بھائیوں کو محبت والفت سے آداب سکھائے مگر اپنے آپ کو ان سے افضل نہ سمجھے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ادب نمبر 13:

سالک کو چاہئے کہ اپنے جان و مال سے اپنے پیر بھائیوں کی خدمت کرے۔حدیث پاک میں ہے۔

وَاللّٰهُ فِیْ عَوْنِ الْعَبْدِ مَا دَامَ الْعَبْدُ فِیْ عَوْنِ اَخِیْهِ

(جب تک بندہ اپنے بھائی کی مدد میں ہے اللہ تعالیٰ اس بندے کی مدد میں ہے)

ادب نمبر 14:

اگر شیخ کسی مرید کو مجلس سے نکال دے یا اس پر عتاب کرے تو اس کے دوسرے پیر بھائی اس کی غیبت میں مبتلا نہ ہوں۔ممکن ہے اللہ تعالیٰ کی نظر میں یہ غیبت کرنے والے اس نکالے ہوئے شخص سے زیادہ بدحال اور گنہگار ہوں۔

ادب نمبر 15:

سالک کو چاہئے کہ وہ جماعت کے کمزوروں۔ضعیفوں۔معذوروں اور بوڑھوں کی خدمت کرے۔حضرت سید علی خواص رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جو شخص اپنے اوپر رحمت کا نزول چاہے وہ کمزوروں کی مدد کرے اور سمجھے۔ھٰذَا شَرَفِیْ (یہ میری عزت ہے)

ادب نمبر 16:

سید علی خواصؒ فرماتے تھے کہ اگر کوئی شخص تم پر ظلم کرے تو تم اسے معاف کردو۔یوں مت کہو کہ شریعت نے مجھے ظلم کے برابر بدلہ لینے کی اجازت دی ہے۔بہت سی چیزیں شریعت میں جائز ہیں مگر انکا ترک کرنا افضل ہوتا ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ادب نمبر 17:

سید علی خواص رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جب تیرا پیر بھائی تجھے ملنے آئے تو اسے کھڑا ہو کر نہایت اکرام سے ملا کر۔

ادب نمبر 18:

اگر سالک اپنے کسی پیر بھائی سے ناراض ہو جائے تو تین دن سے زیادہ ناراض نہ رہے۔ پھر اگر سالک نے گفتگو کرنے کی غرض سے سلام میں پہل کر لی تو بہت اچھا۔ اب اگر وہ جواب دے تو ٹھیک ورنہ سالک پر الزام نہیں۔ ناراضگی اور نہ بولنے کا گناہ دوسرے پر ہوگا۔

ادب نمبر 19:

سالک کو چاہئے کہ اس کے پیر بھائیوں میں سے جو بھی اس پر احسان کرے تو یہ اس احسان کا بدلہ چکانے کی کوشش کرے۔

ادب نمبر 20:

سالک کو چاہئے کہ اپنے پیر بھائیوں کو اپنی دعاؤں میں نہ بھولے۔ حدیث پاک کے مطابق ایک فرشتہ اسکو کہے گا کہ ولک بمثل (تیرے لئے بھی اس جیسا ہو) یاد رکھیں فرشتے کی دعا رد نہیں ہوتی۔

ادب نمبر 21:

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ تو اپنے بھائی کی مروت پر اعتماد کر کے اس کے حقوق کی ادائیگی میں کوتاہی نہ کر۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ادب نمبر 22:

سالک کو چاہئے کہ جب اسکا بھائی اپنی مصیبت کی حالت میں اس سے مدد چاہے تو وہ اس پر بخیلی نہ کرے۔ اگر چہ اپنے جبہ' زائد جوتوں اور گیہوں وغیرہ سے ہو۔

ادب نمبر 23:

سالک کو چاہئے کہ اپنے پیر بھائیوں سے گفتگو کرتے ہوئے شیریں زبانی سے کلام کرے۔ اگر بدزبانی سے معاملہ کریگا تو محروم ہو جائیگا۔ حدیث پاک میں ہے

"شَرُّ النَّاسِ مَنْ تَرَکَہُ النَّاسُ اِتِّقَاءَ فُحْشِہٖ"

(برا آدمی وہ ہے جس کی بدمزاجی کی وجہ سے لوگ اسے چھوڑ دیں)۔

سید علی خواص رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ بولنے میں احتیاط' لقمہ اور کپڑوں کی احتیاط سے زیادہ ضروری ہے۔

ادب نمبر 24:

سالک کو چاہئے کہ گناہ سے نفرت کرے گنہگار سے نفرت نہ کرے۔ نبی اکرم ﷺ نے پیاز کے متعلق فرمایا۔ اِنَّھَا شَجَرَۃٌ اَکْرَہُ رِیْحَھَا (یہ ایسا پودا ہے کہ میں اسکی بو کو ناپسند کرتا ہوں)۔ پس آپ ﷺ نے پیاز کے بارے میں نہیں اسکی بو کے بارے میں ناگواری کا اظہار فرمایا۔

ادب نمبر 25:

سالک کو چاہئے کہ وہ اپنے پیر بھائیوں کی حاجات کو نفلی عبادات پر مقدم رکھے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

## ادب نمبر 26:

حضرت سلیمان دارانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ طریقت میں ترقی پانے والے لوگ وہ ہیں جن کو پیر بھائیوں کے بیت الخلاء بھی صاف کرنے پڑیں تو اسے اعزاز سمجھیں۔ امام غزالیؒ، سید علی خواصؒ اور شیخ امین الدین رحمۃ اللہ علیہم جیسے حضرات نے اپنے وقت میں یہ خدمت کی۔ حضرت مولانا الیاس رحمۃ اللہ علیہ جماعت کے افراد کے لئے استنجا گاہیں صاف کرتے تھے اور بارگاہ ایزدی میں اس سعادت کے حصول پر شکر ادا کرتے تھے۔

## ادب نمبر 27:

سالک کو چاہئے کہ دوران سفر ضرورت کی اشیاء چاقو، قینچی اور مصلّٰے وغیرہ پاس رکھے تاکہ بوقت ضرورت دوسروں کی خدمت کر سکے۔

## ادب نمبر 28:

سالک سے اگر کسی پیر بھائی کی بے ادبی ہو جائے تو اس پر حق ہے کہ وہ عاجزوں اور ذلیلوں کی شکل بنا کر معافی مانگے۔ مثلاً اپنا سر ننگا کرے یا جوتوں کے پاس کھڑا رہے۔ ہر پیر بھائی مرشد کی نشانی ہوتا ہے اسکی بے ادبی کسی طرح درست نہیں۔

## ادب نمبر 29:

اگر سالک سے اسکا کوئی پیر بھائی معافی مانگے تو اسے چاہئے کہ معاف کر دے۔ مستدرک حاکم کی روایت ہے:

من اتاہ اخوہ متنصلا فلیقبل ذلک محقا کان او مبطلا فان لم

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

يفعل لم يرد على الحوض

(جس شخص کے پاس اسکا بھائی کسی گناہ کی معافی مانگنے کے لئے آئے تو چاہیئے کہ بھائی کا عذر قبول کرے وہ بھائی سچا ہو یا جھوٹا۔ اگر عذر قبول نہ کیا تو پھر میرے حوض پر نہ آئے)

ادب نمبر 30:

سالک کو چاہیئے کہ اگر کوئی پیر بھائی اس سے طاعات و منصب میں آگے بڑھ جائے تو اس سے حسد نہ کرے۔

ادب نمبر 31:

سالک کو چاہیئے کہ وہ اپنے آپ کو کسی دوسرے شیخ کی جماعت سے افضل نہ سمجھے کیونکہ وہ بھی طریقت میں اسکے بھائی ہیں۔

## طریقت کے آداب

طالب صادق کو چاہیئے کہ وہ طریقت کے آداب کو ہر وقت ملحوظ رکھے۔

ادب نمبر 1.

سالک کو چاہیئے کہ لوگوں کی صحبت اور دنیوی تعلقات سے علیحدہ ہو جائے اور اخلاص کے ساتھ ذکر الٰہی میں مشغول ہو جائے۔ اسکا مطلب رہبانیت نہیں بلکہ دست بکار و دل بیار ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ادب نمبر 2.

سالک اپنے آپ کو عام لوگوں کی محفلوں سے دور رکھے تو یہ نیت کرے کہ میں لوگوں کو اپنی برائی اور ایذا رسانی سے بچاتا ہوں۔ یہ ہرگز نہ سوچے کہ میں اچھا ہوں اور لوگ برے ہیں۔ اگر ایسا سوچے گا تو مردود ہو جائے گا۔

ادب نمبر 3.

سالک کو چاہئے کہ سلوک سے رضائے الٰہی حاصل کرنے کی نیت ہو۔ اگر شیخ مقتدا بننے کی نیت کرے گا تو شرک کا مرتکب ہوگا اور تباہ و برباد ہو جائے گا۔

ادب نمبر 4.

سالک کو اگر کسی منزل میں جلدی کامیابی نہ ہو تو دل تنگ نہ ہو۔ صبر اور مسکینی کو اپنائے رکھے۔

ادب نمبر 5.

سالک کے پاس اپنی حاجات سے زیادہ مال ہو تو اسے فقراء میں تقسیم کر کے آخرت کا ذریعہ بنائے۔

ادب نمبر 6.

سالک کو چاہئے کہ لذیذ طعام، لذیذ مشروبات اور لہو و لعب کو ترک کرے اور ذکر کی لذت حاصل کرنے کا طالب بنے۔

ادب نمبر 7.

سالک اپنی خوشحالی پر خوش ہو کر اترائے نہیں۔ تنگ حالی سے تنگ ہو کر گھبرائے نہیں بلکہ تقسیم الٰہی پر راضی رہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ادب نمبر 8.

سالک اپنے اسلاف کو کبھی کم نظری اور حقارت سے نہ دیکھے۔

ادب نمبر 9.

سالک اپنے آپ کو مزامیر اور گانا بجانا وغیرہ سے بچائے اور قرآن مجید کی لذت پانے کا متمنی رہے۔

ادب نمبر 10.

سالک کو چاہئے کہ لوگوں کی تعریف کرنے اور نیک کہنے سے مغرور نہ ہو بلکہ اسے آزمائش سمجھے۔

ادب نمبر 11.

سالک اپنے آپ کو تمام مخلوق سے کم تر اور حقیر سمجھے کیونکہ مخلوق کی باطنی خوبیوں سے یہ آگاہ نہیں ہے۔

ادب نمبر 12.

سالک اگر کوئی ناشائستہ کام کر بیٹھے تو اپنے نفس کو سزا دے مثلاً اسکی مرغوبات روک لے اور اسے مجاہدہ و مشقت میں ڈالے۔

ادب نمبر 13.

سالک کو چاہئے کہ زمانے کے احوال اور دنیا کی باتوں کو جاننے کے لئے اخبار بینی وغیرہ سے پرہیز کرے۔ اس سے دل میں انتشار پیدا ہوتا ہے اور قلب کی توجہ مقصود اصلی سے ہٹ جاتی ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

## ادب نمبر 14.

سالک کو چاہئے کہ عاجزی اور خواری میں اپنی عزت جانے اور ظاہر کی بربادی میں اپنے باطن کی آبادی سمجھے۔

پارہ پارہ کرد درزی جامہ را
کس زنداین درزی علامہ را

(درزی کپڑے کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیتا ہے پھر انکو حسین لباس بناتا کوئی اس پر طعن نہیں کرتا بلکہ قدر کی نگاہوں سے دیکھتا ہے۔)

## ادب نمبر 15.

اگر سالک پر کوئی ظلم کرے تو یہ بدلہ لینے کا خواہاں نہ ہو بلکہ معاملہ اللہ تعالیٰ کے سپرد کر کے صبر کرے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کفار سے پتھر کھا کر بھی ان کے لئے دعائیں کی ہیں۔

## ادب نمبر 16.

سالک کو چاہئے کہ جب بھوک لگے تب کھائے' جب نیند آئے تب سوئے۔ عادتاً کھانے اور سونے سے پرہیز کرے۔

## ادب نمبر 17.

سالک کو چاہئے کہ ذکر اللہ کی کثرت کرے اور نفس کے حیلوں میں نہ آئے۔

## ادب نمبر 18.

سالک کو چاہئے کہ اپنی عبادت اور نیکی کی تعریف نہ کرے بلکہ دل میں پسندیدگی کا خیال بھی نہ لائے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ادب نمبر 19.

سالک کو چاہئے کہ کرامات کا طالب نہ ہو اگر کرامت سرزد بھی ہو جائے تو اسے اپنے عیوب کی مانند چھپائے اور اپنا امتحان سمجھے۔

ادب نمبر 20.

سالک کو چاہئے کہ اہل دنیا سے ہرگز میل جول نہ رکھے فقراء کی صحبت اختیار کرے۔

ادب نمبر 21.

سالک کو چاہئے کہ موت کو کثرت سے یاد کرے، اس سے دنیا سے بے تعلقی پیدا ہوتی ہے۔

ادب نمبر 22.

سالک کو چاہئے کہ ضروریات دین کا علم لازماً حاصل کرے اور بے علم اور جاہلوں سے دور رہے۔

ادب نمبر 23.

سالک کو چاہئے کہ سوائے اپنی زوجہ کے کسی کو بھی شہوت کی نظر سے نہ دیکھے۔

ادب نمبر 24.

سالک کو چاہئے کہ اپنے اندر اخلاق حمیدہ پیدا کرنے کی کوشش کرتا رہے۔

ادب نمبر 25.

سالک کو چاہئے کہ رزق حلال اور صدق مقال کو اپنے فرائض میں سے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

جانے۔

علم و حکمت زاید ازنان حلال
عشق و رقت آید ازنان حلال

(رزق حلال سے علم وحکمت میں اضافہ ہوتا ہے۔رزق حلال سے عشق و رقت حاصل ہوتی ہے)

### ادب نمبر 26.

سالک کو چاہئے کہ اپنی تنگدستی اور تکلیف کو حتی الوسع کسی پر ظاہر نہ کرے۔ اگرچہ مخلص دوست ہی کیوں نہ ہو۔

### ادب نمبر 27.

سالک کو چاہئے کہ امانت میں خیانت نہ کرے۔ منافقت سے دور رہے۔ ایسا نہ ہو کہ ظاہر میں اللہ تعالیٰ کا دوست اور باطن میں دشمن ہو۔

### ادب نمبر 28.

سالک کو چاہئے کہ اپنی خوبیوں اور دوسروں کی خامیوں پر نظر نہ کرے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com




# آداب السادات

انسان کا شرف وکمال دو طرح سے ہوتا ہے ایک حسب یعنی ذاتی کمالات کی وجہ سے اور دوسرا نسب یعنی خاندانی شرافت کی وجہ سے۔ نسب کا شرف دیگر مذاہب میں بالعموم اور اسلام میں بالخصوص قابل احترام ہے۔نسب سے ہی نکاح میں کفو کا اعتبار ہے۔ خلافت وامارت کے لئے قریش ہونے کی تخصیص بھی شرف نسب کے باعث ہے۔ اسلاف و آباء کی شرافت اولاد کے لئے دنیا و آخرت میں عزت کا باعث ہے اور قرآن مجید واحادیث مبارکہ سے اسکی تائید وتصدیق ہوتی ہے۔ چند مثالیں درج ذیل ہیں۔

## کتاب وسنت سے دلائل:

1. سورہ کہف میں دو یتیموں کی دیوار بنانے کا تذکرہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسی علیہ السلام وخضر علیہ السلام کے ذریعے اسے بلا اجرت تعمیر کرادیا۔ اللہ تعالیٰ کی جو عنایت ورحمت اس کار خیر میں کارفرما تھی اس کی وجہ قرآن مجید نے وَکَانَ اَبُوْھُمَا صَالِحًا (ان کا باپ نیک آدمی تھا) بیان فرمائی ہے۔ علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نے تفسیر روح المعانی میں تحریر فرمایا ہے کہ وہ صالح شخص ان بچوں کی ساتویں یا دسویں پشت کا ایک بزرگ تھا۔ گویا باپ دادا کے نیک اور شریف ہونے کا فائدہ اولاد کو پہنچا اور اسی نسبی شرافت کے سبب اللہ تعالیٰ نے بچوں کا لحاظ و احترام فرمایا۔

امام ابن ابی شیبہ رحمۃ اللہ علیہ اور امام احمد رحمۃ اللہ علیہ اور ابن ابی حاتم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت خثیمہ رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت عیسیٰ رحمۃ اللہ علیہ کا یہ ارشاد نقل کیا ہے کہ اولاد کے لئے وہ اس کی برکت سے اس کے بعد بھی محفوظ و مامون رہیں گے۔ پھر اسکی تائید میں حضرت خثیمہ رحمۃ اللہ علیہ نے سورہ کہف کی مندرجہ بالا آیات پڑھیں۔

روح المعانی میں امام عبد بن حمید رحمۃ اللہ علیہ اور ابن المنذ ر رحمۃ اللہ علیہ کے ذریعے حضرت وہب رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے ایک خارجی سے دریافت کیا کہ تمہیں معلوم ہے کہ سورہ کہف کے یتیموں کا مال اللہ تعالیٰ نے کیوں محفوظ رکھا؟ اس نے جواب دیا کہ باپ کی صالحیت اور نیکی کے باعث۔ آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ بخدا میرے باپ اور جد اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صالحیت ان کے باپ کی صالحیت سے بدرجہا بہتر تھی۔

2 سورۃ طور میں آیت ۲۱ میں تحریر ہے

وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ اتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّیَّتُهُمْ بِاِیْمَانٍ اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّیَّتَهُمْ وَ مَآ اَلَتْنٰهُمْ مِّنْ عَمَلِهِمْ مِّنْ شَیْءٍ

[اور جو لوگ ایمان لائے اور ان کی اولاد نے بھی ایمان لانے میں انکی پیروی کی تو ہم (آخرت میں) ان کی اولاد کو ان کے ساتھ ہی ملا دیں گے اور ان کے اپنے اعمال صالحہ کے انعامات میں سے بھی کوئی کمی نہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کریں گے]

اس آیت کی تفسیر کے تحت روح المعانی میں کئی محدثین اور مفسرین کے حوالے سے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی زبانی تحریر فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ مومن کی اولاد کو بہشت میں ان کے ہمراہ اسی درجہ و مقام میں رکھیں گے تا کہ اس مومن کی آنکھیں ٹھنڈی رہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے شرف نسب ہی کا احترام اور لحاظ ہے۔

3 نسب شرف قرآن مجید کی درج ذیل آیت سے بھی ثابت ہوتا ہے۔

قُلْ اِنْ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ وَلَدٌ فَاَنَا اَوَّلُ الْعٰبِدِيْنَ (الزخرف:۸۱)

(آپ فرما دیجئے کہ اگر اللہ تعالیٰ کا کوئی بیٹا ہوتا تو سب سے پہلے میں اسکی عبادت کرتا)

## صحابہ کرامؓ اور سادات کا ادب:

1 حضرت یزید بن حیان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اور حصین بن سبرہ رضی اللہ عنہ اور عمر بن مسلم رضی اللہ عنہ حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کے پاس گئے۔ جب ہم ان کے پاس بیٹھ گئے تو حصین رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ اے زیدؓ آپ نے بہت کچھ بھلائیاں دیکھی ہیں۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے آپ مشرف ہوئے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیثیں آپ نے سنیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ غزوات میں شریک ہوئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھی۔ بے شک اے زید آپ نے خیر کثیر جمع کر لی ہم سے وہ حدیث بیان کیجئے جو آپ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنی۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے برادر زادہ! میری عمر زیادہ ہوگئی۔ عرصہ دراز گزر گیا میں بعض وہ باتیں بھول گیا ہوں جن کو میں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے یاد کیا تھا۔ پس جو کچھ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

میں تم سے بیان کروں اسکو مان لو اور جو کچھ بیان نہ کروں تو اسکی مجھے تکلیف نہ دینا۔ اس کے بعد فرمایا کہ ایک روز رسول اللہ ﷺ ہم لوگوں میں خطبہ دینے کے لئے اس پانی کے کنارے کھڑے ہوئے جس کو خم کہا جاتا ہے اور جو مکہ اور مدینہ کے درمیان ہے۔ آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا بیان کی اور وعظ و نصیحت فرمائی پھر آپ ﷺ نے فرمایا۔

اما بعد! اے لوگو! میں بشر ہوں اور قریب ہے کہ میرے پاس میرے رب کا قاصد بلانے کے لئے آئے اور اسکا کہا مان لوں ۔ میں تم لوگوں میں دو بھاری بھرکم چیزیں چھوڑے جاتا ہوں ۔ ان میں سے پہلی چیز کتاب اللہ ہے جس میں ہدایت ہے نور ہے۔ تم اللہ کی کتاب لو اور اسے مضبوطی سے پکڑلو۔ چنانچہ آپ ﷺ نے کتاب اللہ (کے عمل) پر آمادہ کیا اور اسکے بارے میں رغبت دلائی۔ اس کے بعد فرمایا (دوسری چیز) میرا گھرانہ ہے میں تمہیں اپنے اہل بیت کے بارے میں خدا یاد دلاتا ہوں۔

یہ سن کر حصین رضی اللہ عنہ نے پوچھا اے زید رضی اللہ عنہ! آپ ﷺ کے اہل بیت کون ہیں؟ کیا آپ ﷺ کی ازواج مطہرات آپ ﷺ کے اہل بیت نہیں ہیں۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا آپ ﷺ کی ازواج تو اہل بیت ہی میں سے ہیں تاہم آپ ﷺ کے اہل بیت وہ لوگ ہیں کہ آپ ﷺ کے بعد جن پر صدقہ کا مال حرام کردیا گیا۔ حصین رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ وہ کون لوگ ہیں؟ فرمایا حضرت علی رضی اللہ عنہ، حضرت عقیل رضی اللہ عنہ، حضرت جعفر رضی اللہ عنہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ اور ان کی اولادیں ہیں۔ حصین رضی اللہ عنہ نے پوچھا ان سب پر صدقہ کا مال لینا حرام کردیا گیا۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں۔ (مسلم شریف: ج۲، ص ۲۷۹)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

2 حضرت ام المومنین عائشہؓ فرماتی ہیں کہ رسول اکرم ﷺ اپنے اصحاب میں تشریف فرما تھے اور آپ ﷺ کے پہلو میں حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ تھے۔ سامنے سے حضرت عباسؓ آتے ہوئے دکھائی دیئے۔ ان کے لئے حضرت ابوبکرؓ نے جگہ دی۔ وہ حضرت ابوبکرؓ اور آپ ﷺ کے درمیان سامنے ہی بیٹھ گئے۔ اس پر نبی اکرم ﷺ نے فرمایا۔ "اہل فضل کی فضیلت اہل فضل ہی جانتا ہے" پھر آپ ﷺ حضرت عباسؓ کی طرف متوجہ ہوئے اور ان سے باتیں کرنے لگے اس دوران میں نبی اکرم ﷺ نے اپنی آواز انتہائی پست کی۔ تو حضرت ابوبکرؓ نے حضرت عمرؓ سے فرمایا کہ سرکار دوعالم ﷺ کو کوئی تکلیف ہوگئی ہے جسکی میرے دل میں بڑی کھٹک ہے۔ حضرت عباسؓ آپ ﷺ کے پاس برابر بیٹھے رہے۔ جب آپ ﷺ نے ان کی ضرورت رفع کردی۔ وہ چلے گئے۔ تب حضرت ابوبکرؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! کیا آپ ﷺ کو ابھی کوئی تکلیف ہوگئی تھی؟ آپ ﷺ نے فرمایا نہیں۔ حضرت ابوبکرؓ نے عرض کیا میں نے آپ ﷺ کو دیکھا کہ آپ ﷺ کی آواز انتہائی پست ہوگئی تھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے مجھے حکم دیا کہ جب حضرت عباسؓ آئیں تو میں اپنی آواز کو انتہائی پست کرلوں جیسا کہ میں تمہیں حکم دیتا ہوں کہ تم اپنی آوازوں کو میرے پاس پست کرلو۔ (ابن عساکر: کذافی الکنز ج ۷، ص ۶۸)

3 ابن شہاب روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ اپنے اپنے دور خلافت میں جب کبھی حضرت عباسؓ سے ملتے اور یہ سوار ہوتے تو اپنی سواری سے حضرت عباسؓ کے لئے اتر جاتے اور اس سواری کی لگام پکڑ کر حضرت عباسؓ کے ساتھ پیدل چلتے۔ یہاں تک کہ حضرت عباسؓ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اپنے مکان یا اپنی مجلس پر پہنچ جاتے تو یہ جدا ہوتے تھے۔

(ابن عساکر: کذانی الکنز ج ۷، ص ۳۹)

4 حضرت قاسم بن محمد رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ان واقعات میں سے جن پر لوگ راضی ہو گئے ایک یہ ہے کہ انہوں نے ایک آدمی کو کسی جھگڑے میں سزا دلوائی۔ جس نے اس قضیہ میں حضرت عباس بن مطلب رضی اللہ عنہ کی توہین کی تھی۔ جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے اس سزا کے بارے میں پوچھا گیا تو فرمایا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو اپنے چچا کی تعظیم کریں اور میں ان کے چچا کی توہین کئے جانے پر رخصت دے دوں۔ جو آدمی اس کام پر راضی ہو بے شک اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مخالفت کی۔ چنانچہ لوگ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی اس بات سے راضی ہو گئے۔ (خرج سیف وابن عساکر: کذانی الکنز ج ۵، ص ۲۱۳)

5 حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجد میں تشریف فرما تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اصحاب چاروں طرف سے گھیرے ہوئے بیٹھے تھے۔ کہ اتنے میں سامنے سے حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے اور کھڑے ہو کر مجلس میں بیٹھنے کی جگہ دیکھنے لگے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے اصحاب کی طرف دیکھا کہ ان میں سے کون ان کیلئے جگہ میں گنجائش دیتا ہے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دائیں جانب بیٹھے ہوئے تھے وہ اپنی جگہ سے کھسکے اور فرمایا اے ابوالحسن! یہاں آ جائیں۔ چنانچہ حضرت علیؓ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے درمیان بیٹھ گئے۔ تو ہم نے دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا چہرہ مبارک انتہائی خوش ہوا۔ اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت ابوبکرؓ کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا اے ابوبکر۔ "اہل فضل ہی سے فضیلت ظاہر ہوتی ہے"۔ (کذانی البدایہ ج ۷، ص ۳۵۸)

6 حضرت عقبہ بن حارث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ہمراہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نماز عصر پڑھ کر حضور اکرم ﷺ کی وفات کے چند راتوں بعد نکلا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ ان کے پہلو کے برابر چل رہے تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا گزر حضرت حسن ابن علی رضی اللہ عنہ پر ہوا جو لڑکوں کے ساتھ کھیل رہے تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے از راہ محبت وشفقت ان کو اپنی ران پر بٹھالیا اور فرمانے لگے۔

بِاَبِیْ شَبِیْهٌ بِالنَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم۔ لَیْسَ شَبِیْهٌ بِعَلِیٍّ

(میرے باپ کی قسم۔ تو نبی اکرم ﷺ کے مشابہ ہے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مشابہ نہیں ہے)

وَ عَلِیٌّ یَضْحَکُ (حضرت علی ص یہ سن کر ہنس پڑے)

(بخاری: ج ا، ص ۵۳۰)

7 حضرت عمیر بن اسحاق رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے ملے اور کہا کہ اپنے پیٹ سے کرتا ہٹاؤ۔ جس جگہ کا میں نے رسول اکرم ﷺ کو بوسہ لیتے ہوئے دیکھا ہے انہوں نے اپنے پیٹ سے کپڑا ہٹایا۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے اس جگہ کا بوسہ لیا۔ ایک روایت میں ہے کہ انکی ناف کا بوسہ لیا۔ (قال الہیثمی جلد ۹ ص ۱۷۷۔ اخرجہ احمد)

8 شفاء مصنفہ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ میں ہے کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ حضرات حسنین کریمین رضی اللہ عنہما کو محبت واحترام سے اپنے کندھوں پر اٹھایا کرتے تھے۔

9 ایک مرتبہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں عرض کیا۔۔ یارسول اللہ ﷺ مجھے اپنے والد ابوقحافہ رضی اللہ عنہ کے ایمان لانے پر اتنی خوشی نہیں ہوئی جتنی کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے ایمان لانے پر ہوئی۔ نبی اکرم ﷺ نے پوچھا وہ کیوں؟ عرض کیا کہ ابوقحافہ کے ایمان لانے سے مجھے خوشی ہوئی اور

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے ایمان لانے سے آپ ﷺ کو خوشی ہوئی اور مجھے اپنی خوشی پر آپ ﷺ کی خوشی مقدم ہے۔

[10] بخاری شریف میں ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ اُرْقُبُوْا مُحَمَّدًا فِیْ اَھْلِ بَیْتِہٖ (اے مسلمانو! نبی اکرم ﷺ کے اہل بیت کے معاملے میں نبی اکرم ﷺ کا لحاظ واحترام ملحوظ رکھو) نیز فرمایا "مجھے اپنی قرابت سے نبی اکرم ﷺ کی قرابت زیادہ عزیز ہے" (بخاری: ج۱،ص ۵۳۰)

[11] ابن عساکر میں اور تاریخ اسلام مؤلفہ شاہ معین الدین احمد ندوی میں تحریر ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ نبی اکرم ﷺ کے تمام متعلقین کا پاس ولحاظ اپنی اولاد سے بھی زیادہ کرتے تھے۔ جب وظائف مقرر کرنا چاہے تو اکابر صحابہ رضی اللہ عنہم کی رائے تھی کہ بحیثیت امیر المومنین آپ مقدم رکھے جائیں لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انکار کیا اور نبی اکرم ﷺ کے ساتھ قرب وبعد کے لحاظ سے وظائف مقرر کیے۔ چنانچہ سب سے پہلے بنو ہاشم اور اس میں سے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو مقدم رکھا۔ سب سے زیادہ تنخواہیں بدری صحابہ رضی اللہ عنہم کی تھیں۔ اگرچہ حسنین کریمین رضی اللہ عنہما ان میں سے نہ تھے مگر نبی اکرم ﷺ کی ذریت کے تعلق سے ان کی تنخواہیں بھی بدری صحابہ رضی اللہ عنہم کے برابر مقرر کیں۔

نبی اکرم ﷺ کے غلام حضرت زید رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے اسامہ کی تنخواہ اپنے صاحبزادے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے زیادہ مقرر کی حالانکہ لوگوں کی نظر میں وہ زیادہ ذی قدر تھے۔ ان ہر دو معاملات میں حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے حکمت دریافت کی تو فرمایا کہ حسنین کریمین رضی اللہ عنہما کی والدہ جیسی والدہ انکے باپ جیسا باپ اور ان کے نانا جیسا نانا لاؤ اور پھر ہمسری کا دعوی کرو۔

حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کے معاملے میں فرمایا کہ نبی اکرم ﷺ اسامہ رضی اللہ عنہ کو تجھ سے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اور اسامہ کے باپ کو تیرے باپ سے زیادہ محبوب رکھتے تھے۔

## سلف صالحین اور سادات کا ادب:

1. نور الابصار میں تحریر ہے کہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے پوتے حضرت عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کسی کام سے خلیفہ وقت حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے پاس گئے تو خلیفہ نے عرض کیا کہ اگر آپ حضرات کو کوئی کام ہو تو مجھے رقعہ بھیجا کریں۔ مجھے اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے شرم آتی ہے کہ آپ میرے پاس کوئی حاجت لے کر آئیں۔

2. مدارج میں تحریر ہے کہ امام مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ کو جب عباسی خلیفہ کے حکم پر کوڑے لگائے گئے تو انہوں نے ہوش میں آتے ہی فرمایا "لوگو! گواہ رہنا کہ میں نے اس ظلم کو معاف کیا۔ مجھے شرم آتی ہے کہ روز محشر میری وجہ سے نبی علیہ السلام کے چچا کی اولاد کا کوئی فرد باز پرس کے لئے روکا جائے"

3. "تاریخ الخلفاء" اور "سیرۃ النعمان" میں لکھا ہے کہ حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کو خلیفہ منصور عباسی نے صرف اس وجہ سے قید میں ڈال کر زہر دلوایا تھا کہ انہوں نے سید محمد نفس زکیہ حسنی رحمۃ اللہ علیہ کے حق میں عباسیوں کے خلاف جہاد کا فتویٰ دیا تھا۔ پھر چار ہزار دینار بطور امداد روانہ فرما کر تحریر کیا تھا کہ اگر کچھ لوگوں کی امانتیں میرے پاس قابل واپسی نہ ہوتیں تو ضعیف العمر ہونے کے باوجود شہادت کی امید لے کر خود جہاد میں شریک ہوتا۔ اس وقت آپ کی عمر تقریباً اسی سال کی تھی۔ سید سلیمان ندوی نے "حیات مالک" میں لکھا ہے کہ حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اسی قسم کا فتویٰ دیا تھا۔ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے حب اہل بیت کے واقعات بہت مشہور ہیں۔

4. حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے "المناقب" میں اہل بیت کی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

فضیلت میں بہت سی احادیث بیان کی ہیں۔ ''صواعق محرقہ'' میں ہے کہ حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کسی سید زادے کو دیکھ پاتے تو فوراً تعظیم کے لئے کھڑے ہو جاتے۔

**5** حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ ''فتوحات مکیہ'' میں آیت تطہیر کی تشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ تمام سادات بنو فاطمہؓ ازواج مطہرات اور حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کی طرح اور لوگ بھی جو اہل بیت میں شمار کئے جاتے ہیں سب آیت تطہیر کے بموجب حکم مغفرت میں داخل ہیں۔ وہ طاہر و مطہر ہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کی اس خصوصی عنایت کا نتیجہ ہے جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اہل پر ہے۔ کسی مسلمان کو زیبا نہیں کہ ان حضرات کی مذمت کرے جس کی پاکیزگی اور برائی سے تحفظ کی خود اللہ تعالیٰ نے شہادت دی ہے۔ یہ فضل و کرم ان کے کسی عمل خیر کا نتیجہ نہیں بلکہ ان کے نسب کی وجہ سے محض عنایت ربانی ہے اور اللہ تعالیٰ جس پر چاہتا ہے اپنا فضل کرتا ہے۔

**6** امام عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ ''لطائف المنن'' میں حضرت شیخ اکبر رحمۃ اللہ علیہ کے فضائل اہل بیت سے متعلق دو اشعار نقل کرتے ہیں۔

فَلَا تَعْدِلْ بِاَهْلِ الْبَیْتِ خَلْقًا
فَاَهْلُ الْبَیْتِ هُمْ اَهْلُ السِّیَادَةِ
فَبُغْضُهُمْ مِنَ الْاِنْسَانِ خُسْرٌ
حَقِیْقِیٌّ وَ حُبُّهُمْ عِبَادَةٌ

(اہل بیت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے برابر کسی کو مت سمجھو۔ اہل بیت ہی اہل سیادت ہیں۔ ان کا بغض انسان کیلئے حقیقی خسارہ ہے اور انکی محبت بڑی عبادت ہے)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

پھر لکھتے ہیں کہ مجھ پر اللہ تعالیٰ کا بہت بڑا احسان ہے کہ میں اولاد رسول ﷺ کے ادب اور تعظیم وتکریم کو لازم سمجھتا ہوں۔ خواہ ان کے اعمال کیسے ہی ہوں۔ کیونکہ برے اعمال کی وجہ سے شرف نسب میں کمی نہیں آتی۔

7 حضرت شاہ شرف الدین بوعلی قلندر پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ ایک بیوہ سیدہ کی شکایت پر انہوں نے مندرجہ ذیل رباعی سلطان علاو الدین خلجی کو لکھ کر بھیجی تھی۔

سادات افضل اندو بود وصف شان جلی
اولاد مرتضیٰ و جگر گوشہ نبی
بر فعل شاں نظر مکن اے خرز جاہلی
الصالحون للہ و الطالحون لی

[سادات افضل ہیں اور افضل تھے ان کی شان بہت واضح ہے یہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور جگر گوشہ رسول اللہ ﷺ (فاطمہ ؓ) کی اولاد ہیں۔ اے بے خبر ان کے کاموں پر نظر (تنقید) نہ کر نیک اللہ کے لئے ہیں اور گنہگار میرے لئے ہیں۔]

8 ایک اہم بات ذہن نشین کر لینی چاہیئے کہ عوام الناس کو سادات کے ادب کا خوب خیال رکھنا چاہیئے۔ ان سے محبت کو محبت رسول اللہ ﷺ کی ہی ایک شاخ سمجھنا چاہیئے۔ ان کو ہدایا اور تحائف دینا اور انکی دیگر ضروریات کا از خود خیال رکھنا چاہیئے۔ یہ تصویر کا ایک رخ ہے دوسرا رخ یہ ہے کہ سادات کی نسبت رکھنے والے حضرات کو فسق و فجور سے دور رہنا چاہیئے۔ ان کی نسبت نبی اکرم ﷺ سے قرابت داری کی ہوتی ہے۔ پس ان کا احکام شریعت کی خلاف ورزی کرنا نبی اکرم ﷺ کیلئے ایذا کا سبب ہوگا۔ روز محشر اپنے جد امجد کو کیا منہ دکھائیں گے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



اگر نبی اکرم ﷺ نے روز محشر یہ فرما دیا کہ عوام الناس نے تو میری سنتوں کو چھوڑا تھا میرے طریقوں سے منہ موڑا ہی تھا۔ تم تو میرے اپنے تھے تم نے میری باتوں کو کیوں ٹھکرا دیا۔ تو سوچیے کتنی ندامت و شرمندگی ہوگی۔ دنیا میں چار آدمیوں نے تعظیم و ادب کا مظاہرہ کر بھی دیا تو کیا فائدہ اگر اللہ تعالیٰ کے محبوب ﷺ کے سامنے عزت نہ ملی۔ آخرت کی ذلت و رسوائی سے اللہ تعالیٰ ہم سب کی حفاظت فرمائے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com







حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے حجۃ اللہ البالغہ میں آداب کی خصوصیات پر نہایت عمدہ تبصرہ کیا ہے۔ جسکا خلاصہ درج ذیل ہے۔

تمام متمدن ملکوں کے باشندوں نے خورد و نوش، نشست و برخاست اور وضع و لباس وغیرہ کے متعلق اجتماعی معاشرتی حالات میں چند آداب کی پابندی کا لحاظ ضروری رکھا ہے۔

- بعض لوگوں نے انکی بنیاد حکمت طبعی کے قواعد پر رکھی ہے اور ان آداب کو اختیار کیا ہے جو طب اور تجربہ کی رو سے مفید ہیں۔
- بعض لوگوں نے ان کو مذہبی اصول پر قائم کیا ہے اور اسمیں اپنے مذہب کی پابندی کی ہے۔
- بعض لوگوں نے اس معاملہ میں اپنے بادشاہوں، حکیموں اور راہبوں کی تقلید کی ہے۔
- ان کے علاوہ اور بھی اصول و قواعد ہیں جن میں بعض مفید اور بعض مضر ہیں اور بعض میں نفع نقصان کچھ بھی نہیں ہے۔ اسلئے جو مفید تھے وہ اس

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

قابل تھے کہ انکی پابندی کا حکم دیا جائے' جو مضر تھے انکی ممانعت کی جائے اور جن میں نفع نقصان کچھ نہ تھا وہ اپنی اباحت کی حالت میں قائم رکھے جائیں۔ شریعت نے ان آداب میں امور ذیل کا خیال رکھا۔

1. بعض اوقات انسان ان آداب کی پابندی کے وقت اللہ سے غافل ہو جاتا ہے شریعت نے ان آداب سے پہلے اور ان کے ساتھ اور ان کے بعد چند دعائیں مسنون کر دیں جو اللہ تعالیٰ کی یاد دلاتی ہیں۔

2. بعض افعال اور اشکال شیطانوں کے مزاج سے مناسبت رکھتے ہیں مثلاً ایک جوتا پہن کر چلنا، بائیں ہاتھ سے کھانا وغیرہ اس لئے شریعت نے انکی ممانعت کر دی۔ بعض ایسی باتیں ہیں جو فرشتوں سے مناسبت رکھتی ہیں مثلاً گھر میں داخل ہونے اور نکلنے کے وقت دعا پڑھنا۔ اسی لئے شریعت نے انکی ترغیب دی ہے۔

3. بعض چیزیں ایسی ہیں جن سے بعض اوقات تکلیف پہنچتی ہے مثلاً ایسی چھت پر سونا جس پر کوئی آڑ نہ ہو یا سوتے وقت چراغ جلتے رکھنا۔ ان سے بھی شریعت نے منع کر دیا۔

4. بعض آداب ایسے ہیں کہ جن سے عجمیوں کے عیاشانہ تمدن کی مخالفت مقصود ہے مثلاً ریشم پہننا مردوں کے لئے۔ تصویر دار کپڑے لٹکانا یا چاندی سونے کے برتنوں میں کھانا پینا۔ پس اسکی بھی ممانعت کر دی۔

5. بعض چیزیں وقار اور تمدن کے منافی ہوتی ہیں اور انسان کو وحشیوں اور جنگلیوں میں شامل کر دیتی ہیں۔ نبی اکرم ﷺ نے ان سے بھی ممانعت فرما دی تا کہ افراط وتفریط کے درمیان اعتدال کی راہ نکل آئے۔

اس تفصیل کو پیش نظر رکھنے سے یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ دنیا کی تمام مہذب

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

قوموں کے اجتماعی اور معاشرتی آداب کی بنیاد جن اصولوں پر قائم تھی، اسلام کے احکام میں اور نبی اکرم ، کے فرمان میں وہ سب آداب ملحوظ ہیں۔ مذہبی، اخلاقی، طبی غرض ہر قسم کے فوائد و منافع ان آداب میں موجود ہیں۔ گویا ان آداب کی پیروی کرنے سے اللہ تعالیٰ کی رضا، نبی اکرم ﷺ کی اتباع، روح و جسم کی پاکیزگی، گھر کی صفائی، اخلاق کی بلندی معاشرت کی اچھائی، صحت کی حفاظت وترقی، بزرگوں کے آزمودہ اصول کار اور طریق زندگی کی ہدایت نصیب ہوتی ہے۔ ان سب کے مجموعے کا نام ''اسلامی آداب معاشرت'' ہے۔ اسلام نے ان آداب میں بڑی لچک رکھی ہے۔ ان میں جو اصلی اور بنیادی باتیں ہیں انکی تو قرآن مجید اور حدیث نبویہ میں پوری تاکید کر دی ہے۔ اس تاکید سے انکی اہمیت ظاہر ہوتی ہے۔ ان میں سے بعض امور ایسے ہیں کہ جو وقتی مصلحت اور ملکی معاشرت اور زمانہ کے حالات بدلنے سے بدل سکتے ہیں۔ ایسے آداب کے لئے اسلام میں نہ زیادہ تاکید کی گئی ہے اور نہ ہی ان کو چھوڑنے پر وعید فرمائی گئی ہے۔ فقط انکی دنیوی مصالح اور فائدے بتا دیئے گئے ہیں۔ پس ان میں اگر ایسا تغیر کیا جائے جس سے اصل مقصد فوت نہ ہو بلکہ اسکی خوبیاں اور زیادہ بڑھ جائیں تو برا نہیں۔ مثلاً ہاتھ دھونے کے لئے مٹی کی جگہ صابن استعمال کرنا، تولیہ کام میں لانا، چھری سے گوشت کاٹنا، پلیٹیں گلاس وغیرہ الگ الگ ہونا وغیرہ۔ اس کی پوری اجازت ہے۔ لیکن اس اجازت کے باوجود ایک مرتبہ عشق اور محبت کا ہے۔ جو لوگ اس راہ سے رسول اللہ ﷺ کی پیروی کا عزم رکھتے ہوں ان کے لئے زمانہ کیسا ہی بدل جائے انکی نظر میں وہی ادائیں محبوب ہیں جو محبوب ﷺ سے نسبت رکھتی ہیں۔ یہی کمال ایمان کی نشانی ہے اور اسی جذبے سے آداب معاشرت کی پابندی کرنے میں مزا ہے۔ عقلمند کے لئے اشارہ کافی ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

◎ ہر مسلمان کو سلام کرو جان پہچان ہو یا نہ ہو (بخاری)

عورتیں عورتوں میں اسکا خیال رکھیں اور مرد مردوں میں اسکا خیال رکھیں۔

◎ ہر سوار پیدل چلنے والے کو' پیدل چلنے والا بیٹھے ہوئے کو اور تھوڑی تعداد والی جماعت بڑی جماعت کو اور چھوٹا بڑے کو سلام کرے۔ (بخاری)

◎ بات کرنے سے پہلے سلام کیا جائے۔ (ترمذی)

◎ یہود و نصاریٰ کو سلام نہ کرو۔ (مسلم)

ہندو سکھ عیسائی مرزائی سب اسی حکم میں شامل ہیں۔

◎ جب ملاقات کے وقت اپنے بھائی کو سلام کرلیا اور (ذرا دیر کو) درمیان میں درخت یا پتھر یا دیوار کی آڑ آ گئی پھر اسی وقت دوبارہ ملاقات ہوگئی تو دوبارہ سلام کرے (ابوداؤد) یعنی یہ نہ سوچے کہ ابھی چند لمحے تو پہلے سلام کیا ہے اب دوبارہ اتنی جلدی کیوں سلام کروں۔

◎ جب تم اپنے گھر میں داخل ہو تو گھر والوں کو سلام کرو۔ اس سے تمہارے اور تمہارے گھر والوں کے لئے برکت ہوگی۔ (ترمذی)

◎ جب کسی گھر میں داخل ہو تو وہاں کے لوگوں کو سلام کرے اور جب وہاں سے رخصت ہونے لگے تو سلام کرے۔ (بیہقی)

◎ اللہ تعالیٰ سے سب سے قریب وہ شخص ہے جو (دوسرے کا انتظار کئے بغیر) خود سلام میں پہل کرے۔ (بخاری)

◎ سلام میں رحمۃ اللہ وبرکاتہ کے الفاظ کا اضافہ کرنا اور بھی موجب ثواب ہے۔

◎ ایک بار ایک شخص نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہا' السلام علیکم، آپ ﷺ نے فرمایا اس کو دس نیکیاں ملیں۔ دوسرا آدمی آیا اور اس نے کہا السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ آپ ﷺ نے فرمایا اس کو بیس نیکیاں ملیں۔ تیسرا آدمی

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

آیا اور اس نے کہا' السلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ۔ آپ ﷺ نے فرمایا اسکو تیس نیکیاں ملیں۔ (مشکوٰۃ شریف میں برکاتہ کے بعد مغفرتہ کے الفاظ بھی آئے ہیں)

◎ جس شخص کو سلام کیا جائے اس پر واجب ہے کہ سلام کا جواب اسی طریقہ سے بلکہ اس سے بہتر طریقہ سے دے۔

**2** . ملاقات کے وقت اظہار محبت کا دوسرا ذریعہ مصافحہ ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا' سلام کا تکملہ مصافحہ کرنا (یعنی ہاتھ کا پکڑنا) ہے۔ مدینہ میں یہ تحفہ اہل یمن لائے اور نبی اکرم ﷺ نے قبول فرمالیا۔

◎ تمہارے آپس میں سلام کی تکمیل یہ ہے کہ مصافحہ کرلیا جائے۔ (احمد)

◎ جب دو مسلمان ملاقات کے وقت آپس میں مصافحہ کریں تو جدا ہونے سے پہلے ضرور اسکی بخشش کردی جاتی ہے۔ (ترمذی)

**3** . ملاقات یا کسی کام کے لئے کسی کے گھر جانے کے لئے صاحب خانہ سے اجازت لینا ضروری ہے۔

یَآ یُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُیُوْتًا غَیْرَ بُیُوْتِکُمْ حَتّٰی تَسْتَاْنِسُوْا وَتُسَلِّمُوْا عَلٰی اَھْلِھَا ذٰلِکُمْ خَیْرٌ لَّکُمْ لَعَلَّکُمْ تَذَکَّرُوْنَ ۝ فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فِیْھَا اَحَدًا فَلَا تَدْخُلُوْھَا حَتّٰی یُؤْذَنَ لَکُمْ وَاِنْ قِیْلَ لَکُمُ ارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا ھُوَ اَزْکٰی لَکُمْ وَاللّٰہُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِیْمٌ ۝

[اے مسلمانو! اپنے گھروں کے سوا دوسرے گھروں میں داخل ہونے کے لئے اجازت لو اور سلام کرو اہل خانہ پر یہ تمہارے حق میں بہتر ہے اگر تم سمجھو۔ پھر اگر تم سے کہا جائے کہ واپس ہو جاؤ تو (بے تامل) لوٹ آؤ۔ یہ تمہارے لئے زیادہ صفائی کی بات ہے اور تم جو کچھ بھی کرتے ہو اللہ تعالیٰ اسکو جانتا ہے] (النور: ۲۷-۲۸)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

◉ غیر محرم عورتوں سے گفتگو کرنے کے لئے ان کے شوہروں سے اجازت لینے کی ضرورت ہے۔ (ترمذی)

◉ اگر کوئی شخص بلا اجازت کسی کے گھر میں تانک جھانک کرے اور کوئی اسکی آنکھ پھوڑ دے تو اس پر کوئی الزام نہیں۔ (ترمذی)

ایک بار کسی نے نبی اکرم ﷺ کے حجرہ مبارک میں تانک جھانک کی۔ آپ ﷺ اس وقت لوہے کی ایک کنگھی سے سر جھاڑ رہے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا اگر میں جانتا کہ تم دیکھ رہے ہو تو اس کو تمہاری آنکھوں میں گھسا دیتا۔ پھر فرمایا

اِنَّمَا جَعَلَ الْاِذْنَ مِنْ قَبْلِ الْبَصَرِ ۔ پھر فرمایا۔ اِنَّمَا جَعَلَ الْاِسْتِیْذَانَ مِنْ اَجْلِ الْبَصَرِ

(اجازت کی ضرورت تو اسی لئے ہے کہ دیکھو نہیں)

نبی اکرم ﷺ کی عادت شریفہ یہ تھی کہ جب کسی مکان پر جا کر دستک دیتے تو دروازے کے سامنے کھڑا ہونے کی بجائے دائیں یا بائیں کھڑے ہوتے۔

**4** کسی گھر کے میں داخل ہونے کی اجازت طلب کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سلام کر کے کہے کہ کیا میں اندر آ سکتا ہوں؟ اگر تین بار کہنے کے باوجود اجازت نہ ملے تو واپس چلے جانا چاہئے۔ (ابوداؤد)

◉ اگر کسی کو خود بلایا جائے تو اسکو اجازت لینے کی ضرورت نہیں (الادب المفرد)

◉ اگر کوئی شخص گھر کے دالان میں سامنے بیٹھا ہو اور اس کے ساتھ کوئی دوسرا نہ ہو تو اس وقت بھی اجازت لینا ضروری نہیں۔ (الادب المفرد)

◉ بازار کی دکانوں میں یا دوسری عوامی جگہوں میں جانے کیلئے اجازت مانگنے کی پابندی نہیں۔ عرف میں اجازت ہوتی ہی ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

◎ اگر اپنے گھر میں مرد داخل ہونا چاہیں تو بھی بہتر یہی ہے کہ اجازت لیں۔ اگر گھر کی عورتیں بے تکلفی کی حالت میں ہوں تو سنبھل جائیں گی یا اگر غیر محرم عورتیں آ گئی ہوں تو ہوشیار ہو جائیں گی۔

5 جن لوگوں سے پردہ کرنا ضروری نہیں مثلاً چھوٹے بچے' لونڈی یا غلام وغیرہ انکے لئے ہر وقت اجازت لینے کی ضرورت نہیں۔ اسمیں عمومی حرج ہے۔ البتہ خاص خاص اوقات میں ان کے لئے بھی اجازت لینا ضروری ہے۔ مثلاً نماز صبح سے پہلے' دوپہر قیلولہ کرنے کے وقت اور نماز عشاء کے بعد۔

6. جب چھوٹے لڑکے حد بلوغ کو پہنچ جائیں تو ان کے لئے بھی اسی طرح اجازت طلب کرنا ضروری ہے جس طرح بڑی عمر کے لوگ گھر میں داخلے کی اجازت طلب کرتے ہیں۔





# آداب مجلس

آداب مجلس کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ وقار اور شائستگی کی شکل پیدا ہو۔ نشست و برخاست کے چند آداب درج ذیل ہیں۔

1 مجلس میں جہاں تک نشست کا دائرہ پہنچ چکا ہو بے تکلف وہاں جگہ ملنے پر بیٹھ جانا چاہئے۔ مجمع کو چیر کر آگے جانے کی کوشش نہ کرے اس سے پہلے آنے والوں کو تکلیف ہوتی ہے۔ مزید برآں ایسا کرنا غرور وتکبر کی علامت ہے۔ جمعہ کی جماعت میں بالخصوص تخطی رقاب (دوسروں کی گردنوں کو روند کر آگے بڑھنا) حدیث پاک میں منع کیا گیا ہے۔

2 اگر کوئی شخص مجلس میں ... کسی ضرورت کے لئے اٹھ کر جائے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

تو پلٹنے کے بعد اس جگہ کا وہی حقدار ہوگا۔

اَلْفَضْلُ لِلْمُتَقَدِّمِ (پہلے آنے والے کا حق فائق ہوتا ہے)

③ اگر کہیں دو شخص باہم مصروف گفتگو ہیں تو تیسرے کو بغیر اجازت مخل ہونے کی کوشش نہیں کرنی چاہئے۔ حدیث پاک میں ہے کہ کسی شخص کے لئے حلال نہیں کہ دو شخصوں کے درمیان بغیر انکی اجازت کے بیٹھ جائے۔ (ترمذی)

④ اگر مجلس میں کچھ لوگ حلقہ باندھ کر بیٹھے ہوں تو کسی کو اس حلقہ کے وسط میں نہیں بیٹھنا چاہئے۔ اس حالت میں کچھ لوگوں کی طرف اسکا منہ ہوگا کچھ کی طرف پشت ہوگی۔ ایسے شخص پر نبی اکرم ﷺ نے لعنت بھیجی ہے۔ (ترمذی)

⑤ مجلس میں اگر لوگ بیٹھے ہیں تو بعد میں آنے والوں کو جگہ ہونے کے باوجود کھڑے رہنا منع ہے۔ (ابوداود)

⑥ مجلس میں جو جگہ معزز ہو از خود وہاں بیٹھنے کی کوشش نہ کی جائے۔ حدیث پاک میں آتا ہے کہ اپنے بھائی کی معزز جگہ پر اسکی اجازت کے بغیر کوئی نہ بیٹھے۔

(ترمذی)

⑦ کسی کو اسکی جگہ سے اٹھا کر خود نہیں بیٹھنا چاہئے۔ حدیث پاک میں ہے کہ بیٹھنے والوں کو چاہئے کہ آنے والون کو جگہ دینے کیلئے مجلس کشادہ کرلیں۔ (بخاری)

⑧ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

يَآاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اِذَاقِيْلَ لَكُمْ تَفَسَّحُوْا فِي الْمَجَالِسِ فَافْسَحُوْا يَفْسَحِ اللّٰهُ لَكُمْ وَاِذَا قِيْلَ انْشُزُوْا فَانْشُزُوْا

[اے ایمان والو! جب تم سے کہا جائے کہ مجلسوں میں کشادگی کرو تو کرلیا کرو۔ اللہ تعالیٰ تمہارے لئے کشادگی کرے گا اور اگر کہا جائے کہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

اٹھ جاؤ تو اٹھ جایا کرو] (مجادلہ:11)

9 مجلس میں سب لوگ متفرق نہ بیٹھیں بلکہ مل مل کر بیٹھیں۔ (ابوداؤد)

10 جب کوئی مسلمان بھائی تمہارے پاس آئے تو جگہ ہونے کے باوجود اس کے اکرام کے لئے ذرا سا کھسک جاؤ (بیہقی)۔ عورتیں بھی اسکا خیال کریں کہ جب کوئی عورت آئے تو اسکے لئے اپنی جگہ سے ذرا سا کھسک جائیں۔

11 جب مجلس میں تین آدمی ہوں تو ایک کو چھوڑ کر دو آدمی آپس میں سرگوشیاں نہ کریں کیونکہ اس سے تیسرے کو رنج ہوگا (بخاری)۔ کسی ایسی زبان میں باتیں کرنا جس کو تیسرا آدمی نہیں جانتا وہ بھی اسی حکم میں ہے۔

12 انسان پر سب سے زیادہ اثر صحبت کا پڑتا ہے۔ اسلئے ہمیشہ نیک لوگوں سے مجلس رکھنی چاہیئے۔ ایک مثل مشہور ہے کہ اگر کسی کے اخلاق کا پتہ لگانا چاہو تو اس کے دوستوں کے اخلاق کا پتہ لگاؤ۔ حدیث پاک میں آیا ہے کہ "آدمی اپنے دوست کے دین پر ہوتا ہے" اس لئے ہر شخص کو دیکھ لینا چاہیئے کہ وہ کس سے دوستی کرتا ہے۔ ایک اور حدیث میں ارشاد ہوا کہ اچھے اور برے ہمنشین کی مثال عطار اور لوہار کی سی ہے۔ یعنی عطار کے پاس بیٹھنے سے اول تو اسکی بھٹی کی آگ سے کپڑے جلیں گے ورنہ کم از کم دھواں اور سیاہی تو ضرور ملے گی۔

حضرت سلطان باہو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

[نال کسنگی سنگ نہ کریئے تے کنڑ نوں لاج نہ لایئے ہو
کوڑے کھوہ کدیں مٹھے نہ ہوندے بھانویں لکھ مناں گڑ پایئے ہو
کانواں دے پتر ہنس نہ بنڑدے بھانویں موتی چوگ چگایئے ہو
سپاں دے پتر متر نہ ہوندے بھانویں چلیاں دودھ پلایئے ہو
تنبے کدیں تربوز نہ ہوندے بھانویں توڑ مکے لے جایئے ہو

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

[برے دوست سے دوستی کر کے اپنے نسب کو دھبہ نہ لگائیں۔ کڑوے کنویں کبھی میٹھے نہیں ہوتے چاہے لاکھوں من گڑ ڈالیں۔ کوے کے بچے ہنس نہیں بن سکتے چاہے موتی ہی چگتے پھریں۔ سانپوں کے بچے وفادار نہیں ہوتے چاہے چلو میں دودھ پلائیں۔ حنظل (کڑوا پھل) کبھی میٹھا نہیں ہوتا چاہے آپ اسے مکے لے جائیں]

13. ہر چیز کا سردار ہوتا ہے اور مجلسوں کی سردار مجلس وہ ہے جس میں قبلہ رو ہو کر بیٹھا جائے۔ (طبرانی)

14. مجالس امانت کے ساتھ ہیں (ابوداؤد)۔ مجلس میں جو بات سنیں اسکا دوسری جگہ نقل کرنا امانت داری کے خلاف اور گناہ ہے (بجز دینی بات کے)۔




انسانی شخصیت کا پہلا اندازہ چہرے کو دیکھنے سے ہوتا ہے اور دوسرا حتمی اندازہ اسکی گفتگو سے ہوتا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے تھے ,, اَلْمَرْءُ تَحْتَ لِسَانِہٖ ‘‘ (آدمی اپنی زبان کے پیچھے چھپا ہوتا ہے)۔ پس انسان اپنی گفتگو ہی سے پہچان لیا جاتا ہے۔ آداب گفتگو درج ذیل ہیں۔

1. گفتگو ہمیشہ نرمی سے کرنے کی کوشش کریں۔ بعض حکماء کا قول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے زبان میں اسی لئے کوئی ہڈی نہیں بنائی تا کہ یہ نرم رہے اور اس سے نرمی سے گفتگو کی جائے۔

ایک بزرگ کسی نوجوان سے سخت ناراض ہوئے اور اسے سخت سست کہنے لگے۔ اس نے جواب دیا' حضرت! آپ میری کوتاہی کے باوجود میرے ساتھ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نرمی فرمائیں۔ نہ میں فرعون سے زیادہ برا ہوں اور نہ ہی آپ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے افضل ہیں۔ جبکہ پروردگار عالم نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو فرعون کے پاس بھیجا اور حکم دیا کہ نرمی کے ساتھ باتیں کرو۔

فَقُوْلَا لَهٗ قَوْلًا لَّيِّنًا [تم ان سے نرم بات کرنا] (طٰہٰ:۴۴)

قرآن مجید کے الفاظ کو شمار کیا جائے تو درمیانی لفظ وَلْيَتَلَطَّفْ بنتا ہے۔ گویا قرآن مجید کا مرکزی پیغام یہی ہے کہ انسان ایک دوسرے سے گفتگو کرتے ہوئے نرمی کا معاملہ کریں۔

حدیث پاک میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نرمی پر جو رحمتیں نازل کرتا ہے وہ سختی پر نہیں کرتا۔

(2) جو بات کہی جائے اچھی ہو۔ اس میں اپنا یا دوسرے کا نفع ہو۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے

وَقُوْلُوْا لِلنَّاسِ حُسْنًا (لوگوں سے اچھی بات کہو)

ایسی بات نہ کی جائے جس میں طعن ہو یا جس میں دوسرے کی تحقیر ہو۔

(3) بات ہمیشہ انصاف پر مبنی اور درست ہونی چاہیے۔ اگر بیشتر لوگ اسکا خیال رکھیں تو آپس میں لڑائی جھگڑے بہت کم ہوں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَقُوْلُوْا قَوْلًا سَدِيْدًا ٥ يُّصْلِحْ لَكُمْ اَعْمَالَكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ (الاحزاب: ۷۰،۷۱)

(اے ایمان والو! اللہ سے ڈرو اور سیدھی بات کہو۔ اللہ تعالیٰ تمہارے کاموں کو سنوار دیگا اور گناہ معاف کر دیگا)

(4) اگر عورتوں کو نامحرم مردوں سے گفتگو کرنے کا اتفاق ہو تو ادب یہی ہے کہ لہجے میں ایسی نزاکت نہ ہو کہ سننے والوں کے دل میں بدی کا خیال پیدا ہو۔ ارشاد

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

باری تعالیٰ ہے۔

فَلَا تَخْضَعْنَ بِالْقَوْلِ فَيَطْمَعَ الَّذِي فِي قَلْبِهِ مَرَضٌ وَّقُلْنَ قَوْلًا مَّعْرُوفًا (الاحزاب: ۳۲)

(اے نبی اکرم ﷺ کی بیبیو! دبی زبان میں بات نہ کیا کرو۔ ایسا کروگی تو جس کے دل میں کھوٹ ہے وہ ممکن ہے کہ تم سے کوئی توقعات وابستہ کرلے۔ پس بات کروتو معقول اور بے لاگ)

عورتوں کے لئے یہ حکم فقط اس وقت ہے جب غیر محرم مرد سے گفتگو کریں۔ اگر عورتیں عورتوں سے گفتگو کریں تو انہیں اسی طرح نرم مزاجی سے کرنی چاہئے جیسے مردوں کے لئے حکم ہے۔

5 اللہ تعالیٰ کے نزدیک نرم' معقول اور دلجوئی کی باتیں کرنا صدقہ کے برابر ہے۔ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

قَوْلٌ مَّعْرُوفٌ وَّ مَغْفِرَةٌ خَيْرٌ مِّنْ صَدَقَةٍ يَّتْبَعُهَا اَذًى

(نیک بات کہنا اور درگزر کرنا اس خیرات سے بہتر ہے جس کے پیچھے دل آزاری ہو) (البقرۃ:۲۶۳)

6 گفتگو عموماً آہستگی اور مناسب آواز کے ساتھ کی جائے۔ بے موقع چیخ چیخ کر باتیں کرنا حماقت وجہالت کی دلیل ہے۔ارشاد باری تعالیٰ ہے

وَاغْضُضْ مِنْ صَوْتِكَ اِنَّ اَنْكَرَ الْاَصْوَاتِ لَصَوْتُ الْحَمِيرِ

(لقمان:۱۹)

(اور اپنی آواز پست کر۔کہ سب آوازوں میں بری آواز گدھے کی ہے)

7 فضول باتوں سے پرہیز کرنا وقار کی نشانی ہے۔قرآن مجید میں مومنین کی ایک صفت یہ بھی بتائی گئی ہے کہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

وَالَّذِیْنَ هُمْ عَنِ اللَّغْوِ مُعْرِضُوْنَ (المؤمنون: ۳)

(اور جو لغو باتوں سے اعراض کرتے ہیں)

انسان جو کچھ منہ سے نکالتا ہے فرشتے اس پر گواہ ہوتے ہیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

مَا یَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَیْهِ رَقِیْبٌ عَتِیْدٌ (ق: ۱۸)

(آدمی کوئی لفظ نہیں بولتا مگر ایک نگران اس پر حاضر رہتا ہے)

حدیث پاک میں ہے۔ ''جو اللہ پر اور آخرت پر ایمان رکھتا ہے اسے چاہیئے کہ نیک بات کہے ورنہ چپ رہے''

دوسری حدیث میں ہے۔ آدمی کے اسلام کی خوبیوں میں سے ایک یہ ہے کہ جس چیز سے اس کو مطلب نہ ہو ادھر توجہ نہ دے۔ یہ حدیث جوامع الکلم میں ہے جو دریا کو کوزے میں بند کرنے کے مترادف ہیں۔

(8) اگر کبھی کسی جاہل سے سابقہ پڑ جائے تو اس سے بحث و تکرار کی بجائے سلامتی کی بات کر کے الگ ہو جائیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَ اِذَا خَاطَبَهُمُ الْجَاهِلُوْنَ قَالُوْا سَلَامًا (الفرقان: ۶۳)

(جب ناسمجھ ان کو خطاب کریں تو وہ جواب میں سلامتی کی بات کریں)

(9) گفتگو ہمیشہ بامقصد ہونی چاہیئے۔ فضول گفتگو کرنے والوں کے بارے میں احادیث میں آیا ہے کہ وہ میری امت کے بدترین افراد ہیں۔ (الادب المفرد)

ایک حدیث میں آیا ہے کہ بعض اوقات ایک بات سے اللہ تعالیٰ کی تاقیامت خوشنودی حاصل ہوتی ہے یا پھر تاقیامت ناراضگی ہاتھ آتی ہے۔

(موطا امام مالک)

(10) مخاطب کو جو بات اچھی طرح سمجھانی ہو اسکو صفائی و سہولت کے ساتھ کہا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

جائے بلکہ اسے دہرا دینا بہتر ہوتا ہے تاکہ وہ اچھی طرح سمجھ جائے۔ حدیث پاک میں ہے کہ نبی اکرم ﷺ جب کوئی بات کہتے تھے تو تین بار اسکا اعادہ فرماتے تھے۔ (ابوداؤد)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ کے کلام میں ترتیل و ترسیل پائی جاتی تھی۔ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں۔

كَانَ كَلَامُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَلَامًا فَصْلًا يَفْهَمُهُ كُلُّ مَنْ سَمِعَهٗ

(رسول اللہ ﷺ کا کلام واضح ہوتا تھا۔ ہر سننے والا اسکو سمجھ لیتا تھا)

(11) گفتگو ہمیشہ مختصر ہونی چاہئے تاکہ مخاطب پر بوجھ نہ ہو۔ سلف صالحین کا قول ہے

خَيْرُ الْكَلَامِ مَا قَلَّ وَ دَلَّ وَ لَمْ يَمِلَّ

(بہتر کلام وہ ہے جو تھوڑا ہو مدلل ہو اور مخاطب کو ناگوار نہ ہو)

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم ﷺ سے سنا۔ مجھ کو حکم دیا گیا ہے کہ میں مختصر گفتگو کروں چونکہ اختصار بہتر ہے۔ (ابوداؤد)

(12) بعض اوقات گفتگو سے فخر و مباہات کا اظہار ہوتا ہے۔ بعض لوگ چبا چبا کر باتیں کرتے ہیں۔ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا "اللہ تعالیٰ اس بلیغ آدمی کو مبغوض رکھتا ہے جو اپنی زبان کو اس طرح توڑتا موڑتا ہے جس طرح بیل اپنی زبان کو توڑ موڑ کے گھاس کھاتا ہے"۔ ایک اور جگہ ارشاد فرمایا "جو شخص انداز گفتگو میں اس لئے ادل بدل کرتا ہے کہ لوگوں کو اپنا گرویدہ بنائے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اسکا فدیہ و توبہ قبول نہ کرے گا۔ (ابوداؤد)

(13) جب کئی لوگ کلام کے مخاطب ہوں تو توجہ ایک ہی طرف نہ رکھنی چاہئے بلکہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ٹھہر ٹھہر کر ہر ایک کی طرف منہ کیا جائے تا کہ دوسروں کو عدم التفات کی شکایت نہ ہو۔ (ادب المفرد)

(14) یوپی (انڈیا) کے لوگ حسن کلام میں بہت مشہور ہیں۔ اشتعال انگیز کیفیت میں بھی ایسے الفاظ استعمال کرتے ہیں کہ دیکھنے والا حیران رہ جاتا ہے۔ ایک مرتبہ دولڑکے آپس میں کسی بات پر جھگڑ رہے تھے۔ ان میں سے ایک نے دوسرے سے کہا' دیکھئے صاحب! مجھے غصہ مت دلایئے ورنہ میں آپ کی والدہ صاحبہ کی شان میں سخت بدتمیزی کروں گا۔ دوسرا بولا اجی صاحب! اگر آپ نے ایسا کیا تو میں آپ کے رخسار مبارک پر اس زور سے تھپڑ لگاؤں گا کہ وہ گلاب کا پھول نظر آئیگا۔

اس سادگی پہ کون نہ مر جائے اے اسد




(1) راستہ میں چلتے وقت متانت اور خاکساری کے ساتھ قدم اٹھانا چاہیے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَعِبَادُ الرَّحْمٰنِ الَّذِيْنَ يَمْشُوْنَ عَلَى الْاَرْضِ هَوْنًا (الفرقان: ٦٣)

(اور رحمٰن کے بندے وہ ہیں جو زمین پر دبے پاؤں چلتے ہیں)

(2) اکڑ کر چلنا اللہ تعالیٰ کو ناپسندیدہ ہے۔ ارشاد ہے:

وَلَا تَمْشِ فِي الْاَرْضِ مَرَحًا اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ كُلَّ مُخْتَالٍ فَخُوْرٍ

(زمین میں اکڑ کر نہ چل بیشک اللہ تعالیٰ مغرور اور فخر کرنے والوں

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کو پسند نہیں کرتا) (لقمان: ۱۸)

دوسری جگہ فرمایا:

وَ لَا تَمۡشِ فِی الۡاَرۡضِ مَرَحًا اِنَّکَ لَنۡ تَخۡرِقَ الۡاَرۡضَ وَلَنۡ تَبۡلُغَ الۡجِبَالَ طُوۡلًا (الاسراء: ۳۷)

(اور زمین میں اکڑ کر نہ چل۔ بے شک نہ تو زمین کو پھاڑ سکتا ہے اور نہ پہاڑوں تک اونچائی میں پہنچ سکتا ہے)

3 راستہ میں چلتے ہوئے ادھر ادھر تا نک جھانک کرنا اور غیر محرم عورتوں کی طرف دیکھنا منع ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

قُلۡ لِّلۡمُؤۡمِنِیۡنَ یَغُضُّوۡا مِنۡ اَبۡصَارِهِمۡ (النور: ۳۰)

(اور ایمان والوں سے کہہ دیجئے کہ اپنی نگاہیں نیچی رکھیں)

4 نبی اکرم ﷺ کی عادت مبارک تھی کہ راستہ میں اس رفتار سے چلتے گویا کوئی اونچی جگہ سے نیچے کی طرف آرہا ہو۔ اس انداز کے ساتھ چلنے کو انگریزی میں (Brisk Walk) کہتے ہیں اور یہ انسانی صحت کیلئے چلنے کا بہترین انداز کہلاتا ہے۔

5 عورت کو بجنے والے زیور مثلاً پازیب یا جھانجر وغیرہ پہن کر چلنے میں زمین پر زور زور سے پاؤں نہیں رکھنا چاہئے۔ اسکی آواز سے سننے والوں کے خیالات میں انتشار پیدا ہوسکتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَلَا یَضۡرِبۡنَ بِاَرۡجُلِهِنَّ لِیُعۡلَمَ مَا یُخۡفِیۡنَ مِنۡ زِیۡنَتِهِنَّ (النور: ۳۱)

[اور (چلنے میں) پاؤں ایسے زور سے نہ رکھیں کہ (لوگوں کو) ان کے اندرونی زیور کی خبر ہو]

6 شریف عورت جب گھر سے باہر نکلے تو کسی بڑی چادر یا برقعہ میں اپنا سارا

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

جسم چھپا لے جس سے اس کی اصلی پوشاک اور زیب و زینت کی ساری چیزیں چھپ جائیں۔ چادر یا نقاب سے چہرہ اس طرح چھپ جائے کہ غیر مرد کو حسن و جمال سے آگاہی نہ ہو سکے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ وَ بَنٰتِكَ وَ نِسَآءِ الْمُؤْمِنِيْنَ يُدْنِيْنَ عَلَيْهِنَّ مِنْ جَلَابِيْبِهِنَّ ؕ ذٰلِكَ اَدْنٰٓى اَنْ يُّعْرَفْنَ فَلَا يُؤْذَيْنَ

[اے نبی اکرم ﷺ! اپنی بیویوں، بیٹیوں اور مسلمانوں کی عورتوں سے کہہ دیجئے کہ لٹکا لیں اپنے اوپر چادریں۔ ایسا نہ ہو کہ پہچانی جائیں اور کوئی ستائے] (الاحزاب:۵۹)

دوسری جگہ ارشاد ہے:

وَ قُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ يَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ وَ يَحْفَظْنَ فُرُوْجَهُنَّ وَ لَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰى جُيُوْبِهِنَّ وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا لِبُعُوْلَتِهِنَّ (النور:۳۱)

(آپ ایمان والیوں سے فرما دیجئے کہ اپنی نگاہیں نیچی رکھیں اور اپنا ستر چھپائیں۔ اپنا بناؤ سنگھار نہ دکھائیں مگر جو (فطرتاً) کھلا رہتا ہے۔ اپنی اوڑھنیاں اپنے گریبانوں پر ڈالے رکھیں اور اپنی زیب و زینت نہ دکھائیں مگر اپنے شوہروں کو)

7. عورت کو کوئی تیز خوشبو لگا کر راستے میں نہیں چلنا چاہئے۔ اس سے میلان طبع پیدا ہوتا ہے اور عورت کی یہ نیت ظاہر ہوتی ہے کہ لوگ اسکی طرف توجہ کریں۔

8. راستہ میں مرد اور عورت کو مل جل کر نہیں چلنا چاہئے نہ ہی کسی مرد کو دو عورتوں کے درمیان میں چلنا چاہئے۔ عورتوں کو چاہئے کہ راستہ کے کناروں پر چلیں جبکہ مردوں کو چاہئے کہ راستے کے درمیان میں چلیں۔ نبی اکرم ﷺ نے عورتوں کو

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

راستہ کے درمیان میں چلنے سے منع فرمایا۔ (ابوداؤد)

9 راستہ میں چلتے ہوئے ادب و وقار کا خیال رکھنا چاہئے حتی کہ اگر معلوم ہو کہ نماز باجماعت شروع ہو چکی تو بھی دوڑ کر اسمیں شامل نہ ہوں۔

نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اگر مسجد میں تکبیر ہو رہی ہو یا نماز کھڑی ہو چکی ہو تو دوڑ کر اس میں شامل نہ ہو بلکہ تم متانت اور وقار کے ساتھ آ کر جماعت میں ملو۔ (صحیح مسلم)

10 گلی کوچہ میں چلتے ہوئے طہارت و پاکیزگی کی نیت سے پاؤں میں جوتے پہنے جائیں۔

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ اکثر جوتے پہنا کرو کہ جوتے پہننے والا بھی ایک طرح کا سوار ہوتا ہے۔ (ابوداؤد)

11 جوتے دونوں پاؤں میں پہنے جائیں یا دونوں ننگے رہیں۔ ایسا نہ ہو کہ ایک میں جوتا ہو دوسرے میں نہ ہو۔ (ابوداؤد)

البتہ گھر میں کوئی دو چار قدم اس طرح چل لے تو مضائقہ نہیں۔ (ترمذی)

نبی اکرم ﷺ سے گھر میں ننگے پاؤں چلنا بھی ثابت ہے۔




مثل مشہور ہے کہ سفر وسیلہ ظفر ہے۔ سفر کے چند آداب درج ذیل ہیں۔

1 سفر کے وقت مسافر کو رخصت کرنا چاہئے اور خیر و عافیت کی کوئی دعا دینی چاہئے۔ جیسے فی امان اللہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نبی اکرم ﷺ مجاہدین کو رخصت کرتے وقت یہ دعا پڑھتے تھے۔

اَسْتَوْدِعُ اللّٰهُ دِیْنَکُمْ وَاَمَانَتَکُمْ وَ خَوَاتِیْمَ اَعْمَالِکُمْ ۔ (ابوداؤد)

(میں تمہارے دین، امانت اور خاتمہ عمل کو اللہ کے سپرد کرتا ہوں)

② سفر کو روانہ ہوتے وقت چار رکعت (نفل نماز) پڑھ لینا چاہئے۔ (مجمع زوائد)

③ سفر صبح سویرے کرنا چاہئے اس سے انسان کا وقت ضائع نہیں ہوتا بلکہ پورا دن کام آجاتا ہے۔ (ابوداؤد)

ایک معتد بہ مسافت طے کر کے دوپہر کے وقت آرام کیا جا سکتا ہے۔

④ سفر تنہا نہیں کرنا چاہئے ہو سکے تو تین آدمی ساتھ ہوں (ترمذی۔ابوداؤد)

آجکل بس ٹرین جہاز وغیرہ کے سفر میں تو آدمی تنہا ہوتا ہی نہیں۔ دوسرے مسافروں کا ساتھ نصیب ہوتا ہے۔ اگر ذاتی کار ہو یا پیدل سفر کرنا ہو تو رفیق سفر کا ہونا بہتر بلکہ ضروری ہے۔ اس سے انسان بہت سے خطرات سے محفوظ رہتا ہے اور اسباب سفر کی حفاظت و نگرانی میں سہولت ہوتی ہے۔

⑤ جب سفر میں تین آدمی ساتھ ہوں تو ایک کو امیر بنالیں۔ (ابوداؤد)

⑥ بعض اوقات سفر رات کو کرنا زیادہ بہتر ہوتا ہے۔ حدیث پاک میں یہ مصلحت بتائی گئی ہے کہ اسطرح مسافت خوب طے ہوتی ہے۔ (ابوداؤد)

⑦ سفر میں اپنے ساتھیوں کا سردار وہ ہے جو ان کا خدمت گزار ہو۔ جو شخص خدمت میں آگے بڑھ گیا اسکے ساتھی کسی دوسرے عمل کے ذریعے آگے نہیں بڑھ سکیں گے۔ ہاں اگر کوئی شہید ہو جائے تو وہ آگے بڑھ جائے گا۔ (بیہقی)

⑧ سفر میں جس کے پاس اپنی ضرورت سے زائد چیزیں ہوں تو ان لوگوں کا خیال کرے جن کے پاس اپنا توشہ سفر نہ ہو۔ (مسلم)

⑨ سفر میں جن لوگوں کے پاس کتا یا گھنٹی ہو ان کے ساتھ (رحمت) کے فرشتے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نہیں ہوتے۔ (مسلم)

⑩ جب سرسبزی کے زمانے میں جانوروں پر سفر کرو تو جانوروں کو ان کا حق دے دو جو زمین میں ہے۔ اور جب خشک سالی میں سفر کرو تو رفتار میں تیزی کرو۔ (تاکہ جانور منزل پر پہنچ کر آرام کرے)۔ (مسلم)

⑪ جانوروں کی پشت کو کرسی نہ بناؤ۔ (یعنی ان پر سوار ہو کر کھڑے باتیں نہ کرو)۔ (ابوداؤد)

⑫ جب منزل پر اتریں تو پہلے جانوروں کے کجاوے کھولو بعد میں نماز پڑھو۔ (ابوداؤد)

⑬ جانوروں کے گلوں میں تانت نہ ڈالو کہ اس سے گلا کٹ جانے کا خطرہ ہوتا ہو۔ (بخاری و مسلم)

⑭ جب رات کو جنگل میں پڑاؤ ڈالو تو راستہ میں قیام کرنے سے پرہیز کرو۔ کیونکہ رات کو طرح طرح کے جانور اور کیڑے مکوڑے نکلتے ہیں اور راستہ میں پھیل جاتے ہیں۔ (مسلم)

⑮ جب کسی منزل پر اترو تو سب اکٹھے قیام کرو اور ایک ہی جگہ رہو، دور دور قیام نہ کرو۔ (ابوداؤد)

⑯ نبی اکرم ﷺ کی عادت شریفہ تھی کہ جب سفر سے واپس تشریف لاتے تو چاشت کے وقت مدینہ میں داخل ہوتے اور پہلے مسجد میں دو رکعتیں پڑھتے۔ پھر (کچھ دیر) لوگوں کی ملاقات کے لئے وہاں بیٹھتے (بخاری)۔ مردوں کو چاہئے کہ اس سنت پر عمل کریں۔

⑰ سفر سے آنے کے ساتھ ہی گھر میں داخل نہیں ہونا چاہئے بلکہ گھر والوں کو تیاری کا موقع دینا چاہئے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

18 اگر کوئی معزز اور محبوب شخص سفر سے آئے تو اس کا استقبال کرنا چاہیئے۔ (ابوداؤد)

19 سفر عذاب کا ایک ٹکڑا ہے تمہیں نیند سے اور کھانے پینے سے روکتا ہے لہٰذا جب وہ کام پورا ہو جائے جس کے لئے گئے تھے تو جلد گھر واپس آ جاؤ۔

(بخاری و مسلم)

20 اگر سفر سے گھر واپسی کا ارادہ ہو تو اہل خانہ اور دوست احباب کو مطلع کر دینا بہتر ہے۔

امریکہ کے ایک صاحب نے کئی سال بعد گھر واپس آنے کا پروگرام بنایا۔ شیطان نے اس کے ذہن میں یہ تجویز ڈالی کہ اہل خانہ کو اطلاع نہ دو اچانک پہنچ کر حیران کرو۔ چنانچہ انہوں نے جہاز کا ٹکٹ خریدا دفتر سے چھٹی لے کر پاکستان پہنچے۔ اطلاع نہ ہونے کی وجہ سے استقبال کے لئے تو کوئی نہیں تھا۔ ان صاحب نے ٹیکسی کرایہ پر لی۔ چونکہ گھر شہر سے چند میل دور تھا اہل خانہ کے لئے تحفے تحائف وغیرہ خرید کر لائے تھے تو سامان کافی زیادہ تھا۔ انہیں اکیلا دیکھ کر اور سامان کی زیادتی کو دیکھ کر ٹیکسی ڈرائیور کی نیت بدل گئی۔ چنانچہ ویرانے میں ایک جگہ ٹیکسی ڈرائیور نے اسکو قتل کر دیا اور لاش زمین میں دفن کر دی۔ جب کئی مہینے گزر گئے تو دفتر والوں نے اس کے دوست احباب سے رابطہ کیا کہ فلاں آدمی دفتر سے چھٹی لے کر گیا تھا مگر واپس نہیں آیا۔ دوستوں نے گھر فون کیا تو اہل خانہ نے کہا کہ وہ تو یہاں آیا ہی نہیں۔ تب ایک ہنگامہ کھڑا ہوا۔ مگر اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت۔ کاش کہ وہ اسلامی آداب سفر کا خیال کرتے تو اہل خانہ کو غم کی بجائے خوشی نصیب ہوتی۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com



# آداب خواب

انسان کی نیند اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے۔ فرمایا گیا۔

وَ مِنْ اٰیٰتِهٖ مَنَامُكُمْ بِالَّیْلِ (روم:۲۳)

[اور (اللہ تعالیٰ) کی نشانیوں میں سے ایک تمہارا رات کو سونا ہے]

دوسری جگہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَجَعَلْنَا نَوْمَكُمْ سُبَاتًا وَّ جَعَلْنَا الَّیْلَ لِبَاسًا وَجَعَلْنَا النَّهَارَ مَعَاشًا

(ہم نے نیند کو تمہارے لئے آرام اور رات کو پردہ اور دن کو کاروبار کا ذریعہ بنایا) (النبا:۹_۱۱)

ان آیات سے معلوم ہوتا ہے کہ نیند کے لئے رات کا وقت اور کاروبار زندگی کے لئے دن کا وقت بنایا گیا ہے۔ یہی فطرت انسانی کا تقاضا ہے۔ آرام طلب لوگ دن کو رات اور عیش پسند لوگ رات کو دن کی طرح گزارتے ہیں۔ جب کہ قلب سلیم رکھنے والے لوگ رات کا کچھ حصہ آرام میں اور آخری حصہ یاد الٰہی میں گزارتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے متعلق فرمایا گیا۔

كَانُوْا قَلِیْلًا مِنَ الَّیْلِ مَا یَهْجَعُوْنَ (الذریت:۱۷)

(تھے وہ رات کو تھوڑا سونے والے)

لیٹنے اور سونے کے متعلق چند آداب درج ذیل ہیں۔

1. سونے کے وقت گھر کا دروازہ بند کر لینا چاہئے۔ کھانے پینے کے برتن کو ڈھانک دینا چاہئے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

② حدیث پاک میں ہے "بلاشبہ آگ تمہاری دشمن ہے لہٰذا جب سونے لگو تو اسکو بجھا دیا کرو" (بخاری)۔ ایک دوسری حدیث پاک میں ہے کہ جب تم سونے لگو تو چراغ بجھا دو۔ (ابوداؤد)

③ نماز عشاء پڑھنے سے پہلے سونا غفلت کی نشانی ہے۔ نماز عشاء پڑھ کر فضول بات چیت نہیں کرنی چاہیئے۔ ضروری کاموں سے فارغ ہو کر جلدی سو جانا چاہیئے۔ (ابوداؤد)

④ اگر کاروباری ضرورت ہو یا کوئی دوسرا اہم کام ہو تو نماز عشاء کے بعد جاگنے میں مضائقہ نہیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں نماز عشاء کے بعد کسی ضروری کام میں مشورہ لینے کی غرض سے حاضر ہوئے اور نبی اکرم ﷺ نے بات چیت فرمائی۔ (صحیح مسلم)

⑤ جب بستر پر جانے لگیں تو اسے جھاڑ لینا چاہیئے۔ پھر داہنی کروٹ لیٹنا چاہیئے۔ (ابوداؤد)

⑥ حدیث پاک میں ہے کہ سوتے وقت یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ بِاسْمِکَ اَمُوْتُ وَاَحْیٰی

[اے اللہ! میں تیرے نام سے جیتا اور مرتا ہوں (ابوداؤد)]

سوتے وقت دایاں ہاتھ رخسار کے نیچے رکھ لیں۔ (بخاری)

⑦ حدیث پاک میں ہے کہ اس طرح چت نہ لیٹو کہ ایک پاؤں دوسرے پاؤں پر رکھا ہوا ہو۔ (مسلم)

اس میں بے پردگی کا احتمال ہے۔

⑧ حدیث پاک میں ہے کہ اوندھا ہو کر لیٹنا اللہ تعالیٰ کو پسند نہیں۔ (ترمذی)

اس میں طبی نقصان یہ ہے کہ بعض اوقات آنتیں اپنی جگہ سے گر کر الجھ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

سکتی ہیں۔

9 کسی ایسی چھت پر نہیں سونا چاہئے جس کی منڈیر یا اس پر کوئی اور رکاوٹ نہ ہو۔ (ترمذی)

ایسی حالت میں زمین پر گر پڑنے کا اندیشہ ہے۔

10 جن لوگوں کے لئے ممکن ہو وہ دوپہر کے وقت قیلولہ کریں۔ اس سے تہجد کے وقت جاگنے میں آسانی ہوتی ہے۔

11 حدیث پاک میں ہے کہ جاگتے وقت یہ دعا پڑھی جائے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَحْیَانَا بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا وَاِلَیْهِ النُّشُوْر . (ابو دائود)

[اس اللہ ہی کے لئے حمد ہے جس نے مرنے کے بعد مجھے زندہ کیا اور اسی کی طرف لوٹنا ہے]

12 حدیث پاک میں ہے کہ جب تم میں سے کوئی شخص نیند سے بیدار ہو کر وضو کرنے لگے تو تین مرتبہ اپنی ناک جھاڑ دے یعنی صاف کرے۔ (بخاری)

13 حدیث پاک میں ہے کہ جب تم میں سے کوئی شخص اپنی نیند سے بیدار ہو تو اپنا ہاتھ (پانی کے) برتن میں نہ داخل کرے یہاں تک کہ اسکو تین مرتبہ دھو لے۔ کیونکہ وہ نہیں جانتا کہ رات بھر اسکا ہاتھ کہاں رہا۔ (بخاری)

14 حدیث پاک میں ہے کہ جب اپنا پسندیدہ خواب دیکھو تو اسی سے بیان کرو جو تم سے محبت رکھتا ہے۔ (بخاری)

15 جب برا خواب دیکھو تو تین بار بائیں طرف تھتکار دو اور کسی سے بیان نہ کرو اور کروٹ بدل دو۔ پھر تین بار اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ پڑھو۔ اس خواب کے شر سے پناہ مانگو یہ خواب نقصان نہ دے گا۔ (مسلم)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com




# چھینک اور جمائی کے آداب

چھینک آنا یا جمائی لینا اگرچہ معمولی اعمال ہیں مگر شارع علیہ السلام نے اس کے بھی آداب سکھائے ہیں۔ چند ایک درج ذیل ہیں۔

1. جب تم میں سے کسی کو چھینک آئے تو چاہئے کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ کہے اور سننے والا جواب میں یَرْحَمُکَ اللّٰہ کہے۔ (بخاری)

چھینک بدن کے لئے ہلکے پھلکے ہونے' مسامات کے کھلنے اور بہت زیادہ نہ کھانے سے آتی ہے۔ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ چھینک سے دماغی کیفیت ٹھیک ہو جاتی ہے اور وہ شفاء ہے۔ اسی بناء پر شریعت نے چھینکنے والے کو حکم دیا کہ وہ خدا کا شکر ادا کرتے ہوئے الحمد للہ کہے۔ جب سننے والا یَرْحَمُکَ اللّٰہُ کہے تو پھر چھینکنے والا یَھْدِیْکُمُ اللّٰہُ وَ یُصْلِحُ بَالَکُمْ کہے۔ (بخاری)

2. چھینک سے بعض اوقات ناک سے بلغم وغیرہ نکل آتا ہے لہٰذا چھینکتے وقت منہ کو ہاتھ یا کپڑے سے ڈھانپ لینا چاہئے۔ مزید برآں چھینک کی آواز کو پست رکھنا چاہئے نبی اکرم ﷺ کا یہی طریقہ تھا۔ (ابوداؤد)

3. انسان کی بعض حالتیں وقار کے خلاف ہوتی ہیں۔ انکو دیکھ کر ناگواری ہوتی ہے مثلاً جمائی لینے میں انسان کا منہ کھل جاتا ہے، "آہا" یا "ہاہا" کی آواز نکلتی ہے، چہرے کی قدرتی ہیئت بدل کر ایک مضحکہ خیز شکل پیدا ہو جاتی ہے۔ اسی لئے نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا "جمائی شیطان کی جانب سے ہے جب کوئی اس حالت میں آآ کرتا ہے تو شیطان اسکے پیٹ کے اندر سے اس پر ہنستا ہے"۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

(ترمذی)

بعض اوقات شیطان مکھی مچھر وغیرہ کو اس کے منہ میں داخل کر دیتا ہے۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا "جب تم کو جمائی آئے تو منہ پر ہاتھ رکھ کر روک دو کیونکہ (اسطرح) شیطان داخل ہو جاتا ہے"۔ (مسلم)

4 پہلا حکم تو یہی ہے کہ جمائی کو حتی المقدور روکیں۔ اگر یہ نہ ہو سکے تو منہ پر ہاتھ رکھ لینا چاہئے۔ (ترمذی) "ہاہا" وغیرہ کی آواز نکالنا خلاف ادب ہے۔



# طہارت کے آداب

اسلام ایسے ملک میں ظاہر ہوا جہاں پانی نسبتاً کم تھا۔ پھر بھی اس نے طہارت کو نصف ایمان قرار دیا۔ یہ اس بات کی قوی دلیل ہے کہ تہذیب اور شائستگی کی باتوں میں سب سے اہم چیز طہارت ہے۔

◉ میاں بیوی کی ہمبستری کے بعد جب تک دونوں غسل نہ کر لیں نماز و تلاوت ادا نہیں کر سکتے۔ فرمایا:

وَاِنْ كُنْتُمْ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوْا (مائدہ ۵:۶)

(اگر تم ناپاک ہو تو غسل کرو)

اگر کوئی احتلام کی وجہ سے ناپاک ہو گیا ہو تو اس پر بھی غسل فرض ہے۔

◉ کپڑوں کو شرعی طور پر پاک صاف رکھنے کا حکم دیا گیا۔ فرمایا

وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ (مدثر: ۴)

(اپنے کپڑوں کو پاک رکھ)

◉ پاکیزگی کا اسقدر اہتمام سکھایا کہ اگر پانی میسر نہ ہو یا بیماری کے سبب سے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

پانی استعمال کرنے میں نقصان کا اندیشہ ہو تو پاک مٹی سے تیمّم کرنا چاہئے۔

فَتَیَمَّمُوْا صَعِیْدًا طَیِّبًا (مائدہ:٦)

(تو پاک مٹی سے تیمّم کرو)

◉ ہر نماز ادا کرنے سے پہلے باوضو ہونا ضروری قرار دیا۔ وضو درحقیقت ان اعضاء کا دھونا ہے جو عموماً کام کے دوران کھلے رہتے ہیں مثلاً ہاتھ کہنیوں تک، چہرہ، اور پاؤں اُور سر کے بال وغیرہ کا مسح ضروری قرار دیا گیا تاکہ یہ بھی الجھے اور پریشان نظر نہ آئیں۔

وَ اِذَا قُمْتُمْ اِلَی الصَّلٰوةِ فَاغْسِلُوْا وُجُوْهَكُمْ وَ اَیْدِیَكُمْ اِلَی الْمَرَافِقِ وَامْسَحُوْا بِرُؤُوْسِكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ اِلَی الْكَعْبَیْنِ (مائدہ:٦)

(جب نماز کا ارادہ کرو تو اپنا چہرہ اور بازو کہنیوں تک دھولو۔ اپنے سروں کا مسح کرو اور اپنے پاؤں دھولو)

یہ یقینی بات ہے کہ کوئی غیر مسلم دن میں پانچ مرتبہ اپنا چہرہ، ہاتھ پاؤں وغیرہ نہیں دھوتا ہوگا۔ سبحان اللہ دین نے کتنی نظافت کا سبق دیا۔

◉ جمعہ کے دن نماز سے پہلے غسل کرنے کو سنت کا درجہ دیا تاکہ لوگ پاک صاف اور نہا دھو کر جماعت میں شریک ہوں۔ کسی کی گندگی اور بدبو سے دوسرے نمازیوں کو تکلیف نہ ہو۔ پورا مجمع طہارت و پاکیزگی کا نمونہ ہو۔

◉ قضائے حاجت اور پیشاب کے بعد استنجا کرنا (عضو خاص و مقام مخصوص سے گندگی دور کرنا) ضروری قرار دیا گیا۔

ان احکام سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ اسلام میں طہارت اور صفائی کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ قرآن مجید میں ہے

وَیُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِیْنَ (البقرة: ۲۲۲)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

[اور اللہ تعالٰی طہارت کرنے والوں سے محبت کرتا ہے]

طہارت سے متعلقہ آداب وسنن درج ذیل ہیں۔

1. جب کوئی آدمی سو کر اٹھے تو جب تک تین بار ہاتھ نہ دھو لے اسکو پانی کے برتن میں ہاتھ نہ ڈالنا چاہئے۔ معلوم نہیں کہ سوتے میں اسکا ہاتھ کہاں کہاں پڑا ہے۔ (مسلم)

ہاتھوں کی صفائی پر اس لئے زور دیا گیا کہ برتن میں پانی نکالنے میں ناپاک ہاتھ پانی میں بھیگ کر بقیہ پانی کو ناپاک نہ کردے۔ خیال رکھنا چاہئے کہ جب تک ہاتھوں کی طہارت کا یقین نہ ہو اس وقت تک پانی کے برتن میں نہ ڈبوئے جائیں۔

2. دانتوں کی صفائی کے لئے مسواک کرنا سنت ہے۔ حدیث پاک میں ہے "میری امت پر اگر شاق نہ ہوتا ہو میں ہر نماز کے وقت مسواک کرنے کا حکم دیتا"

ایک مرتبہ کچھ لوگ حاضر خدمت ہوئے۔ ان کے دانت صاف نہ ہونے کی وجہ سے زرد تھے۔ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا، میں تمہارے دانت زرد کیوں دیکھ رہا ہوں؟ مسواک کیا کرو۔ (مسند احمد)

یہ بات اب کوئی ڈھکی چھپی نہیں رہی کہ دانتوں کی گندگی بہت ساری بیماریوں کی جڑ ہے۔

3. عام راستوں اور درختوں کے سایہ میں قضائے حاجت نہیں کرنا چاہئے۔

(ابوداؤد)

اس میں حکمت یہ ہے کہ راستہ چلنے والے مسافروں کو نجاست و گندگی سے تکلیف نہ ہو۔ "جب پیشاب کرنے کا ارادہ ہو تو اس کے لئے مناسب جگہ تلاش

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کرو" (ابوداؤد)۔ مزید برآں ہوا کے رخ پر نہ بیٹھنا چاہیے۔

4. ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب کرنا جائز نہیں۔ ایسے پانی میں غسل جنابت بھی نہیں کرنا چاہیے۔ بلکہ اس سے پانی لے کر اس طرح غسل کریں کہ پانی واپس دوسرے پانی میں نہ مل سکے۔

پانی میں پیشاب نہ کرو۔ (بخاری)

غسل کی جگہ پر پیشاب نہ کرو اس سے اکثر وسوسے پیدا ہوتے ہیں۔ (ترمذی)

5. کسی سوراخ میں پیشاب نہ کرو۔ (ابوداؤد)

اس میں حکمت یہ ہے کہ کوئی موذی جانور نکل کر نقصان نہ پہنچائے۔ ڈھلوان میں نیچے بیٹھ کر اوپر کی طرف پیشاب نہ کریں۔

6. کھڑے ہو کر پیشاب نہ کرو۔ (ترمذی)

یہ تہذیب و وقار کے بھی خلاف ہے۔ اس میں جسم کے زیادہ برہنہ ہونے اور نظر آنے کے امکانات ہیں۔ مزید برآں کپڑوں پر چھینٹے پڑنے کا خوف بھی ہوتا ہے۔

7. پیشاب نرم زمین پر کرنا چاہیے کیونکہ سخت زمین سے پیشاب کے چھینٹے اڑ کر جسم پر پڑ سکتے ہیں۔

حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ شدت احتیاط کی وجہ سے شیشی میں پیشاب کیا کرتے تھے مگر حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ اتنی سختی کے قائل نہ تھے۔ (مسلم)

8. پیشاب پاخانہ کرتے وقت آپس میں باتیں نہ کرو۔ (مسند احمد)

9. جب قضائے حاجت کے لئے جاؤ تو پیشاب کے مقام کو دائیں ہاتھ سے نہ چھوؤ، نہ ہی دائیں ہاتھ سے استنجا کرو۔ (مسلم)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

⑩ بڑا استنجا تین ڈھیلوں سے کرو۔ (مسلم)

ڈھیلوں کے بعد پانی سے دھولو۔ (ابن ماجہ)

کوئلہ شیشہ گوبر اور ہڈیوں سے استنجا نہ کرو۔ (ترمذی)

⑪ استنجا کرنے کے بعد اپنے ہاتھوں کو مٹی یا صابن وغیرہ سے دھو لینا چاہئے۔

⑫ بسم اللہ کہہ کر بیت الخلاء میں داخل ہو۔ کیونکہ بسم اللہ جنات کی آنکھوں اور انسانوں کی شرم کی جگہوں کے درمیان آڑ ہے۔ (ترمذی)

⑬ ہفتہ میں کم از کم ایک مرتبہ بالخصوص جمعہ کے دن مسلمانوں پر غسل کرنا، کپڑے بدلنا عطر اور تیل لگانا مستحسن ہے۔ بعض فقہاء نے حدیث کے الفاظ کی وجہ سے اسے واجب قرار دیا ہے۔

⑭ عام حالت میں بھی انسان کو صاف ستھرا رہنا چاہئے۔ ایک بار نبی اکرم ﷺ نے ایک شخص کو دیکھا کہ اس کے بال بکھرے ہوئے ہیں تو فرمایا کہ کیا اس کے پاس بال ہموار کرنے کا سامان نہ تھا۔ ایک دوسرے شخص کو میلے کپڑے پہنے دیکھا تو فرمایا کہ اسکو پانی نہیں ملتا تھا جس سے وہ اپنے کپڑے کو دھو لیتا۔

(ابوداؤد)

⑮ نبی اکرم ﷺ غسل اسی طرح کرتے تھے کہ پہلے دونوں ہاتھ دھو لیتے۔ پھر دائیں ہاتھ سے پانی بہا کر بائیں ہاتھ سے کمر کے نیچے دونوں طرف کا جسم دھو لیتے۔ پھر وضو کرتے لیکن پاؤں نہ دھوتے۔ (ناک اور منہ میں پانی ڈالنے میں مبالغہ فرماتے) پھر سر پر تین بار پانی بہا کر بالوں کی جڑوں کو ملتے۔ پھر سارے جسم پر پانی بہاتے اور آخر میں اپنے پاؤں دھو لیتے۔

(مسلم: باب صفۃ غسل الجنابۃ)

جہاں پانی کی بہتات ہو وہاں صفائی کی نیت سے روزانہ نہا لے تو مباح ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com




(1) راستہ میں چلتے ہوئے مردوں سے علیحدہ ہو کر چلیں۔

(2) راستوں کے درمیان سے نہ گزریں بلکہ کناروں پر چلیں۔ (ابوداؤد)

(3) بجنے والا زیور نہ پہنیں۔ (ابوداؤد)

(4) جو عورت شان (بڑائی) ظاہر کرنے کیلئے سونے کا زیور پہنے گی تو اسکو عذاب ہوگا۔ (ابوداؤد)

(5) چاندی کے زیور سے کام چلانا بہتر ہے۔ (ابوداؤد)

(6) عورت کو اپنے ہاتھوں میں مہندی لگاتے رہنا چاہئے۔

(7) عورت کی خوشبو ایسی ہو جس کا رنگ ظاہر ہو مگر زیادہ نہ پھیلے۔ (ابوداؤد)

(8) عورت ایسا باریک کپڑا نہ پہنے جس میں سے نظر آئے۔ (ابوداؤد)

(9) اگر دوپٹہ باریک ہو تو اسکے نیچے موٹا کپڑا لگالیں۔ (ابوداؤد)

(10) جو عورتیں مردوں کی شکل اختیار کریں ان پر اللہ کی لعنت ہے۔ (بخاری)

(11) کوئی (نامحرم) مرد ہرگز کسی عورت کے ساتھ تنہائی میں نہ رہے۔ ہرگز کوئی عورت سفر نہ کرے مگر اس حال میں کہ اس کے ساتھ محرم ہو۔ (بخاری)

(12) عورت ایام حیض میں مقدس مقامات مثلاً مسجد میں نہیں جاسکتی۔ قرآن مجید کو نہیں چھوسکتی۔ تاہم وہ کسی اور چیز کو چھولے تو وہ چیز ناپاک نہیں ہوتی۔ کھانا پکاسکتی ہے۔ شرع شریف کے مطابق مرد ایسی حالت میں عورت سے جماع کے علاوہ سب کام لے سکتے ہیں۔ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

"میں اس حالت میں نبی اکرم ﷺ کے بالوں میں کنگھی کرتی تھی۔آپ ﷺ کے سر کو دھوتی تھی۔ ایک مرتبہ آپ ﷺ نے مجھ سے کوئی چیز اٹھا کر لانے کے لئے کہا، میں نے ناپاکی کا عذر کیا تو فرمایا کہ ناپاکی تمہارے ہاتھ میں نہیں ہے"

⑬ اللہ تعالیٰ کو صفائی ستھرائی پسند ہے لہٰذا گھروں سے باہر جو جگہیں خالی پڑی ہیں ان کو صاف رکھو۔ (ترمذی)

عورتیں گھر کے اندر صفائی خود رکھیں اور باہر بچوں سے صفائی کرا لیا کریں۔




① اکڑ اکڑ کر اتراتے ہوئے نہ چلو۔

② کوئی مرد دو عورتوں کے درمیان نہ چلے۔ (ابوداؤد)

③ اس گھر میں فرشتے داخل نہیں ہوتے جس میں کتا یا (جاندار کی) تصویریں ہوں۔ (بخاری)

④ جب کسی کا دروازہ کھٹکھٹاؤ اور اندر سے پوچھیں کون ہو، تو یہ نہ کہو کہ میں ہوں (بلکہ اپنا نام بتاؤ)۔ (بخاری)

⑤ چھپ کر کسی کی باتیں نہ سنو۔ (بخاری)

⑥ جب کسی کو خط لکھو تو شروع میں اپنا نام لکھ دو۔ (بخاری)

⑦ جب کسی کے گھر جاؤ تو پہلے اجازت لو پھر داخل ہو۔ (بخاری)

⑧ تین مرتبہ اجازت مانگنے پر بھی نہ ملے تو واپس ہو جاؤ۔ (بخاری)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com




9. اجازت لیتے وقت دروازہ کے سامنے کی بجائے دائیں بائیں کھڑے رہو۔ (ابوداؤد)

10. اپنی والدہ کے پاس جانا ہو تب بھی اجازت لے کر جاؤ۔ (مالک)

11. کسی کی چیز مذاق میں لے کر نہ چل دو۔ (ترمذی)

12. ننگی تلوار دوسرے شخص کے ہاتھ میں نہ دو۔ (ترمذی)

اسی طرح چھری چاقو وغیرہ کا حکم ہے۔ اگر ایسا کرنا پڑے تو پھل اپنے ہاتھ میں رکھو اور دستہ ان کو پکڑاؤ۔

13. زمانہ کو برا مت کہو کیونکہ اس کی الٹ پھیر اللہ ہی کے قبضہ میں ہے۔ (مسلم)

14. ہوا کو برا مت کہو۔ (ترمذی)

15. بخار کو بھی برا مت کہو۔ (مسلم)

16. جب رات کا وقت ہو جائے تو بسم اللہ پڑھ کر دروازے بند کر دو۔ کیونکہ شیطان بند دروازے نہیں کھولتا۔ پھر بسم اللہ پڑھ کر مشکیزوں کے منہ تسموں سے باندھ دو۔ برتنوں کو ڈھانپ دو۔

17. جب رات کو گلی کوچوں میں آمد و رفت بند ہو جائے تو ایسے وقت میں باہر کم نکلو۔ (شرح السنہ)

18. عام لوگوں کے سامنے انگڑائی اور ڈکار لینا تہذیب کے خلاف ہے۔

19. اگر پیٹ میں ہوا کا دباؤ ہو تو بیت الخلاء میں یا خلوت میں اس کو خارج کرنا چاہیے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com




# اختلاف کے آداب

کسی کے احوال واقوال اور افکار ونظریات سے الگ راستہ اختیار کرنے کو اختلاف کہتے ہیں۔ جب کسی بات پر اختلاف بڑھتے بڑھتے تنازع کی شکل اختیار کر لے تو اسے مجادلہ کہتے ہیں۔ جب مخالفین کے درمیان اختلاف کی خلیج بہت وسیع ہو جائے اور تبصرہ وتنقید کی جنگ اتنی تیز ہو جائے کہ اظہار حق وصواب کی بجائے ہر فریق ایک دوسرے پر محض غلبہ حاصل کرنا چاہے اور افہام وتفہیم کی گنجائش نہ رہے تو ایسی حالت کو شقاق کہتے ہیں۔ دین اسلام نے دو مسلمان بھائیوں میں اختلاف رائے کی گنجائش تو رکھی ہے مگر مجادلہ اور شقاق کو ممنوع قرار دیا ہے۔

اختلاف رائے فطری عمل ہے۔ قرآن مجید میں قدرت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی یہ بتائی گئی کہ:

وَاخْتِلَافُ اَلْسِنَتِكُمْ وَاَلْوَانِكُمْ (روم: ۲۲)

(تمہارا زبان اور رنگوں میں اختلاف)

جس طرح زبان اور رنگ کا اختلاف مشیت خداوندی ہے اسی طرح

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

انسانوں کے عقل وحواس کا فرق بھی فطری عمل ہے۔ زبان و رنگ کا فرق اگر خالق کائنات کی نشانیوں میں سے ہے تو انسانی عقلوں کا تفاوت بھی اسی کی نشانیوں میں سے ہے۔ جس طرح سب انسانوں کی شکلیں ایک جیسی ہوتیں تو زندگی بے رنگ ہوتی اسی طرح سب انسانوں کی عقلیں ایک جیسی ہوتیں تو زندگی بے ڈھنگ ہوتی۔ بھلا سب انسان سب چیزوں میں برابر ہوتے تو زندگی کی رونق و شادابی کیسے ہوتی؟

گلہائے رنگا رنگ سے ہے رونق چمن
اے ذوق! اس جہاں کو ہے زیب اختلاف سے

ارشاد باری تعالی ہے:

وَلَوْ شَآءَ رَبُّکَ لَجَعَلَ النَّاسَ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّ لَا یَزَالُوْنَ مُخْتَلِفِیْنَ٥ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ رَبُّکَ وَ لِذَالِکَ خَلَقَهُمْ (ھود:۱۱۸)

(اگر تمہارا رب چاہتا تو سب انسانوں کو ایک ہی امت بنا دیتا۔ وہ تو ہمیشہ اختلاف میں رہیں گے۔ مگر جن پر تمہارا رب رحم کرے اور اسی لئے اس نے لوگوں کو پیدا کیا)

پس جب انسانی عقل واستعداد میں فرق ہے تو کسی بھی معاملے میں لوگوں کی رائے ایک بھی ہوسکتی ہے اور مختلف بھی ہوسکتی ہے۔ یہ رائے کا اختلاف اگر حد سے تجاوز نہ کرے اور اس کے اصول و آداب کا التزام کیا جائے تو سب کچھ رحمت ہے۔

## اختلاف کا تکوینی راز:

خالق کائنات کو اپنی صفت جلال و جمال کی جلوہ نمائی منظور تھی۔ اس لئے اس

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

نے انسانوں کو عقول واذہان سے مرکب فرمایا ہے کہ وہ ہمیشہ اختلاف کرتے نظر آئیں گے۔ اس باہمی کشمکش میں خدائی قہر ومہر کا سامان مہیا ہوتا رہے گا۔ اگر اس دنیا میں یہ اختلاف رونما نہ ہوتا تو یہ محشرستان، عالم خموشاں بن جاتا اور یہاں رہنے والے یا صرف خدائی مہر کے مظہر ہوتے یا خدائی قہر کے۔ لیکن مالک قضاو قدر کو ایک ناتمام کمال کا مظاہرہ ناپسند تھا پس اس نے اختلاف انسان کے خمیر میں رکھ دیا۔

## اختلاف مقبول کے فوائد:

اختلاف رائے اگر حدود وقیود میں رہے تو اسکے کچھ فوائد بھی ہیں۔

1. ایک تصویر کو مختلف نکتہ نظر سے دیکھنے کا موقع ملتا ہے۔
2. ایک مسئلہ کے متعدد حل سامنے آتے ہیں۔
3. کسی بھی مسئلے کو ہر زاویے سے دیکھنے کا موقع ملتا ہے۔
4. ذہنی ریاضت، سوچ و بچار اور تبادلہ خیالات کا سلسلہ جاری رہتا ہے۔
5. آج کی سائنسی ترقی کا بنیادی راز ہی اختلاف رائے ہے۔ اگر اختلاف رائے کا اختیار نہ ہو تو سب تحقیقات جامد ہو جائیں۔

دین اسلام کی جامعیت اور حسن وکمال کی ایک وزنی دلیل یہی ہے کہ اس نے اختلاف مقبول کا دروازہ کھلا رکھا۔ تاہم اختلاف رائے کی حدود کو اس لئے متعین کر دیا تا کہ اختلاف 'خلاف' کی صورت اختیار کر کے فتنہ وفساد کا موجب نہ بن جائے۔ یاد رکھیں کہ اگر قدرت اپنے غیبی ہاتھ سے اختلافات کی بھڑکتی ہوئی آگ کو ٹھنڈا نہ کرتی رہے تو عالم فنا ہو جائے۔ عجیب بات یہ کہ اس علم اختلاف کی بقا کا سبب بھی یہی اختلاف ہے اور اس کا حد سے بڑھ جانا اسکی فنا کا سبب بھی ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

؎ پھونک ڈالا ہے میری آتش نوائی نے مجھے
اور میری زندگانی کا یہی سامان بھی ہے

اگر بدنیتی اور بغض وعناد کی وجہ سے کسی کو اختلاف برائے اختلاف ہو تو اسکو خلاف کہتے ہیں۔ پس اختلاف جائز ہے مگر خلاف منع ہے

1. حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے اسکی مذمت یوں فرمائی ہے کہ

اَلْخِلَافُ شَرٌّ (خلاف شر ہے)۔ (العواصم من القواصم: ص۸)

2. علامہ تقی الدین سبکی رحمتہ اللہ علیہ نے خواہ مخواہ کے اختلاف کے متعلق فرمایا ہے

اِنَّ الرَّحْمَةَ تَقْتَضِیُ عَدْمِ الْاِخْتِلَافِ

(تقاضائے رحمت یہ ہے کہ خواہ مخواہ کا اختلاف نہ کیا جائے)

3. حدیث پاک میں ہے۔

اِنَّمَا هَلَكَتْ بَنُوْ اِسْرَائِيْلَ بِكَثْرَةِ سَوَالِهِمْ وَ اِخْتِلَافِهِمْ عَلٰى اَنْبِيَائِهِمْ

(بنی اسرائیل اپنے انبیاء کے بارے میں اختلاف اور کثرت سوال کی وجہ سے ہلاک ہوئے) (مسند احمد)

4. حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ دو صحابی رضی اللہ عنہ کسی آیت کے سلسلہ میں اختلافی بحث کر رہے تھے۔ ان کی آوازیں بلند ہوتی ہوئی سنیں تو نبی علیہ السلام غضبناک ہو کر نکلے اور فرمایا:

اِنَّمَا هَلَكَ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ بِاِخْتِلَافِهِمْ فِیْ كِتَابٍ

(تم سے پہلے لوگ کتاب میں اختلاف کر کے ہی ہلاک ہوئے)

5. حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا:

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

لَا تَخْتَلِفُوا فَاِنَّ مَنْ کَانَ قَبْلَکُمُ اِخْتِلَافَ فَھَلَکُوْا

(اختلاف نہ کرو تم سے پہلے لوگ اختلاف کر کے ہلاک ہو گئے)

یہ تمام باتیں اختلاف برائے اختلاف کے زمرے میں آتی ہیں۔ پس خلاف منع ہے جبکہ اختلاف رائے رحمت ہے۔

حدیث پاک میں ہے۔

اِخْتِلَافُ اُمَّتِیْ رَحْمَۃٌ (میری امت کا اختلاف بھی رحمت ہے)

اگر نیتیں ٹھیک ہوں، دلوں میں نور ہو اور نفسانیت سے دور ہو تو اختلاف رائے کے باوجود دل ملے رہتے ہیں۔ رائے کا اختلاف دلوں کا اختلاف نہیں بنتا۔ دل متحد و متفق رہتے ہیں۔ فریقین ایک دوسرے کی عظمت کے معترف رہتے ہیں۔ بلند مقاصد کے حصول کے لئے سب ایک ہوتے ہیں۔ عہد صحابہ رضی اللہ عنہم میں انفرادی اور اجتماعی اختلاف کی کئی مثالیں ملتی ہیں۔

## اختلاف صحابہؓ اور اس کے آداب

### عہد صحابہؓ میں اجتماعی اختلاف رائے کی مثالیں:

**1** نبی علیہ السلام کی وفات کے بعد سب سے پہلا اختلاف آپ صلی اللہ علیہ و سلم کی حقیقت وفات میں ہوا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رائے تھی کہ نبی علیہ السلام فوت نہیں ہوئے۔ بعض دوسرے صحابہؓ بھی شش و پنج میں مبتلا ہو گئے۔ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے خطبہ دیا اور یہ آیات پڑھیں۔

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ (آل عمران: ۱۴۴)

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

یہ سن کر سب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو شرح صدر نصیب ہو گیا۔

2 صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں ایک اختلاف رائے یہ بھی پیش آیا کہ نبی علیہ السلام کو کہاں دفن کیا جائے؟ بعض کی رائے تھی کہ آپ ﷺ کو جنت البقیع میں دفن کیا جائے۔ دوسروں کی رائے تھی کہ مسجد نبویؐ کے قریب دفن کیا جائے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ایک حدیث پاک سنائی

مَا قُبِضَ نَبِیٌّ اِلَّا دُفِنَ حَیْثُ قُبِضَ

(ہر نبی کی تدفین وہیں ہوئی جہاں انکی روح قبض ہوئی)

3 صحابہ رضی اللہ عنہم میں تیسرا بڑا اور اہم اختلاف یہ پیدا ہوا کہ خلیفہ مہاجرین میں سے ہو یا انصار میں سے ہو؟ ایک خلیفہ ہو یا متعدد ہوں؟ یہ بہت نازک مرحلہ تھا تاہم صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے نہایت خوش اسلوبی سے اسے ختم کر دیا اور سب نے من حیث الجماعت حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ اتفاق برقرار رہا۔

4 خلافت صدیقی رضی اللہ عنہ میں ایک بڑا اہم اختلاف مانعین زکوٰۃ سے جنگ کے بارے میں تھا۔ مگر انہوں نے اپنے حسن نیت اور اصول آداب اختلاف پر عمل کرتے رہنے کی وجہ سے اس مسئلے کو حل کر لیا۔ مرتدین اور مانعین زکوٰۃ سے جنگ کرنے پر سب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا اتفاق ہو گیا۔ سب کے سب دفاع اسلام کے لئے سینہ سپر ہو گئے۔ اسلام کی شان و شوکت میں اضافہ ہوا اور کفر کا شیرازہ بکھر گیا۔

## انفرادی اختلاف کی چند مثالیں:

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے صحبت نبوی ﷺ سے ایسا فیضان پایا کہ ان میں اخلاق محمدی ﷺ سرتاپا سرایت کر گئے۔ محبت و مودت اور ایثار و قربانی کے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

مقدس جذبات ان میں اس طرح کوٹ کوٹ کر بھرے ہوئے تھے کہ قرآن مجید میں پروردگار عالم نے انہیں رُحَمَاءُ بَیْنَھُمْ (آپس میں رحیم) کے الفاظ سے سرفراز فرمایا۔ مواخات اور بھائی چارے کی کئی ایسی مثالیں بھی دیکھنے میں آئیں کہ دنیا انگشت بدنداں رہ گئی۔ بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں علمی اختلاف رائے کے باوجود اتنا ادب واحترام تھا کہ آپس میں شیر وشکر نظر آتے تھے۔ چند مثالیں درج ذیل ہیں۔

## مثال نمبر1:

### حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے علمی اختلافات:

- مفتوحہ اراضی کی تقسیم پر بھی اختلاف تھا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تقسیم کے قائل تھے جبکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی رائے وقف کی تھی۔
- عطیات کی ترجیح میں بھی اختلاف تھا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ عطیات میں مساوات کے قائل تھے جبکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس میں ترجیح کے قائل تھے۔
- مرتد قیدی عورتوں کے بارے میں بھی اختلاف تھا۔ اپنے دور خلافت میں حضرت عمرؓ نے حضرت ابوبکرؓ کے فیصلے کے خلاف انہیں آزاد کر کے ان کے مردوں کے حوالے کر دیا۔ سوائے ان عورتوں کے جن کے مالک سے کوئی اولاد ہو گئی تھی۔ جیسے محمد بن علی رضی اللہ عنہ کی ماں خولہ بنت جعفر حنفیہ جو انہی قیدیوں میں سے تھیں۔

### حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے درمیان الفت ومحبت:

کئی مسائل میں اختلاف رائے کے باوجود ان دونوں حضرات میں محبت اور تعلق خاطر بڑھتا ہی رہا۔ جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو خلیفہ نامزد کیا تو کچھ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

صحابہؓ نے کہا آپ نے ہم پر عمرؓ کو خلیفہ بنا دیا ہے انکی سختی کو آپ جانتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے روز محشر آپ سے اسکا سوال کر لیا تو آپ کیا جواب دیں گے۔حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا ''میں کہوں گا، یا اللہ! میں نے تیرے بندوں میں سے سب سے اچھے کو ان کا خلیفہ بنایا''۔

(طبقات ابن سعد ۳ \ ۱۹۹)

کسی نے ایک مرتبہ حضرت عمرؓ سے کہا کہ آپ کئی باتوں میں حضرت ابوبکرؓ سے بھی بہتر ہیں۔حضرت عمرؓ پر یہ سن کر گریہ طاری ہو گیا۔کافی دیر تک روتے رہے۔پھر فرمایا، اللہ کی قسم! ابوبکرؓ کی ایک رات عمر اور آل عمر سے زیادہ بہتر ہے۔ (حیات الصحابہ 1\644)

یہ باہمی اختلاف کے باوجود الفت ومحبت کی چند مثالیں ہیں۔رائیں اگرچہ مختلف ہیں مگر دل ملے ہوئے تھے۔ان عظیم ہستیوں کے دلوں کو آسمانی رسیوں نے جکڑ رکھا تھا اس لئے زمین کی مٹی ان پر اثر انداز نہ ہو سکی۔

## مثال نمبر۲:

### حضرت عمرؓ اور حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے اختلافات:

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کتاب اللہ کے سب سے زیادہ پڑھنے والے اور سنت رسول ﷺ کو سب سے زیادہ جاننے والے صحابی تھے۔آپؓ کو نبی علیہ السلام کی اتنی رفاقت نصیب رہتی تھی کہ بعض صحابہؓ آپ کو اہل بیت میں شمار کرتے تھے۔ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں '' ہم ابن مسعودؓ اور ان کی ماں کو اہل بیت میں سے سمجھتے تھے کیونکہ ان کی آمد و رفت نبی علیہ السلام کے گھر میں بہت زیادہ تھی۔ (مسلم۔الاحکام 6 \ 63)

حضرت ابومسعود بدریؓ نے ایک بار حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کو آتے

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

ہوئے دیکھ کر کہا۔ میں نہیں جانتا کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے بعد اس آنے والے سے کوئی بڑا کتاب وسنت کا عالم چھوڑا ہو۔ ہم جب غیر حاضر رہتے تو وہ موجود رہتے۔ جب ہمیں روک دیا جاتا تب بھی انہیں اجازت رہتی۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی جلالت شان اور تفقہ سب کو معلوم ہے۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے بہت سے اجتہادات میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے موافقت فرمائی۔ تشریع اسلامی کے اکثر تاریخ نگار لکھتے ہیں کہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے بہت زیادہ متاثر تھے۔ اکثر ان حضرات کا اجتہاد یکساں ہوتا تھا وگرنہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی طرف رجوع کرلیا کرتے تھے۔ جیسے دادا کی موجودگی میں بھائیوں کو بھی تیسرے اور پھر چھٹے حصہ کی تقسیم کے مسئلے میں آپ نے کیا۔ اس علمی مناسبت کے باوجود کئی مسائل میں دونوں کا اختلاف تھا۔ امام ابن تیمیہ رحمتہ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ ان کے درمیان سو مسائل مختلف فیہ تھے۔

(اعلام الموقعین 2\218)

چند اختلافی مسائل درج ذیل ہیں:

1. حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ رکوع میں اپنے دونوں ہاتھ گھٹنوں کے درمیان میں کرلیتے تھے اور گھٹنوں پر رکھنے سے روکتے تھے۔ جبکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا عمل اس کے خلاف تھا۔
2. حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے تھے کہ اگر کوئی شخص اپنی بیوی سے کہے انت علی حرام (تم مجھ پر حرام ہو) تو یہ قسم اور تاکید ہے جبکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے تھے کہ یہ طلاق کی ایک قسم ہے۔
3. حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے تھے کہ اگر کسی مرد و عورت نے زنا کیا پھر شادی کرلی تو جب تک وہ ایک ساتھ رہیں گے زناکار رہیں گے۔ جبکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

کی رائے تھی کہ پہلے زنا اور بعد کا عمل نکاح ہوگا۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی باہمی محبت:

حضرت ابن مسعودؓ ایک دن حضرت عمر رضی اللہ کے پاس آئے تو انہوں نے فرمایا، ''علم و تفقہ سے بھری ہوئی شخصیت'' ایک دوسرے موقع پر فرمایا ''علم سے ایسے بھرے ہوئے کہ میں اہل قادسیہ پر انہیں ترجیح دیتا ہوں''

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے پاس ایک روز دو آدمی آئے۔ ان میں سے ایک نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے قرآن مجید پڑھا تھا۔ اس نے عرض کیا، میں نے عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے قرآن مجید پڑھا تھا یہ سن کر ابن مسعود رضی اللہ عنہ رو پڑے حتیٰ کہ ان کا دامن آنسوؤں سے تر ہو گیا۔ پھر آپ رضی اللہ عنہ نے اس شخص سے فرمایا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تمہیں جس طرح قرآن مجید پڑھایا تھا اسی طرح مجھے سناؤ۔ وہ اسلام کا ایک مضبوط قلعہ تھے جس میں کوئی فتنہ باز داخل نہیں ہو سکتا تھا۔ افسوس کہ آپ رضی اللہ عنہ کے انتقال سے وہ قلعہ ٹوٹ کر بکھر گیا۔

اختلافات علمی کے باوجود محبت و الفت اور ادب و احترام کے یہ غیر معمولی واقعات ہمارے لئے مشعل راہ ہیں۔ ان سے ہمیں اپنی زندگی کو مزین کرنے کی ضرورت ہے۔

## مثال نمبر ۳:

### عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کا اختلاف:

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کا علمی مقام کسی ذی علم سے پوشیدہ نہیں ہے۔ وراثت کے مسئلے میں دونوں میں اختلاف رائے موجود تھا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی رائے یہ تھی کہ دادا کی موجودگی میں باپ ہی کی طرح بھائی بہنوں کی وراثت ساقط ہو جاتی ہے۔

http://downloadfreeislamicbook.blogspot.com

